أَنَا أَفْصَحُ الْعَرَبِ بَيْدَ أَنِّي مِنْ قُرَيْشٍ

# فصاحتِ نبویؐ

تالیف

ڈاکٹر ظہور احمد اظہر



اسلامک پبلیکیشنز (پرائیویٹ) لمیٹڈ
۱۳-ای، شاہ عالم مارکیٹ، لاہور (پاکستان)

طابع:- اشفاق مرزا منیجنگ ڈائریکٹر
ناشر:- اسلامک پبلیکیشنز لمیٹڈ
۱۳-ای۔ شاہ عالم مارکیٹ۔ لاہور
مطبع:- گرین وے پرنٹرز لاہور
اشاعت:-

| | | |
|---|---|---|
| پہلی بار | جون ۱۹۸۳ء | ۱۱۰۰ |
| دوسری | مارچ ۱۹۸۸ء | ۱۱۰۰ |

قیمت:- ۴۲/- روپے



# فہرست مضامین



# مقدمہ

پیغمبر اسلام حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت پاک اور تعلیمات کا ہر پہلو فصول و الواب کے بجائے الگ الگ جامع اور مفصل کتابوں کا موضوع بننے کا مستحق ہے۔ سیرت نبویؐ کا موضوع ایک ایسا بحر بیکراں ہے جس کا ہر گوشہ جواہر حکمت و عرفان کا امین ہے۔ ہمیشہ سے اہل فکر و دانش اس بحر بیکراں میں غوطہ زن ہوتے رہے اور گوہر مقصود کا سرمایہ لیکر کامیاب و کامران ساحل مراد پر اُترتے رہے ہیں۔ جستجوئے حق اور تلاش حکمت کا یہ سلسلہ تا قیامت جاری رہے گا مگر نہ تو کوئی فکر کمالات نبوی کی انتہا کو پہنچ سکے گی اور نہ کوئی قلم ان جواہر حکمت و معرفت کا احاطہ کر سکے گا جو سیرت نبوی اور تعلیمات محمدی علی صاحبہا الصلاۃ والسلام، کے مختلف گوشوں میں بکھرے پڑے ہیں، عشاق کمالات محمدی کی تشنگی بڑھتی ہی جائے گی وہ جس قدر گہرائی میں اتریں گے اسی قدر جذبہ تلاش کی پیاس میں اضافہ ہوتا جائے گا کیونکہ یہ وہ مے کہنہ ہے جس کے میخوار کبھی تسلی نہیں پاتے۔ بقول احمد شوقی

أَتَتِ الدُّهُورُ عَلَى سُلَافَتِهِ وَلَمْ
تَفْنَ السُّلَافُ وَلَا سَلَا النُّدَمَاءُ

یعنی آپ کی سیرت و تعلیمات کی بہترین شراب پر کئی زمانے بیت گئے لیکن نہ تو یہ شراب ختم ہو سکی اور نہ میخواروں کی تسلی ہو پائی!

یہ تو جدید مصر کے قومی شاعر احمد شوقی کی بات ہے جو رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال پر تیرہ صدیاں بیت جانے کے بعد پیدا ہوا اور صرف سیرت وتعلیمات کے کمالات کا مطالعہ کرنے کے بعد اس نتیجے پر پہنچا ہے مگر جن لوگوں نے اس مجسمۂ کمالات کو اپنی آنکھوں سے دیکھا اور عملی زندگی میں ان کا مشاہدہ کیا ان کا تاثر تو آنے والوں کے لئے تصدیق حق کے سلسلے میں موجب یقین وایمان اور دعوت فکر کا حکم رکھتا ہے، چنانچہ ابو سفیان بن الحارث القرشی الہاشمیؓ کہتے ہیں:

نَبِیٌّ کَانَ یَجْلُوْ الشَّکَّ عَنَّا ۔۔۔ بِمَا یُوْحیٰ اِلَیْہِ وَمَا یَقُوْلُ

فَلَمْ نَرَ مِثْلَہٗ فِی النَّاسِ حَیًّا ۔۔۔ وَلَیْسَ لَہٗ مِنَ الْمَوْتیٰ عَدِیْلُ

ترجمہ: آپؐ ایک ایسے نبی تھے جو وحی ربانی اور اپنے اقوال حکمت سے ہمارے شکوک کو زائل کر دیتے تھے، نہ زندہ انسانوں میں ان کی نظیر ہمیں نظر آئی اور نہ گزر جانے والوں میں ان کا ہمسر ہوا۔

شاعر دربار نبوت حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ نے فرمایا تھا:

اَحْسَنُ مِنْکَ لَمْ تَرَ قَطُّ عَیْنِیْ ۔۔۔ وَاَجْمَلُ مِنْکَ لَمْ تَلِدِ النِّسَاءُ

خُلِقْتَ مُبَرَّاً مِنْ کُلِّ عَیْبٍ ۔۔۔ کَاَنَّکَ قَدْ خُلِقْتَ کَمَا تَشَاءُ

یعنی: آپ سے بہتر میری آنکھ نے کوئی دیکھا نہیں اور آپؐ سے حسین تر کسی عورت نے جنا ہی نہیں، آپؐ ہر عیب سے یوں پاک پیدا ہوئے جیسے آپؐ اپنی خواہش اور مرضی کے مطابق ڈھل کر پیدا ہوئے ہوں!

(۱)

ایسی ہستی کی سیرت وتعلیمات کا مطالعہ یقیناً ایک اہم اور بلند موضوع ہی نہیں ایک اعلیٰ ترین انسانی فریضہ اور پاکیزہ ترین اسلامی عقیدہ بھی ہے بلاشبہ نبی امی افصح العرب صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت پاک قلب وروح کے لئے



سامانِ راحت وتسکین اور پاکیزہ غذا کی حیثیت رکھتی ہے۔

راقم الحروف کا مرغوب موضوع مطالعہ تاریخ انسانی کے عظیم وجلیل انسانوں کے سوانح حیات ہیں لیکن سیرت محمدی علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسلام اس سلسلے کا مرغوب ترین اور سب سے زیادہ پسندیدہ موضوع ہے۔ سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت طیبہ کا مطالعہ نہ صرف صبر واستقامت، ہمت وعزیمت اور اعلیٰ وارفع مقاصد کی خاطر تن من دھن کی قربانی کا بے مثال جذبہ پیدا کرنے کا باعث ہے بلکہ اس سے دلوں کو سرور سرمدی اور روحوں کو حیات جاوداں بھی نصیب ہوتی ہے!

ایک دریتیم جو وادیٔ بے آب وگیاہ میں پیدا ہوتا ہے، جاہل اور اکھڑ قوم میں پروان چڑھتا ہے، تبلیغ حق کے لئے حوصلہ شکن مراحل اور کٹھن منزلوں سے گزرتا ہے مگر اس کے پائے عزیمت میں لغزش نہیں آتی، وہ اپنے مکارم اخلاق سے خون کے پیاسوں کے دل جیت لیتا ہے، امی ہے مگر فصاحت وبلاغت کے دریا بہا دیتا ہے اور علم ومعرفت کی وہ شمع روشن کرتا ہے، جس کی ضوفشانیاں انسان کو تسخیر کائنات کی راہ دکھا کر اسے چاند پر پہنچا دیتی ہیں، جس کی نگاہ کے اعجاز کی بدولت ریگستان عرب کے ذرات روشنی کے چراغ بن کر انسانیت کا مقدر اور تاریخ کا رُخ بدل دیتے ہیں اس ہستی کی سیرت پاک کا مطالعہ بھی اسی قدر اہم اور مفید کیوں نہ ہو؟!

(۳)

مخدومی ڈاکٹر سید محمد عبداللہ کی ذاتِ گرامی میرے لیے ہمیشہ علمی کاموں کے لئے دعوت اور میدان تحقیق میں حوصلہ افزائی کا ذریعہ ثابت ہوئی ہے، یہ حقیر سی کوشش بھی ان کی طرف سے تحریک عمل کا ہی نتیجہ ہے، وہ جب ہمارے پرنسپل تھے تو اپنے ساتھیوں کو اور خصوصاً نوجوان اساتذہ کو علمی اور تحقیقی کام کی تحریک کے ساتھ ساتھ رہنمائی بھی کرتے رہتے تھے۔ اور

اب اُردو دائرہ معارف اسلامیہ کے شعبے کے سربراہ کی حیثیت سے بھی
علمی اور تحقیقی کام کے لئے مجھے اکثر مجبور کرتے رہتے ہیں اگرچہ یہ جزو ان کے
اپنے ادارے کیلئے ہی ہے، اُنھوں نے رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت
کے تمام پہلوؤں کے متعلق ایک جامع مقالہ تیار کرانے کا فیصلہ کیا تو ـ
"آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بحیثیت خطیب" میرے حصے میں آیا، مآخذ سیرت
کے مطالعہ اور مقالہ کی تیاری کے بعد خیال ہوا کہ اس موضوع پر تو ایک
مستقل کتاب بھی لکھی جا سکتی ہے، چنانچہ اپنی کم مائیگی اور علمی بے بضاعتی
کے باوصف اس خیال کو حقیقت کا روپ دینے کا فیصلہ کیا اور یوں ایک
حقیر کاوش کا حاصل آپ کے سامنے ہے!

(۴)

فصاحت و بلاغت، جس کا اوّلین و بہترین اظہار خطابت ہی ہے،
ہمیشہ نبوت و قیادت کا جزو لاینفک رہی ہے، اصلاحِ انسانیت اور تبلیغ
رسالت ربانی اگر منصب و مقام نبوت تھا تو خطیبانہ فصاحت و بلاغت
ہمیشہ نبوت کی آن تھی! تمام انبیاء کرام علیہم السلام کو جہاں جہاں اور جب
کبھی بھی رسالۃ اللہ کی تبلیغ کا فریضہ سونپا گیا تو انہیں اپنی اپنی قوم کی
زبان میں ہی بات کرنے کا حکم ہوتا کہ پیغام ربانی کی تبلیغ و تفہیم میں کوئی
ابہام و غموض یا کوئی الجھن اور مشکل نہ پیدا ہو اور بیانِ نبوت وضاحت و سہولت
کے ساتھ گوش و ہوش کے واسطوں سے دل کی گہرائیوں میں اُتر جائے!
یہیں سے وہ حکمتِ قرآنی عیاں ہوتی ہے جس کے مطابق ہر خطے اور قوم میں
نبی مبعوث ہوئے (وَلِكُلِّ قَوْمٍ هَادٍ، الرعد ۱۳:۷) اور اُنھوں نے اپنی اپنی
قوم کی زبان میں ہی تبلیغ کی اور اللہ کا پیغام کھول کر بیان کرتے رہے۔

وَمَا أَرْسَلْنَا مِن رَّسُولٍ إِلَّا بِلِسَانِ قَوْمِهِ لِيُبَيِّنَ لَهُمْ

ہم نے کوئی بھی رسول ایسا نہیں بھیجا جو اپنی قوم کی زبان میں تبلیغ



نہ کرتا ہو، کیونکہ اسی طرح وہ نازل کردہ پیغام ان کے سامنے
کھول کر بیان کر سکتا تھا!

یہ بات، کہ خطابت ہمیشہ قیادت و نبوت کا لازمی خاصہ رہی ہے،
آدم ثانی حضرت نوح علیہ السلام کے سوانح حیات سے منکشف ہوتی ہے جو
تقریباً ایک ہزار سال تک اپنی قوم میں خطیبانہ فصاحت و بلاغت کے ساتھ
مدلل انداز میں تبلیغ رسالت کا فریضہ انجام دیتے رہے، کتاب اللہ میں اس
حقیقت کی یوں صراحت ہوئی ہے۔

قَالُوا يَا نُوحُ قَدْ جَادَلْتَنَا فَأَكْثَرْتَ جِدَالَنَا فَأْتِنَا
بِمَا تَعِدُنَا إِن كُنتَ مِنَ الصَّادِقِينَ (ہود ۱۱:۳۲)

اے نوحؑ تو نے ہم سے جھگڑا اور بحث و مناقشہ کیا جواب بہت طول پکڑ
گیا ہے اس لئے اگر تو اپنے دعوے میں سچا ہے تو جس عذاب
کی تو ہمیں وعید سناتا ہے اسے لے ہی آ:

موحّد اعظم جد الانبیاء حضرت خلیل ربِ جلیلؑ بھی موہبۂ خطابت اور
بلاغت سے نوازے گئے تھے اور مدلل جدل و مناقشہ اور دندان شکن جواب
دینے کی خداداد صلاحیت رکھتے تھے، حتیٰ کہ جلال موسوی کی آن بان بھی
بلاغت و خطابت کی محتاج ہوئی اور نبوت سے سرفرازی کے بعد خداوندِ
قدوس سے اپنے شرح صدر کی دُعا کے ساتھ ساتھ فصاحتِ ہارونی کی امداد
کے لئے التجا بھی کی حالانکہ جسمانی قوت و ہیبت کا یہ عالم تھا کہ آلِ فرعون
میں سے ایک آدمی ان کے ایک تھپڑ کی بھی تاب نہ لا سکا تھا، یہی ہیبت
جسمانی اور جلال موسوی تھا جسے دیکھ کر قوم شعیب نے پنگھٹ خالی کر دیا
اور دُخترِ نبیؑ نے انہیں "قوی امین" قرار دیتے ہوئے اپنے ہاں گلہ بانی کا
فریضہ سونپنے کی سفارش کی تھی (سورۃ القصص)؛ اعجازِ مسیحی کی توانائیاں
شاں ہی حسن بیان اور ندرتِ تشبیہ و تمثیل تھی، عربوں کا بھی سرمایۂ فخر

خطیبانہ فصاحت و بلاغت اور قدرتِ کلام تھی، اِن کی زبان بیشمار لغوی کمالات سے متصف ہونے کے باعث خدا کے آخری پیغام کا محفوظ و مصون وسیلہ بننے کی اہل ٹھیری، چنانچہ اس قوم میں مبعوث ہونے والا نبی فصاحت و بلاغت کے اس مقام پر تھا جہاں تمام کمالات اور بلندیاں ختم ہو جاتی ہیں اور وہ افصح العرب اور صاحب جوامع الکلم کہلانے کا سزاوار ٹھیرا، مشیئت الٰہی نے قرآنِ مجید کے نزول کے لئے اسی قلب اطہر اور زبان پاک کو منتخب کیا۔

(۵)

اس کتاب میں اُسی افصح العرب صلی اللہ علیہ وسلم کی فصاحت و بلاغت اور خطیبانہ حسن بیان کا تذکرہ مقصود اصلی ہے لیکن ضمنی طور پر انسانی تاریخ میں عموماً اور اسلامی تاریخ میں خصوصاً خطابت وقیادت کے باہمی ربط کو واضح کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ تاہم آپ کو اس کتاب میں ایک ایسا اعراض بھی نظر آئے گا جو شاید بعض "روشن ذہنوں" کو ناگوار معلوم ہو مگر ہم تو اس اعراض کو ایک ناانصافی کے ازالے کا نام دیں گے۔ ایک ایسی بے انصافی جس کا پس منظر محض جہالت کی تاریکی اور خیرہ چشمی سے انکارِ حقیقت کے سوا اور کچھ بھی معلوم نہیں ہوتا! لوگ عموماً فن خطابت اور اِس کی تاریخ کا آغاز یونانیوں سے کرتے ہیں مگر یہ بھُول جاتے ہیں کہ یونان مغرب میں ہے اور سورج تو سب سے پہلے مشرق میں ہی چمکا تھا، انوارِ مشرق نے ہی مغرب کو روشنی عطا کی جس کا سب سے بڑا اور واضح ترین ثبوت یہ ہے کہ خود مسیحیت کا ظہور بھی مشرق میں ہوا اور یورپ کی سرد تاریکیوں میں ٹھٹھرنے والوں کو اس نے بعد میں خدا آشنا کیا، یہ الگ بات ہے کہ یورپ کی کج ذہنی نے عقیدۂ تثلیث تراش لیا اور مسیحی تعلیمات کو مسخ کر کے رکھ دیا۔

بہرحال تہذیب انسانی کے قافلے نے مشرق سے مغرب کی طرف



سفر کیا ہے، اس قافلے کو تحریک دینے والی قوت مظہر انوار نبوت کی خطابت تھی اس لئے تہذیب انسانی کی طرح اس خطابت کے فن کا نقطۂ آغاز بھی سرزمین مشرق ہی تھی، یونانی فلاسفہ سے صدیوں پہلے انبیاء کرام کے نفوس قدسیہ نے یہاں علم و عرفان کی شمعیں روشن کیں، انسانیت کی ذہنی و فکری تربیت کی اور صراطِ مستقیم دکھانے کے لئے اپنی خطیبانہ خداداد صلاحیتوں کو استعمال کیا۔ اس لئے عام روش سے ہٹ کر بات کا آغاز یہاں انوار نبوت کے خطیبانہ کمالات سے کیا گیا ہے اور ایک مستقل باب میں ان کا مفصل تذکرہ بھی کیا گیا ہے۔

"فصاحتِ نبوی" سات ابواب میں منقسم ہے شروع کے تین ابواب تمہیدی ہیں جن میں اختصار کی کوشش کی گئی ہے، پہلے باب (قیادت اور خطابت) میں انسانی تاریخ میں فن خطابت کی اہمیت سے بحث کی گئی ہے، دوسرے باب (نبوت اور خطابت) میں انبیاء کرامؑ کے کمال خطابت کا ذکر ہے، تیسرے باب میں (عرب اور خطابت) میں عربوں کی خطابت کا اجمالی ذکر ہے اور چوتھا باب (افصح العربؐ) آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی فصاحت و بلاغت کے لئے مختص ہے اس کے بعد کے چار ابواب کلام نبوتؐ کے متنوع جواہر پر مشتمل ہیں، جوامع الکلم، خطباتِ نبویؐ، مکاتیب نبوی، اور معاہدات و مواثیق کے نمونے بطور مشتے از خروارے درج ہیں۔

یہ کام اپنے کاوش کنندہ کے اعتبار سے تو حقیر ہے مگر اپنے موضوع کے لحاظ سے بہت عظیم الشان ہے، اپنی کم علمی، کم مائیگی اور احتمالِ لغزش کا بھی احساس ہے تاہم نیت نیک اور ہدف مخلصانہ ہے، وَمَا تَوْفِیْقِیْ اِلَّا بِاللّٰہِ!

۹ر جنوری ۱۹۸۰ء

ظہور احمد اظہر
شعبہ عربی پنجاب یونیورسٹی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# قیادت اور خطابت

انسانی عقل و شعور قیادت و رہنمائی کے سائے میں پروان چڑھا ہے، اور قیادت و رہنمائی ہمیشہ نطق و بیان کی مرہونِ منت رہی ہے گویا تاریخِ انسانی میں قیادت و خطابت کا ہمیشہ چولی دامن کا ساتھ رہا ہے، انسانی علوم و تہذیب کا قافلہ نطق و گویائی اور زورِ خطابت سے تحریک پاتا رہا ہے۔

خالقِ فطرت نے انسان کو عقل و شعور کی صلاحیت عطا فرمائی ہے جس کے ذریعے وہ اخذ و تحصیل کے بعد استنتاج اور استنباط کے مراحل سے گزرتا ہے، جدید و قدیم علوم و معارف کا یہ وسیع و طویل سلسلہ دراصل انسانی عقل و شعور کی ان استخراجی و استنباطی صلاحیتوں کا حاصل ہے لیکن عقل و شعور کے طفیل استنتاج و استنباط کی یہ رفتار نطق و گویائی کے بغیر تیزی سے آگے نہیں بڑھ سکتی تھی کیونکہ اخذ و تحصیل اور استنباط کے بعد تعلیم و تلقین کا مرحلہ بھی تھا جو نطق و بیان کے بغیر طے نہیں ہو سکتا تھا، تو گویا قدرت نے حضرتِ انسان میں دو قوتیں ودیعت کر کے اسے اشرف المخلوقات ہونے کا مستحق ٹھیرایا۔ ان میں سے ایک قوت عقل و شعور ہے اور دوسری قوت کا نام نطق و بیان ہے، ان دو قوتوں کو آب و تاب عطا کر کے احسن تقویم کے سزاوار انسان کو اپنے نور سے منور فرمایا یعنی اسے علم کی روشنی عطا کی پھر ان صلاحیتوں کے اختراع اور اجتماع سے انسان کو خلافتِ الٰہی کا تاج فضیلت نصیب ہوا[1] اور یوں یہ خاکی انسان مسجودِ جن و ملک

[1] قرآن مجید (۲: ۳۰ تا ۳۵)



ٹھیرا اور خلیفۃ اللّٰہ فی الارض کی حیثیت سے تسخیرِ کائنات پر مامور ہوا۔

## نطق و بیان قدرت کا عظیم عطیہ ہے

خالقِ کون و مکان اور رب العالمین نے اولادِ آدم پر جو احسانات کئے ہیں اور اسے جس انعام و اکرام سے نوازا ہے اس کا حصر و احاطہ قلم و قرطاس کی حدود سے باہر ہے، یہی احسان کیا کم ہے کہ اسے انسان بنا کر اشرف المخلوقات کے مرتبے پر فائز کیا۔ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِيْٓ اَحْسَنِ تَقْوِيْمٍ[1] کے مطابق اسے حسن و جمال اور اخلاق و خصال کے بہترین سانچے میں ڈھالا اور پھر وَلَقَدْ كَرَّمْنَا بَنِيْٓ اٰدَمَ[2] (ہم نے اولادِ آدم کو بزرگی عطا کی) کی رو سے اسے عزت و تکریم کا تاج پہنایا، ان لاتعداد انعاماتِ ربانی میں سے ایک اہم فضل و انعام نطق و بیان کی صلاحیت اور قلم کا استعمال بھی ہے، ارشادِ ایزدی ہے[3]۔

"اَلرَّحْمٰنُ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ خَلَقَ الْاِنْسَانَ عَلَّمَهُ الْبَيَانَ"

اللہ رحمٰن وہ ہے جس نے قرآن سکھایا، انسان کی تخلیق فرمائی پھر اسے نطق و بیان کی تعلیم دی۔

عقل و شعور اور نطق و بیان کی نعمت عظمیٰ کی تکمیل قلم و قرطاس کی محتاج تھی، علم و دولت کی سعادت دراصل عقل و شعور کی تربیت اور نطق و بیان کو رعنائی بخشنے کے لئے تھی، عقل و شعور کے ظرف کے مطابق انسان کو علم کی دولت میسر آئے تو اس کی شخصیت میں اعتدال و توازن پیدا ہو سکتا ہے نہ نطق بیان کی صلاحیت کو جلا مل سکتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ افصح العرب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو جب شرفِ نبوت سے نوازا گیا تو تخلیق و ہدایت کے احسانِ ربانی کے ساتھ دولتِ علم اور قرطاس و قلم کی عظمت کا بھی اعلان ہوا[4]۔

اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِيْ خَلَقَ ۝ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ ۝
اِقْرَاْ وَرَبُّكَ الْاَكْرَمُ الَّذِيْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ ۝ عَلَّمَ الْاِنْسَانَ

[1] سورۃ التین آیت ۴ [2] سورۃ بنی اسرائیل آیت ۷۰ [3] سورۃ رحمٰن آیت ۱ تا ۴
[4] سورۃ العلق (۹۶: ۱ تا ۵)

مَا لَمْ يَعْلَمْ ۝

آپ اپنے اس رب کے نام سے پڑھ جس نے پیدا کیا، اس نے انسان کو
ایک لوتھڑے سے تخلیق کیا، پڑھ کر تیرا رب تو سب سے زیادہ بزرگی
والا ہے، جس نے قلم کے ذریعے علم سکھایا، انسان کو وہ کچھ سکھایا
جو وہ نہیں جانتا تھا![1]

## نطق وبیان کی حکمت واہمیت

قرآنِ مجید میں نطقِ لسانی اور لب کشائی کی صلاحیت کو اللہ تعالیٰ کی اہم وعظیم نعمتوں میں سے شمار کیا گیا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ انسان کی زندگی میں اس نعمتِ کبریٰ کو نہایت اور فیصلہ کُن کردار ادا کرنا تھا یہ وہ صلاحیت تھی جسے تاریخِ انسانی میں محیر العقول اور معجز نما کارنامے انجام دینا تھے۔ نطق و بیان اور خطیبانہ بلاغت سے تاریخ کے رُخ بدلنے تھے، اس کے ذریعہ اثر قوموں کو بنتا اور بگڑنا تھا۔ اہلِ نطق و بیان کی خطیبانہ فصاحت و بلاغت سے وہ کام ہونے تھے جو شمشیر و سنان اور توپ و تفنگ سے بھی انجام نہیں دئے جاسکتے تھے۔ اسی لئے تو حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ نے فرمایا کہ نیزے اور تلوار کے زخم تو بھر جاتے ہیں زبان کے زخم نہیں بھرتے۔

جَرَاحَاتُ السِّنَانِ لَهَا الْتِئَامٌ      وَلَا يَلْتَامُ مَا جَرَحَ اللِّسَانُ

نطق و بیان کی عظیم نعمت میں ایک حکمت یہ بھی پنہاں تھی کہ اس کے ذریعے نہ صرف انسانی تاریخ و تمدن کے قافلے کو تحریک ملنا تھی بلکہ بنی نوعِ انسان کو دو آفتوں سے نجات بھی نصیب ہونا تھی اور زبان و قلم کے جہاد سے دنیا میں بھوک اور غلامی کا بھی خاتمہ ہونا تھا۔ اللہ کا منشا یہ تھا کہ انسانیت کی بے بسی اور مجبوری کی ان دو علامتوں کو نیست و نابود کرنے کے لئے اللہ کی اس نعمتِ کبریٰ کو کام میں لایا جائے، زیورِ نطق و بیان اور سلاحِ بلاغت سے مزین ہونے کے بعد حضرتِ انسان کو تفکر و امتنان کے طور پر مشکل ترین کام انجام



دینا تھا تاکہ اللہ کے بندے جھوٹے خداؤں کی جبرو دستیوں سے آزاد ہوں اور خدا کی زمین پر صرف اس کے بندے بن کر سکھ چین کی زندگی بسر کریں۔ یہ کام نطقِ لسانی اور خطیبانہ شعلہ بیانی کا محتاج تھا، قرآن مجید کہتا ہے۔

لَقَدْ خَلَقْنَا الْإِنسَانَ فِي كَبَدٍ ۝ أَيَحْسَبُ أَن لَّن يَقْدِرَ عَلَيْهِ
أَحَدٌ ۝ يَقُولُ أَهْلَكْتُ مَالًا لُّبَدًا ۝ أَيَحْسَبُ أَن لَّمْ
يَرَهُ أَحَدٌ ۝ أَلَمْ نَجْعَل لَّهُ عَيْنَيْنِ ۝ وَلِسَانًا وَشَفَتَيْنِ ۝ وَ
هَدَيْنَاهُ النَّجْدَيْنِ ۝ فَلَا اقْتَحَمَ الْعَقَبَةَ ۝ وَمَا أَدْرَاكَ
مَا الْعَقَبَةُ ۝ فَكُّ رَقَبَةٍ ۝ أَوْ إِطْعَامٌ فِي يَوْمٍ ذِي مَسْغَبَةٍ ۝
يَتِيمًا ذَا مَقْرَبَةٍ ۝ أَوْ مِسْكِينًا ذَا مَتْرَبَةٍ ۝

یقیناً ہم نے انسان کو مشقت و ذمہ داری کے لئے پیدا کیا، کیا وہ یہ سمجھتا ہے کہ اس پر کسی کو غلبہ حاصل نہیں ہوگا، وہ کہے گا: میں نے بہت سا مال برباد کر دیا، کیا وہ یہ خیال کرتا ہے کہ اسے کسی نے دیکھا ہی نہیں؟! کیا ہم نے اس کے لئے دو آنکھیں نہیں بنائیں، اسے زبان اور دو ہونٹ نہیں دئے؛ اور کیا ہم نے اسے دو نمایاں راستے نہیں دکھا دیئے مگر اس نے مشکل گھاٹی سے گذرنے کی ہمت نہیں کی اور تجھے معلوم ہے یہ مشکل گھاٹی ہے کیا؟ یہ مشکل گھاٹی غلاموں کو آزاد کرانا یا فاقے کے دن کسی قریبی یتیم کو یا بے بس مسکین کو کھانا کھلانا ہے۔[1]

قرآنِ مجید کی ان آیاتِ کریمہ میں اللہ تعالیٰ نے انسانیت کے لئے ایک ایسا پیغام دیا ہے جو انسانی آزادی اور خوشحال و پر سکون زندگی کی ضمانت دیتا ہے وہ پیغام یہ ہے کہ دنیا آخرت کی کھیتی ہے جو آج کاشت ہوگا کل اسی کا پھل ملے گا۔ انسان یہاں عمل کی کسوٹی پر پرکھے جانے کے لئے آیا ہے۔[2]

---

[1] سورۃ البلد (۹۰: ۴ تا ۱۶) [2] سورۃ الملک: آیت ۲

الَّذِیْ خَلَقَ الْمَوْتَ وَالْحَیٰوةَ لِیَبْلُوَكُمْ اَیُّكُمْ اَحْسَنُ عَمَلًا ،

"اللہ قادرِ مطلق وہ ذات ہے جس نے موت وحیات کا سلسلہ اس لئے بنایا ہے تاکہ وہ یہ آزما سکے کہ تم میں سے عمل کے لحاظ سے کون بہترین ہے"

انسان کے اس امتحان اور اس آزمائش کے بارے میں سورہ ملک کی مندرجہ بالا آیات میں ایک واضح لائحہ عمل دیا گیا ہے۔ انسان اس دنیا میں عمل کے لئے آیا ہے۔ اسے اپنے ابنائے جنس کی سعادت وسکون کے لئے اپنا خون جگر صرف کرنا ہے۔ انسانیت کو بھوک اور غلامی سے نجات دلانا ہے اس مقصد کی خاطر انسان کو نورِ بصیرت ولبصارت بھی عطا ہوا ہے اور نطق وبیان کی قوت بھی عطا ہوئی ہے۔ یہ عطیات خدا کے عظیم الشان احسان وانعام کی حیثیت رکھتے ہیں جن پر رب العلمین کو بہت ناز ہے کہ اس نے نورِ بصیرت کے ساتھ ساتھ انسان کو قوت لسانی اور شعلہ بیانی کا ملکہ عطا کیا ہے۔

انسانیت کی طویل تاریخ پر ایک مجموعی نظر ڈالنے سے یہ حقیقت سامنے آتی ہے کہ ہر جگہ اور ہر دور میں انسان کی مجبوریاں صرف دو رہی ہیں۔ عزت وسکون کی آزاد زندگی اور پیٹ کی آگ کو بجھانے کے لئے حسبِ ضرورت وافر سامانِ خوراک! اس کے ساتھ ہی یہ بھی اپنی جگہ مسلم ہے کہ انسانوں کو ان دو مجبوریوں سے چھٹکارا دلانے کے لئے جب بھی کوئی تحریک اٹھی تو اس کا آغاز، ترقی اور کامیابی ہمیشہ زبان کی شعلہ بیانیوں اور خطابت کی ولولہ انگیزیوں کی مرہون منت رہی، آج بھی محکوموں کی آزادی اور بھوکوں کو عزت کے ساتھ ضروریاتِ زندگی مہیا کرنے کے لئے زبان اور قلم کا جہادِ اکبر ہی کام آرہا ہے قرآن مجید میں بھی نطق وبیان کی یہی اہمیت اور زورِ قلم کے اسی پہلو کی طرف توجہ دلائی گئی ہے۔



## بیان وبلاغت اور قرآن حکیم

قرآن مجید اللہ کا آخری پیغام اور رسالتِ محمدی کا دائمی معجزہ ہے جو ازل سے ابد تک زندہ وتابندہ ہے۔ اس کا اسلوب بیان اور معیارِ فصاحت وبلاغت قادرِ مطلق کا ایک چیلنج ہے جو پہلے بھی تھا اور آج بھی اسی طرح قائم ہے۔ اس کے اسلوب بیان کے لفظی ومعنوی محاسن جہاں ذوق سلیم کی تسکین کا سامان اور قلب وجگر کے لئے پیغام حیات ہیں وہاں ان سے قرآن کریم کے اعجاز بیان کی تصدیق واعتراف بھی مقصود ہے۔ کتاب اللہ کا طرزِ استدلال، حقائق کی تصویر حسبِ موقع اندازِ تخاطب اور مخاطبین کو قائل کرنے کا پیرایۂ بیان ہمیں ایک ہی حقیقت کا احساس دلاتا ہے کہ انسانیت کا قافلہ علم وتہذیب نطق وبیان کا مرہون منت ہے۔ کتاب اللہ میں ذکر وبیان کے الفاظ اس کثرت سے دوہرائے گئے ہیں کہ فصاحت وبلاغت کی اہمیت کا اعتراف کئے بغیر کوئی چارہ نظر نہیں آتا۔

افصح العرب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو اسلامی انقلاب کی منزل اوّل کے طور پر ایک ایسی قوم میں مبعوث کیا گیا جس کا سرمایہ[1] زیست وطرۂ امتیاز ہی خطیبانہ فصاحت وبلاغت اور شعلہ بیانی تھی۔ قرآن مجید میں جگہ جگہ اس بات کو دہرایا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنی وحی مقدس کے ذریعہ انسانوں کے لئے باتوں کو کھول کھول کر بیان کرتا ہے، وہ وعظ ونصیحت فرماتا ہے، اس کی آخری کتاب مبین بھی ایک بیان وموعظت ہے؛

كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الْاٰيٰتِ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ

"یعنی اللہ تعالیٰ تمہارے سامنے اپنی آیات کو کھول کر بیان کرتا ہے تاکہ تم راہِ ہدایت پر گامزن ہو جاؤ۔"

(سورۃ البقرہ : آیت ۲۶۶)

---

[1] البیان والتبیین ۲/۶ تا ۱۰، شرح دیوان حسان طبر قوتی ص ۱۶

اللہ کا یہ بیان فرمانا اس قدر اہم اور کارآمد ہے کہ انسان کی ساری فلاح
وسعادت اور نجاتِ اخروی کا تمام سامان اسی سے وابستہ ہے چنانچہ یہ بیان ربّانی
کہیں تو ایمان ویقین کی دولت میسر آنے کا سبب ہے (لِقَوْمٍ يُّوْقِنُوْنَ: البقرہ ۲ : ۱۱۸)
کبھی ذکر ونصیحت کا سامان پیدا کرتا ہے (لَعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ - البقرہ ۲ : ۲۲۱)
تقویٰ وطہارت کا وسیلہ بھی یہی ہے (لَعَلَّهُمْ يَتَّقُوْنَ - البقرہ ۲ : ۱۸۷)
عقل وفکر کی قوتوں کو بھی اسی بیانِ ربانی سے جلا ملتی ہے (البقرہ ۲ : ۲۱۹، ۲۴۲)
ذکر وشکر کا وسیلہ بھی یہی ہے (البقرہ ۲ : ۲۲۱، المائدہ : ۵ : ۸۹) اور گمراہی
سے بچانے کیلئے بھی یہی بیانِ ربّانی کام آیا ہے:

يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ اَنْ تَضِلُّوْا وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ
یعنی اللہ تعالیٰ تمہارے لئے بیان فرماتا ہے کہ تم کہیں گمراہ نہ
ہو جاؤ، اور اللہ ہر چیز کو جانتا ہے۔ (النساء : ۴ : ۱۷۶)

کتاب اللہ خود بیانِ ربانی کا ایک اعجاز ہے مگر خود بھی ایک وعظ وبیان ہے[1]

"هٰذَا بَيَانٌ لِّلنَّاسِ وَهُدًى وَّمَوْعِظَةٌ لِّلْمُتَّقِيْنَ":
یعنی اللہ کی یہ کتاب انسانیت کے لئے ایک بیان ہے اور جو
اہلِ تقویٰ ہیں ان کے لئے وعظ وہدایت ہے"

تمام انبیاء کرام علیہم السلام کو اللہ تعالیٰ نے نطق وبیان کی اعلیٰ ترین
صورتیں عطا فرمائیں اور اللہ کے ہر ایک نبی نے بلاغ مبین کا فریضہ بحسن وخوبی
انجام دیا اور یہی مقصودِ ربانی تھا[2]

وَمَا عَلَى الرَّسُوْلِ اِلَّا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ:
یعنی رسول کا مشن اور منصب تو بات کو واضح طور پر بیان
کر کے پہنچا دینا ہے:

اللہ کے تمام رسول بھی یہی فرماتے رہے کہ ہمارا منصب رسالت

[1] سورۂ آل عمران (۳ : ۱۳۸) [2] العنکبوت (۱۹ : ۱۸)



تو یہی ہے کہ بات کو کھول کر بیان کر دیں اور اللہ کا پیغام انسانوں تک پہنچا دیں[1]

وَمَا عَلَيْنَا اِلَّا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ ۝
یعنی ہمارا فرضِ منصبی تو پیغامِ ربانی کو واضح کر کے پہنچا دینا ہے"

اللہ کا ایک اولوالعزم نبی ایسا بھی تھا جسے بیان وبلاغت پر مکمل قدرت
نہ تھی۔

تو اسے اللہ کے حضور دعا کرنا پڑی کہ عطائے نبوّت کے ساتھ ساتھ
زبان کو فصاحت وبلاغت کے قابل بنا دے اور شرح صدر فرما دے اور
میرے بھائی کو بھی میرے ساتھ نبوت سے نواز دے کہ وہ فصیح البیان ہے[2]

وَيَضِيْقُ صَدْرِيْ وَلَا يَنْطَلِقُ لِسَانِيْ فَاَرْسِلْ اِلٰى هٰرُوْنَ
یعنی موسیٰ نے اپنے رب سے عرض کیا کہ میرا سینہ گھٹتا ہے اور
میری زبان میں روانی نہیں ہے اس لئے ہارونؑ کو بھی منصب
رسالت بخش دیجئے۔

ہر نبی اور رسول کو اللہ تعالیٰ نے بیان وبلاغت کی قدرت سے نوازا
تھا اور وہ اپنی اپنی امت کی زبان میں نہایت فصیح وبلیغ انداز خطابت میں
اللہ کا پیغام بیان کرتے رہے[3]

وَمَا اَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا بِلِسَانِ قَوْمِهٖ
لِيُبَيِّنَ لَهُمْ،
یعنی ہم نے کوئی بھی نبی ایسا نہیں بھیجا جو اپنی قوم کی زبان
میں گفتگو نہ کرتا ہو، تاکہ وہ ہمارا پیغام انہیں کھول کر
بیان کر دے"

[1] سورۂ یٰس (۳۶ : ۱۷) [2] الشعراء (۲۶ : ۱۳) [3] سورۂ ابراہیم، (۱۴ : ۴)

جاحظ نے یہ آیت کریمہ پیش کرنے کے بعد لکھا ہے[1]:

إِنَّ مَدَارَ الْأَمْرِ عَلَى الْبَيَانِ وَالتَّبْيِينِ وَعَلَى الْإِفْهَامِ وَالتَّفَهُّمِ. وَكُلَّمَا كَانَ اللِّسَانُ أَبْيَنَ كَانَ أَحْمَدَ كَمَا أَنَّهُ كُلَّمَا كَانَ الْقَلْبُ أَشَدَّ اسْتِبَانَةً كَانَ أَحْمَدَ وَالْمُفْهِمُ لَكَ وَالْمُتَفَهِّمُ عَنْكَ شَرِيكَانِ فِي الْفَضْلِ، إِلَّا أَنَّ الْمُفْهِمَ أَفْضَلُ مِنَ الْمُتَفَهِّمِ وَكَذَلِكَ الْمُعَلِّمُ وَالْمُتَعَلِّمُ:

یعنی اس میں حکمت یہ تھی کہ بات کا دارومدار بیان و توضیح اور افہام و تفہیم پر ہے جس قدر بھی زبان زیادہ بیان و بلاغت پر قادر ہو گی اسی قدر زیادہ قابلِ تعریف ہو گی جس طرح کہ جس قدر انسان کا دل زیادہ روشن ہو تو زیادہ قابلِ ستائش ہوتا ہے، جو شخص تجھے کوئی بات سمجھاتا ہے یا جس کو تو سمجھائے دونوں قلب و لسان کی روشنی کی فضیلت میں برابر کے شریک ہیں، ہاں البتہ سمجھانے والا سمجھنے والے سے افضل ہوتا ہے، معلّم اور متعلم کے سلسلے میں بھی یہی اصول کارفرما ہے!"

اللہ تعالیٰ نے ہر نبی کو استدلال اور مباحثہ کی صلاحیت سے بھی نوازا تھا۔ کیونکہ تفہیم حق کی راہ میں حجت و دلیل پیش کرنے کے علاوہ مناظرہ و مجادلہ بھی کرنا پڑتا تھا حضرت خلیل اللہ علیہ السلام کو اپنی قوم اور خود ساختہ خداؤں سے احتجاج و استدلال کا موقع پیش آیا۔ حضرت کلیم اللہ علیہ السلام نے دربار فرعون میں جو مناظرہ کیا تھا اسے قرآن مجید نے متعدد سورتوں میں مختلف اسلوب بیان کے ساتھ پیش کیا ہے۔

افصح العرب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو تو بیان و بلاغت کی وہ بلندیاں عطا ہوئی تھیں جن کے بعد اور کوئی نہایت یا حد باقی

[1] کتاب البیان والتبیین، جلد اوّل صفحہ ۱۱



نہیں رہ جاتی، آپ کو تبلیغ یعنی فصاحت اور بلاغت کے ساتھ پیغامِ حق پہنچانے کا حکم ہوا۔ اپنے مخاطبین کے سامنے "قول بلیغ" ارشاد فرمانے کی تلقین ہوئی اور ایک مقام پر تو یوں حکم ہوا[1]۔

وَأَنْزَلْنَا إِلَيْكَ الذِّكْرَ لِتُبَيِّنَ لِلنَّاسِ مَا نُزِّلَ إِلَيْهِمْ

یعنی ہم نے آپ پر کتاب مبین اس لئے نازل کی ہے کہ اسے آپ لوگوں کے سامنے کھول کر بیان کر دیں کہ یہ ہے وہ پیغام جو اللہ نے تمہارے لئے نازل فرمایا ہے۔

نطق و بیان کے کمال سے محرومی ایک بہت بڑا عیب ہے، چنانچہ اس محرومی کا احساس دلاتے ہوئے جاحظ لکھتا ہے[2]!

"وَضَرَبَ اللهُ عزوجل مثلا لعيّ اللسان ورداءة البيان حين شبّه أهله بالنساء والولدان فقال تعالى:

أَوَمَنْ يُنَشَّأُ فِي الْحِلْيَةِ وَهُوَ فِي الْخِصَامِ غَيْرُ مُبِينٍ:

یعنی اللہ تعالیٰ نے نقص لسانی اور خراب اندازِ بیان کی مثال پیش کرنا چاہی تو ایسے لوگوں کو عورتوں اور بچوں سے تشبیہ دی۔ چنانچہ اللہ عزوجل کا ارشاد ہے کہ۔

یعنی کیا وہ جو زیور میں پرورش پائے اور جو بحث و جدال میں بات کو واضح کر سکنے والے بیان سے بھی قاصر ہو؟ (قرآن ۴۳ : ۱۸)

گزشتہ سطور میں وارد ہونے والی آیات اور دیگر اقوال اور اقتباسات پر ایک مجموعی انداز میں نظر غائر ڈالیں تو یہ نتیجہ سامنے آتا ہے کہ منطق و گویائی کی قوت اور بیان و بلاغت کی صلاحیت ایک ایسا عطیہ و احسان ربانی ہے جو ربِ جلیل نے حضرت انسان پر ارزاں فرمایا ہے، یہی وہ طرۂ امتیاز ہے جس سے نہ صرف یہ کہ حیوان ناطق دیگر حیوانات سے ممتاز ہو جاتا ہے بلکہ

[1] سورہ النحل (۱۶ : ۴۴)، [2] البیان والتبیین ۱ : ۱۴

نطق و بیان کے اعلیٰ مراتب پر فائز ہونے والا انسان جب خطیب و مقرر کہلانے کا مستحق بن جاتا ہے تو وہ اپنے ابنائے جنس میں عزت و منزلت اور تفوق و برتری کے علاوہ اپنی شعلہ نوائی اور معجز بیانی سے تاریخ کے دھارے بدلنے کے قابل بھی ہو جاتا ہے، قیادت و امامت کا تاج اس کا حق ٹھیرتا ہے، جہاں شمشیر و سناں اور توپ و تفنگ کے علاوہ دیگر تمام مادی وسائل کام نہ آسکیں وہاں ایک فصیح و بلیغ کی شعلہ بیانی کام کر جاتی ہے، ہتھیاروں سے بیزار اور زخموں سے نڈھال انسانیت سپہ سالاروں کے بجائے آتش بیان زعماء و قائدین کے پیچھے لگ جاتی ہے، یہیں سے انسانیت کی قیادت ان لوگوں کا مقدر بن جاتی ہے، جو اپنی زبان سے انسانوں کے جذبات اور دھڑکتے دلوں کے ترجمان بن جاتے ہیں، خطیب کی زبان سامعین کے احساسات کی تعبیر و اظہار کا ذریعہ بن جاتی ہے۔ یوں یہ خطیب قائدین انسانیت کے قافلے کے میر کارواں بن جاتے ہیں، قافلے والے ان قائدین کی سحر انگیز آواز پر لبیک کہتے ہوئے چل پڑتے ہیں، پھر نہ انہیں پر خطر و پیچ راہوں کا ڈر رہتا ہے اور نہ ان کے دل میں سود و زیاں کی پروا رہتی ہے، پس لفظوں کا ایک جادو ہے جو قافلے کے سر چڑھ کر بولتا ہے، اور یہی خطیبانہ قیادت یا قائدانہ خطابت تاریخ انسانیت کو ایثار و جاں سپاری اور رفعت و عظمت کی کہکشاں بنا ڈالتی ہے!

تاریخ بتاتی ہے کہ قیادت اور خطابت کا ہمیشہ ساتھ رہا ہے بلکہ قیادت کا نمایاں جوہر ہی خطابت رہی ہے، خطابت کے بغیر قیادت کبھی نہیں پنپ سکی خطابت نے ہمیشہ قیادت کا تاج پہنا ہے۔ جو بات کرنے کے قابل ہوا وہی آگے آیا، جو بہتر سے بہتر طریقے سے بات کر سکا سب کو پیچھے کیا چھوڑا سب کو اپنے پیچھے لگا لیا، سب نے اسی کو آگے کیا کہ سب کے دلوں کی ترجمانی کر سکتا ہے۔ سب کے زخموں پر مرہم رکھ سکتا ہے!



قرآن مجید کا نقطۂ نظر یہ ہے کہ انسانیت کا قافلہ اہلِ بیان کی شعلہ نوائی کی روشنی میں آگے بڑھا ہے۔ بیان و بلاغت کی اس روشنی کے علمبردار ہر خطے اور ہر گروہ میں ظاہر ہوتے رہے، ان ظاہر ہونے والے شعلہ نوا خطیبوں میں وہ نفوس قدسیہ سب میں نمایاں اور سب سے برتر تھے جو نابالغ انسانیت کو جہالت اور بے ہنری کے عہد طفولیت سے نکالنے کے لئے مبعوث ہوتے رہے۔ اِن سے کوئی گروہ اور کوئی خطہ محروم نہیں رہا۔

اِنَّمَآ اَنْتَ مُنْذِرٌ وَّلِكُلِّ قَوْمٍ هَادٍ :

تو تو بس ڈرانے والا ہی ہے اور ہر قوم کے لئے ہم ہادی و رہنما بھیجتے رہے ہیں (قرآن ۱۳: ۷)

یہاں سے قرآن کریم کا یہ نقطۂ نظر بھی ہم پر عیاں ہو جاتا ہے کہ ہر قوم کے نبی پر اسی قوم کی زبان میں وحی و الہام کا فیضان ربانی جاری رہا، کیونکہ بات کو کھول کر بیان کرنا ہوتا ہے اور وہ اپنی زبان ہی میں ممکن ہے۔

وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا بِلِسَانِ قَوْمِهٖ لِيُبَيِّنَ لَهُمْ :

یعنی ہم نے ہر رسول کو اس کی اپنی قوم کی زبان میں ہی پیغام دے کر بھیجا تاکہ وہ اس پیغام کو کھول کر بیان کرے۔ (قرآن ۱۴: ۴)

## نطق و بیان کی ارتقائی منازل

خطابت کی تاریخ لکھنے والے اور نطق و بیان کی ارتقائی منازل سے بحث کرنے والے اپنی بات کا آغاز ہمیشہ یونانیوں سے کرتے ہیں، یہی نہیں بلکہ قدیم زمانوں میں علم و حکمت اور فلسفہ و دانش کا اولین سرچشمہ بھی خطۂ یونان ہی تصور ہوتا ہے جہاں سے انسانی فکر و تہذیب کا قافلہ رواں دواں ہوا!

یورپ کے مسیحی مفکرین و محققین کی یہ مجبوری بلکہ کمزوری رہی ہے کہ وہ اپنی مادہ پرستانہ تہذیب کے آغاز سے پہلے کے زمانوں کو قرونِ مظلمہ یا تاریک زمانوں سے تعبیر کرتے ہیں۔ ولادت مسیح علیہ السلام سے پہلے کی تاریخ کے یونانی

باب کو چھوڑ کر باقی تمام ادوار کو خرافاتی داستانوں کے سوا کچھ اہمیت دینے کیلئے تیار نظر نہیں آتے، حضرت مسیحؑ کو انسانیت کا نجات دہندہ تسلیم کرنے کے باوجود سامی اقوام کی تاریخ اور انسانی تہذیب کے اولین گہوارے مشرق وسطیٰ کے مرکز میں جہاں اللہ کے اولوالعزم بندوں یعنی انبیاء ابراہیمی نے علم و عرفان اور رشد و ہدایت کی شمعیں روشن کی تھیں ان کی ضوفشانی کے اگر وہ منکر نہیں تو دل سے معترف بھی نہیں ہیں!

حالانکہ چشم بینا سے یہ حقیقت اوجھل نہیں ہو سکتی کہ اللہ تعالیٰ کے کارخانہ قدرت یعنی نظام شمسی نے بھی سب سے پہلے سرزمین مشرق کو نوازا ہے، آفتاب عالمتاب کی پہلی کرن اسی گوشے پر پڑی، نسل انسانی نے بھی یہیں جنم لیا، یونان سے کئی صدیاں پہلے مشرق کے مختلف خطوں میں خدا کے نیک بندے اس کی مخلوق کی رہنمائی کے لئے پیدا ہوتے اور علم و عرفان کی راہیں روشن کرتے رہے، مشرق وسطیٰ جو سامی اقوام کا مسکن اور اسلامی تعلیمات کے مطابق نہ صرف وحی والہام ربانی کے نزول کا اولین مرکز تھا بلکہ انسانیت کا اولین گہوارہ بھی تھا، تہذیب انسانی اور علم و معرفت کے علمبردار انبیائے ابراہیمی علیہم السلام کا مرکز و میدان تبلیغ تھا، یہی نفوس قدسیہ نہ صرف علم و ہدایت کے اولین علمبردار تھے بلکہ خطابت اور بیان و بلاغت کے بانی بھی یہی تھے! میرا تو یہ پختہ عقیدہ اور غیر متزلزل ایمان ہے کہ گہوارہ طفولیت سے لیکر شباب و بلوغت تک انسانیت کی ذہنی و فکری تربیت یونان کے اصنام پرستوں نے نہیں بلکہ خانوادہ ابراہیمی کے فرزندان توحید نے کی ہے جو اللہ کا پیغام برحق لے کر مبعوث ہوتے رہے اور شرک و وثنیت کے تبان وہم و گمان کو نابود کرتے رہے، انسان کو اپنے مقام اور اپنے خالق حقیقی سے رشتہ ورابطہ سے آگاہ کرنے والے یہی بندگان حق تھے جو وقت کے آذروں کو صنم سازی کے بجائے بت شکنی کی تلقین کرتے اور صنم کدوں کو برباد کرتے رہے، سوچنے کی بات یہ ہے کہ شرک



و بت پرستی میں جکڑے ہوئے عبودیت کے خوگر کس طرح انسان کو خود شناسی اور حق آشنائی سکھا سکتے تھے؟ یہ کام تو وہی کر سکتے تھے جو انسان کو قدرت کا شاہکار، خلیفۃ اللہ اور تخلیق کائنات کا حاصل قرار دیتے تھے، جن کی تعلیم کا بنیادی نقطہ ہی یہ تھا کہ سب کچھ انسان کے لئے اور انسان صرف اللہ کیلئے ہے!

اس لئے یہ حقیقت اپنی جگہ اٹل ٹھیرتی ہے کہ مرحلہ بمرحلہ انسانیت کے ذہن و شعور کو پختگی اور بلوغ کمال تک پہنچانے والے اور حضرت انسان کو اس کا مرتبہ و مقام سمجھانے والے یہی انبیاء کرام تھے جن کا ایک سلسلہ موحد اعظم خلیل حق حضرت ابراہیم علیہ السلام سے شروع ہوا اور محسن انسانیت ختمی مرتبت افصح العرب صلی اللہ علیہ وسلم اس عظیم الشان عمارت کی آخری اینٹ تھے!

انسان کو خلیفۃ اللہ اور کائنات کا مالک و مولیٰ بنانے والی توحید پرست تہذیب کا سرچشمہ خانوادۂ ابراہیمی کے یہی انبیاء تھے اسی طرح قافلۂ انسانیت کو تحریک دینے والے فن خطابت کے اولین مردان میدان بھی یہی تھے، تبلیغ رسالت اور ابلاغ نبوت سے بڑھ کر کونسا منصب یا ذمہ داری ایسی ہو سکتی ہے جہاں خطابت اور زور بیان کی ضرورت پڑ سکتی ہے؟! تخت و تاج کا حصول تو شمشیر و سناں کا محتاج ہوتا تھا اس کے لئے زور خطابت اور شعلہ بیانی سے زیادہ پنجہ آزمائی اور زور بازو درکار ہوتا تھا، صنم پرستی کی بھول بھلیوں میں الجھے ہوئے اور تخت و تاج کے لئے باہمی دست و گریباں یونانی خطابت کے بجائے بازوئے شمشیر زن کے مالک تھے، بات صرف اتنی ہے کہ انبیاء کرام علیہم السلام کی پھیلائی ہوئی روشنی کے نتیجہ میں انسانیت جب لکھنے پڑھنے کے مرحلے پر پہنچ گئی تو اللہ تعالیٰ نے یونانی قوم کو چند ایسے دماغوں سے نوازدیا جن کے افکار کے نتائج قلم کی بدولت محفوظ ہو گئے (اگرچہ یہ حفاظت بھی بڑی حد تک ملت ابراہیمی کے مسلم فرزندوں کی مرہون منت ہے!) جبکہ انبیاء کرام کی تعلیم و تربیت اور تبلیغ و خطابت کے نمونے جہالت کی نذر ہو گئے مگر ہم

مسلمانوں کے نقطہ نظر سے یہ نمونے خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کی کتاب اعجاز اور تعلیمات مقدسہ میں محفوظ ہیں لہٰذا ہم تو خطابت کے اوّلین علمبردار انہی نفوس قدسیہ کو تسلیم کرتے ہیں اور اسی لئے افصح العرب صلی اللہ علیہ وسلم کی خطابت اور بیان و بلاغت کے لیے مختص اس کتاب کا ایک تمہیدی باب خطابت اور نبوت ہے!

اگر آپ جذبہ ایمان کے ساتھ ساتھ تاریخی حقائق کی بات بھی کرنا چاہیں تو "خطابت" کا مصنف ارسطو تو فن خطابت کے چند نظریاتی قواعد و اصول کے علاوہ خطابت کے فن سے دُور کا واسطہ بھی نہ رکھتا تھا، اور غالباً یہ قواعد خطابت بھی اس نے اپنے شاگرد سکندر اعظم کے لئے لکھے تھے جسے اپنے باپ فیلیپس کی طرح ایک شعلہ نوا خطیب (دیموستینیس) سے واسطہ پڑا تھا جو ان کے تخت و تاج کے لئے ایک چیلنج تھا اور اپنی شعلہ بیانی سے یونانی رعایا کو ان کے خلاف بھڑکاتا تھا! اس کے جواب کے لئے یونانی تخت و تاج نے ارسطو سے خطابت کے قواعد لکھوائے تاکہ دیموستینیس کی آگ کو ٹھنڈا کرنے کے لئے شاہی خطیب پیدا کئے جا سکیں کیونکہ ارسطو بذات خود بیان و بلاغت اور خطابت کا مرد میدان نہ تھا۔

عربی زبان کے علم بلاغت اور فن خطابت کا ایک عظیم عالم ابوعثمان عمرو بن بحر الجاحظ ارسطو کی عظمت کا معترف تھا، وہ اسے ہمیشہ "صاحب المنطق" کے لقب سے یاد کرتا تھا اس نے ارسطو کا وہ مشہور مقولہ جو اس نے انسان کی تعریف کے سلسلے میں بولا تھا اپنی کتابوں میں بکثرت بطور استشہاد پیش کیا ہے کہ "الانسان هو الحي الناطق المبين"[1] یعنی انسان ایک ایسا حیوان ہے جسے نطق و بیان کی صلاحیت عطا ہوئی ہے، مگر وہ ارسطو کی اپنی خطیبانہ صلاحیت کے ضمن میں لکھتا ہے[2]

---

[1] البیان والتبیین ۱: ۷۷ [2] البیان والتبیین ۳: ۲۷



"ولليونانيين فلسفة وصناعة منطق، وكان صاحب المنطق بكيّ اللسان غير موصوف بالبيان مع علمه بتمييز الكلام وتفصيله ومعانيه وبخصائصه، وهم يزعمون ان جالينوس كان انطق الناس. ولم يذكروه بالخطابة ولا بهذا الجنس من البلاغة:

یعنی اہل یونان کے پاس فلسفہ اور منطق تھی صاحب منطق یعنی ارسطو کم گو انسان تھا جسے بیان و خطابت سے کوئی تعلق نہ تھا، تاہم وہ کلام کے امتیازی اوصاف، تفصیل، معانی اور خصائص کا علم رکھتا تھا، لوگ کہتے ہیں کہ جالینوس منطق میں سب پر فائق تھا مگر اس کا خطابت یا اس قسم کی فصاحت و بلاغت کے ضمن میں کسی نے ذکر نہیں کیا"

بہر حال یہ حقیقت اپنی جگہ ہے کہ یونان کا مشہور فلسفی اور خطیب سقراط جو ارسطو کا استاذ الاستاذ تھا اور ۳۹۹ ق م میں زہر قاتل کا پیالہ نوش کر کے دنیا سے رخصت ہوا تھا وہ حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام (ڈھائی ہزار سو سال قبل مسیح) کے چودہ سو سال بعد پیدا ہوا تھا جب کہ یہ موحد اعظم کلدانیوں اور کنعانیوں کے سامنے زمزمہ توحید کو خطیبانہ فصاحت و بلاغت کے ساتھ پیش کر چکے تھے، جن کے اسلوب بیان اور طرز استدلال نے نہ صرف ساری قوم کو لاجواب کر دیا تھا بلکہ وقت کے جھوٹے خدا کو بھی دندان شکن جواب سے مبہوت کر دیا تھا۔ یونان کا خطیب اعظم دیموستینیس جس کے بارے میں دعویٰ کیا جاتا ہے کہ تاریخ انسانی کا سب سے بڑا خطیب تھا، اس نے فیلیپس مقدونی اور سکندر اعظم کے خلاف ایتھنز اور قرب وجوار کے قصبات میں اپنی شعلہ بیانی سے زوردار تحریک مقاومت چلائی تھی، اس کے خطبات یونانی ادب میں "فیلیپک" کے عنوان سے

مشہور ہیں، (وہ ۳۲۲ قبل مسیح میں فوت ہوا) بھی حضرت خلیل اللہ (۲۰۰۰ ق م)
حضرت موسیٰ کلیم اللہ (تیرہویں صدی قبل مسیح) حضرت داؤد علیہ السلام صاحب
فصل خطاب (۹۷۰ ق م) اور حضرت سلیمان علیہ السلام (۹۳۵ ق م) سے کئی
سو سال بعد میں پیدا ہوا، جب کہ نفوس قدسیہ اپنے منصب رسالت کی
تبلیغ میں خطیبانہ بیان و بلاغت سے بندگان خدا کی راہنمائی کر چکے تھے
اور قافلہ تہذیب انسانی کو تحریک دے کر کئی منزلیں طے کرا چکے تھے۔

ہمارا مقصد اہل یونان کے مرتبہ و فضیلت کو گھٹانا ہرگز نہیں ہے اگر ہم ایسا
کریں بھی تو اس سے ان کی عظمت میں کوئی فرق نہیں آئے گا۔ ہم صرف ایک
حقیقت کا اعتراف چاہتے ہیں کہ بیان و بلاغت کی تاریخ لکھتے وقت یونان کے
ان عظیم خطباء سے ذرا پیچھے جانے کی تکلیف بھی گوارا کرنا ہوگی۔ مشرق میں علم
و دانش اور خطابت و بلاغت کی روشنی ہونے والی ان شمعوں کو ہرگز نہیں بھولنا
چاہیے جن پر جہالت نے دبیز پردے ڈالنے کی بڑی کوشش کی مگر ان کی خطابت
اور منصب رسالت کی تبلیغ کے کارنامے نبی امی افصح العرب پر نازل ہونے والی
اللہ کی آخری کتاب نے محفوظ کر دیے اس باب میں افصح العرب حضرت محمد
صلی اللہ علیہ وسلم کی فصاحت و بلاغت سے بحث مقصود ہے لیکن بطور تمہید جو
باتیں کہنا لازمی ہیں ان میں سے ایک یہ بھی ہے کہ انسانی تاریخ میں علم و حکمت
اور فکر و دانش کی اولین علمبردار ہستیوں کے ساتھ جو بے انصافی کی جاتی ہے
اس کا ازالہ کیا جائے اور خطابت کی تاریخ کو یونان و روم سے شروع کرنے کے
بجائے مہبط آدم و اولین سرچشمہ علم و معرفت۔ سرزمین شرق اوسط میں ظاہر
ہونے والے انبیاء کرام علیہم السلام سے کیا جائے جو مختلف ادوار میں اپنی خطابت
حکمت اور فصاحت و بلاغت سے انسانیت کو حق کا راستہ دکھاتے رہے ہیں۔
چنانچہ ایک مستقل باب میں ان کا تذکرہ کیا جا رہا ہے۔
وسعت نظر کے ساتھ ساتھ وسعت قلب مسلمان کے خمیر میں شامل ہے

بلکہ جزو ایمان ہے، بندہ مومن کی نظر اگر تسخیر کائنات پہ ہے تو "لا اکراہ فی الدین"
کے قرآنی اصول کے مطابق وہ فراخ دل بھی ہے علم و دانش میں ہر قوم اور ہر فرد
کے کمال ہنر اور محاسن وہبی کو سب سے پہلے تسلیم کرنے والے اہل اسلام ہی
ہیں، انسانی علوم و معارف کی تاریخ اس حقیقت پہ شاہد عادل ہے مسلمانوں
نے جو علم و فن کسی قوم سے حاصل کیا اس کا اعتراف بھی کیا، علم و فن کی عظمت
کے اعتراف کے ساتھ ساتھ اس قسم کی قدر و منزلت کو بھی استحسان کی نظر سے
دیکھا۔ جدید سائنسی علوم و معارف کا علمبردار مغرب عربوں اور مسلمانوں کی علمی خدمت
و عظمت کا اعتراف کرے یا نہ کرے مسلمانوں نے یونان و روم اور فارس و ہند سے
جو کچھ پایا اسے کچھ ترقی دے کر ہی انسانیت کو منتقل کیا اور ان اقوام کے کارناموں
کی قدر شناسی کو لازمی قرار دیا۔ فن خطابت اور فصاحت و بلاغت کا بھی یہی حال ہے

عربی ادب کا عظیم امام اور عربی فن خطابت و بلاغت کا اولین مؤرخ ابو
عثمان عمرو بن بحر الجاحظ اپنی معلومات کے مطابق ان تمام اقوام کی عظمت کا اعتراف
کرتا ہے جو خطابت میں کوئی مقام رکھتی تھیں، وہ "شعوبیین" کے اس دعوے
کی تردید نہیں کرتا کہ خطابت صرف عربوں کا خاصہ نہیں بلکہ تمام اقوام اس
نعمت خداوندی سے پوری طرح بہرہ ور ہوئی ہیں، وہ ان متعصب لوگوں
کے صرف اس الزام کی تردید کرتا ہے جو عربوں کے اسلوب خطابت پر عائد
کیا جاتا تھا کہ وہ خطبہ دیتے وقت مخصر، کمان یا عصا کا سہارا لیتے ہیں، کتاب
البیان والتبیین میں جاحظ اس رائے کو محفوظ کر گیا ہے کہ:

وَالخطابةُ شيءٌ في جَميعِ الأممِ وبكلِّ الأجيالِ اليه أعظمُ
الحاجةِ حتى أنّ الزنج مع الغثارةِ ومع فرطِ الغباوةِ
ومع كلالِ الحدِّ وغلظِ الحسِّ وفسادِ المزاجِ، لتطيلُ
الخطبَ وتفوقُ في ذلك جميعَ العجم، وإنْ كانت معانيها
اجفى وأغلظ وألفاظها أخطل وأجهل۔ وقد علمنا أنّ

أخطبُ الناسِ الفرسُ وأخطبُ الفرسِ أهلُ فارس، وأعذبهم كلامًا وأسهلهم مخرجًا وأحسنهم دَلًّا وأشدُّهم فيه تحكمًا أهل مرو، أفصحهم بالفارسية الدرية وباللغة الفهلوية أهل قصبة الأهواز، فأما نغمة الهرابذة ولغة الموابذة فلصاحب تفسير الزمزمة؛[1]

یعنی خطابت ایک ایسا فن ہے جو تمام اقوام کے ہاں موجود ہے تمام انسانی نسلوں کو اس کی زبردست ضرورت رہی ہے حتیٰ کہ زنگی یا حبشی لوگ اپنی کم عقلی، بے حد غبی ہونے، زبان کے کُند ہونے، حس کے درشت ہونے اور مزاج کے ناموزوں ہونے کے باوجود طویل تقریریں کر سکتے ہیں۔ اگرچہ ان کے خطبات کے معانی سخت اور مفاہیم درشت ہوتے ہیں اور ان کا لفظی اسلوب کم عقلی اور کم علمی کا غماز ہوتا ہے۔ ہمیں یہ بھی معلوم ہے کہ ایرانی تمام اقوام میں سب سے بڑے خطیب ہوتے ہیں اور ان ایرانیوں میں بھی صوبہ فارس کے لوگ بڑے خطیب ہوتے ہیں مگر شیریں گفتاری آسان اسلوب ادائیگی، خوبصورت انداز بیان اور قدرت کلام میں شہر مرو کے باشندے سب پر فائق ہیں۔ دری فارسی اور پہلوی زبان میں سب سے زیادہ فصیح الکلام قصبۂ اہواز کے لوگ ہوتے ہیں۔ جہاں تک آتش کدوں کو روشن کرنے والوں کی نغمگی اور موبدوں کی فصیح زبان کا تعلق ہے تو وہ تو مجوسیوں کے مذہبی پیشواؤں کا حصہ ہے جو نغمہ دسشر کی زبان کی تفسیر کرنا جانتے ہیں؛ بایں ہمہ جاحظ کی یہ رائے اکثر لوگوں کے لیے حیرت کا باعث ہے کہ

---

[1] البیان ۳: ۱۲ تا ۱۳۔



وہ میدانِ خطابت کی شہسواری میں عربوں کے بعد صرف اہلِ فارس کا لوہا مانتا تھا، ہندوستان اور یونان یا روما کے خطباء کے متعلق غالباً مکمل معلومات اس تک نہیں پہنچ سکی تھیں چنانچہ وہ لکھتا ہے[1]:

وجملة القولِ أنا لا نعرف الخطبَ إلا للعرب والفرس، فأما الهندُ فإنما لهم معانٍ مدونةٌ وكتبٌ مخلدةٌ لا تضاف إلى رجلٍ معروفٍ ولا إلى عالمٍ موصوفٍ وإنما هي كتب متوارثةٌ وآدابٌ على وجهِ الدهرِ سائرةٌ مذكورةٌ؛

یعنی خلاصہ کلام یہ ہے کہ ہمیں تو صرف عربوں اور ایرانیوں کے خطبات کا علم ہے، رہا ہندوستان تو وہاں کے لوگوں کے ہاں تو مدوّن شدہ افکار و معانی ہیں، غیر فانی کتابیں ہیں جو کسی معروف مصنف سے منسوب نہیں اور نہ وہ کسی مشہور عالم سے نسبت رکھتی ہیں بلکہ یہ تو ورثے میں منتقل ہونے والی کتابیں ہیں اور ایک ایسے ادب کی حیثیت رکھتی ہیں جو صفحات زمانہ میں مشہور و مذکور ہے!

بعض لوگ[2] یہ سمجھتے ہیں کہ جاحظ ہند و یونان کی خطابت سے آگاہ نہ تھا، ہو سکتا ہے یونان و روم کی حد تک یہ بات قدرے صحیح ہو لیکن ہندوستان کے لوگوں کی خطابت اور اصول بلاغت سے جاحظ پوری طرح آگاہ تھا البتہ ان کے خطبات اس تک نہیں پہنچ سکے تھے، وہ ایک مقام پر اس بات کی طرف اشارہ کرتے ہوئے مشہور ادیب معمر ابو الاشعث کا قول نقل کرتا ہے[3]:

"قال معمرٌ أبو الأشعث، قلت لبهلة الهندي أيام اجتلب يحيى بن خالدٍ أطباءَ الهندِ مثل منكة وبازكر

---

[1] البیان ۳/۲۷۔ [2] جیسے ڈاکٹر طٰہٰ حسین مقدمۃ نقد النثر میں۔ [3] البیان ۱/۹۲۔

وقلبر قل وسند باذ وفلان وفلان : ما البلاغة
عند الهند وقال بهلة عندنا في ذلك صحيفة مكتوبة
ولكن لا أحسن ترجمتها لك ، ولم أعالج هذه الصناعة
فأثق من نفسي بالقيام بخصائصها وتلخيص لطائف
معانيها. قال ابو الاشعث : فلقيت بتلك الصحيفة
التراجمة فإذا فيها ، اول البلاغة اجتماع آلة
البلاغة وذلك أن يكون الخطيب رابط الجاش ساكن الجوارح
قليل اللحظ متخير اللفظ لا يكلم سيد الأمة
بكلام الأمة ولا الملوك بكلام السوقة ، ويكون
في قواه فضل التصرف في كل طبقة ، ولا يدقق المعاني
كل التدقيق ، ولا ينقح الألفاظ كل التنقيح ولا يصفيها
كل التصفية ، ولا يهذبها غاية التهذيب ولا يفعل
ذلك حتى يصادف حكيما أو فيلسوفا عليما ، ومن قد تعوّد
حذف فضول الكلام واسقاط مشتركات الألفاظ
وقد نظر في صناعة المنطق على جهة الصناعة والمبالغة ،
لا على جهة الاعتراض والتصفح ، ولا على وجه الاستطراف والتظرف.

یعنی ابو الاشعث کہتے ہیں کہ میں نے بہلہ ہندوستانی سے دریافت
کیا تھا جب یحییٰ بن خالد برمکی کے عہد میں ہندوستان کے
اطباء مثل منکہ ، بازیگر ، قلبر قل اور سندباد وغیرہ کو بلایا گیا
تھا کہ ہندوستان کے لوگوں کے ہاں فصاحت و بلاغت
کسے کہتے ہیں ؟ بہلہ نے کہا تھا کہ ہمارے پاس ایک تحریر شدہ
صحیفہ ہے مگر میں آپ کے لئے اس کا اچھا ترجمہ نہیں کر سکوں گا
اور میں نے کبھی اس فن کو آزمایا تو ہے نہیں کہ خود اعتمادی کیساتھ



اس کے خواص کو واضح کر سکوں اور باریک باتوں کا خلاصہ پیش
کر سکوں ، ابو الاشعث کہتے ہیں کہ میں وہ صحیفہ مترجمین کے پاس
لے گیا تو اس میں لکھا تھا کہ ، بلاغت کی پہلی شرط یہ ہے کہ انسان
میں بلاغت کے لوازمات اکٹھے پائے جائیں اور وہ یوں ہے
کہ خطیب مضبوط دل گردے کا آدمی ہو ، اس کے اعضاء پرسکون
رہیں ، ادھر ادھر کنکھیوں سے کم دیکھے ، اس کے الفاظ چنے ہوئے
ہوں ، لونڈی کے آقا سے لونڈی کی زبان میں بات نہ کرے ،
بادشاہوں کے ساتھ سوقیانہ انداز میں کلام نہ کرے ، ہر طبقے کے
لوگوں کو متاثر کرنے کی قوتوں اور صلاحیتوں سے متصف ہو ، افکار
و معانی کو بالکل نازک نہ بنا دے ، الفاظ کی مکمل تنقیح نہ کرتا ہو ،
نہ انہیں پورا پورا صاف کرے نہ حد سے زیادہ چھانٹتا ہو ، یہ
باتیں وہ نہیں کر سکتا جب تک وہ کسی دانا یا صاحب علم مفکر سے
وابستہ نہ ہو ، یا کسی ایسے شخص سے جو فضول کلام کو حذف کرنے
کا عادی ہو ، مشترک نوعیت کے الفاظ ساقط کر سکتا ہو ، منطق
کے فن کو بطور فن بنظر غائر پڑھا ہو نہ کہ یونہی صفحات الٹے ہوں
یا بطور مشغلہ و ظرافت دیکھا ہو ! "

بہرحال کہنے کی بات یہ ہے کہ مسلمان اہل علم نے نہ تو کبھی علمی تعصب کا
مظاہرہ کیا ہے اور نہ تلاش علم میں کسی کوتاہی کو روا رکھا ہے ، جاحظ نے
بھی حتی المقدور مختلف اقوام کے ہاں فن خطابت کے وجود اور اس کے متعلق
ان کے افکار و نظریات کو معلوم کرنے کی کوشش کی ہے[1]۔

" قیل للفارسی : ما البلاغة ؟ قال : معرفة الفصل والوصل ،
وقیل للیونانی : ما البلاغة ؟ قال : تصحیح الأقسام واختیار

[1] البیان ۱/۸۸ ۔

الکلام: وقیل للرومی: ما البلاغة؟ قال: حسن الاقتضاب عند البداهة والغزارة یوم الاطالة! وقیل للهندی: ما البلاغة؟ قال: وضوح الدلالة وانتهاز الفرصة وحسن الاشارة! وقال بعض اھل الهند: جماع البلاغة البصر بالحجة والمعرفة بمواضع الفرصة!

یعنی ایرانی سے پوچھا گیا کہ بلاغت کسے کہتے ہیں؟ تو اس نے جواب دیا: بات کو الگ کرنے اور ملانے کی قدرت کا نام بلاغت ہے! یونانی سے بلاغت کی تعریف پوچھی گئی تو اس نے کہا کہ تمام اقسام کو صحیح صحیح جاننا اور منتخب انداز گفتار اپنانا!

رومی سے بلاغت کا مفہوم دریافت کیا گیا تو اس نے کہا کہ برمحل فی البدیہہ بات کرنا ہو تو حسن اختصار سے کام لیا جائے بات کو بڑھانا ہو تو لفظ و معنی کی فراوانی ہو۔ ہندستانی سے بلاغت کا مفہوم دریافت کیا گیا تو کہنے لگا کہ دلائل کو واضح طور پر پیش کرنا، موقع شناسی سے کام لینا اور حسن اشارہ کا مظاہرہ کرنا بلاغت ہے۔ ایک ہندوستانی نے یہ بھی کہا تھا کہ دلائل کی بصیرت اور مناسب مواقع کی معرفت ہی ایک جامع بلاغت ہے!

یہ بات تاریخی حقیقت کے طور پر تسلیم کر لی گئی ہے کہ قدیم اقوام میں سے یونانی ہی ایسی قوم ہیں جن کے فن خطابت کی تاریخ کے متعلق کچھ واضح باتیں محفوظ طور پر ہم تک پہنچی ہیں، چنانچہ بیان کیا جاتا ہے کہ فلسفہ و منطق کے اصول و قواعد منضبط طور پر وجود میں آنے سے قبل یونان کی محافل و مجالس میں ایک گروہ نے خطابت اور فن تقریر کا بازار گرم کر رکھا تھا، اس گروہ کو سوفسطائی کہا جاتا ہے۔ سوفسطائیوں کے متعلق لکھا ہے کہ یہ "اصول منفعت" کے علمبردار تھے، ان کے خیال میں یہ جہان دنیا ہر لحظہ و ہر لمحہ تغیر پذیر ہے اس لئے کائی



کی حقیقت تک رسائی تو رہی ایک طرف اس کا وجود ہی ناممکنات میں سے ہے۔ وہ یہ کہتے تھے کہ علم و معرفت ایک اضافی چیز ہے حقیقی نہیں اس لئے جو چیز نفع بخش ہو اسی کیلئے کوشاں رہنا چاہئے، وقتی فوائد و منافع ہی سب کچھ ہیں۔ وہ اپنے زور خطابت سے ہی لوگوں میں اضافی علوم و معارف کی نشر و اشاعت کے علمبردار تھے۔ ان کا مرکزی و بنیادی وسیلہ منفعت یہی خطابت تھی، خطابت میں بھی وہ بات بنانے اور بات سجانے پر توجہ مرکوز رکھتے تھے، قدرت کلام اور قوت بیان ہی ان کا سہارا تھا منطقی استدلال یا دلائل و براہین نام کی کوئی چیز ان کے نزدیک قابل اعتماد نہ تھی۔ ان کی رائے میں جو کلام زیب و زینت سے متصف ہوتا یا جو بات بھی سجی سجائی عبارت کے پیراہن میں لپٹی ہوئی ہوتی اور لوگوں کو متاثر کرنے کا سبب بن سکتی تھی وہ ان کے نزدیک اضافی علم کی حیثیت رکھتی تھی کیونکہ اصول منفعت کی رو سے یہ بات بہترین فوائد و منافع کے حصول کا ذریعہ بن سکتی تھی، رہی سچائی یا حقائق اشیاء کی "تلاش" تو یہ کام تو ان کے نزدیک بالکل بیکار اور ضیاع وقت کے مترادف تھا کیونکہ حقائق ثابتہ کا تو سرے سے وجود ہی نہ تھا! یہی سوفسطائی گروہ تھا جسے یونانی خطابت کا بانی و نقطہ آغاز تصور کیا جاتا ہے، جو طمع سازی کو علم اضافی اور انسانوں کو مغالطہ میں ڈالنے کو منفعت بخش خطابت کا نام دیتے تھے!

یونانی مفکرین میں سے ارسطو نے سب سے پہلے فن خطابت کے موضوع پر قلم اٹھایا اور ایک مستقل کتاب تصنیف کی جسے "الخطابة" کے عنوان سے دو مرتبہ عربی میں منتقل کیا گیا، اس سے پہلے سقراط اور افلاطون نے اگرچہ فن خطابت پر بحث کی تھی مثلاً سقراط نے خطبے کے بنیادی عناصر سے بحث کی اور افلاطون نے خطابت کو کمال نفس کا وسیلہ قرار دیا لیکن اس فن کے اصول و ضوابط وضع کرنے والا ارسطو ہی تھا۔

سوفسطائی تو خطابت کو کسبِ منفعت کا ذریعہ تصور کرتے تھے جبکہ افلاطون کے نزدیک یہ فن نفوسِ انسانی میں اخلاق کی آبیاری کا وسیلہ تھا، یہی وجہ ہے کہ اس کے نزدیک خطابت کی بنیاد نہ صرف بحث و مباحثہ کی قوتِ بیان قرار پائی بلکہ خیر و سعادت کا وسیلہ بننے والے شخصی فضائل کی قوت بھی اس فن کی اساس تصور کی گئی۔

مگر ارسطو خطابت کو اخلاق سے الگ کرتا ہے اس کے نزدیک خطابت جدلیت کا ایک حصہ ہے جو ایک ایسی قوت بھی ہے جو ممکن حد تک قائل کرنے کی صلاحیت رکھتی ہے، وہ خطیب کے اسلوبِ بیان کو حسن و جمال سے متصف ہونے کے ساتھ ساتھ موقعہ کی مناسبت سے پُراثر ہونے کو بھی لازمی قرار دیتا ہے، اس کے نزدیک اسلوبِ لفظی کو بنانے اور سنوارنے کے لئے محنت بھی ضروری ہے۔[1]

"الخطابت" میں ارسطو نے خطبات کو تین اقسام میں تقسیم کیا ہے اور ہر ایک قسم سے مفصل بحث کی ہے۔[2] خطبات کی ایک قسم استشاری یا مشاورتی ہے جن میں خطیب ناصحانہ انداز اختیار کرتے ہوئے بعض امور کو بجا لانے کا مشورہ دیتا ہے جبکہ بعض امور سے حذر و اجتناب کی نصیحت کرتا ہے اس قسم کے خطبات کا تعلق مستقبل سے ہے۔ خطبات کی دوسری قسم عدالتی جدل و مناقشہ سے تعلق رکھتی ہے جن میں بیان کرنے والا کبھی شاکیانہ انداز اختیار کرتا ہے اور حملے کرتا ہے، کبھی وہ معذرانہ و مدافعانہ اسلوب اپناتا ہے۔ اس قسم کے خطبات کا تعلق امورِ ماضی سے ہے، خطبات کی تیسری قسم کو ارسطو استدلالی و منطقی خطبات کا نام دیتا ہے اور ان کا تعلق حال کے معاملات سے ہوتا ہے، ایسے خطبات میں خطیب کبھی تو اعلانیہ انداز میں ترغیب و ترہیب سے کام لیتا ہے اور کبھی مدح و مذمت کا اسلوب اختیار کرتا ہے۔ خطبات کی ان تینوں اقسام میں خطیب کے لئے اقتضائے حال کے مطابق خوبصورت، اثر انگیز اور نتیجہ خیز انداز اپنانا لازمی ہے۔

---

[1] ارسطو: الخطابت ص ۱۰ تا ۱۶، ۱۸۱ تا ۱۹۸

[2] الخطابت ص ۱۸۱



ارسطو سے قبل سوفسطائی عہد کے بعد جب علم و حکمت کا عہد آیا، یونانی تہذیب و تمدن کو عروج حاصل ہوا اور اصول شہریت اور جمہوری حکومت کے نظریات سامنے آئے تو یونانی خطابت نے بھی ترقی کی، فکر و فلسفہ اور حکمت و منطق کے طفیل اس فن کے بھی اصول اور قواعد وضع ہوتے تو سوفسطائی نظریۂ خطابت کو مسترد کر دیا گیا اور مغالطہ بازی و سوفسطائیت کے بجائے دلائل و براہین اور حقائقِ ثابتہ کو خطابت کی روح قرار دیا گیا۔ یونانی فنِ خطابت پر سب سے پہلے قلم اٹھانے والے مفکر ارسطو ــ جسے جاحظ "بکّی اللسان" اور صاحب المنطق کے لقب سے یاد کیا کرتا تھا ــ کے استاذ الاستاذ سقراط نے ہی خطابت کی بنیاد رکھی، وہ عمر بھر سچائی کی ترجمانی کے لئے اپنی فصاحت و بلاغت کو کام میں لاتا رہا۔ اس کے نزدیک فصاحت کی حقیقی روح صرف سچائی ہے، وہ کہا کرتا تھا کہ "حق گوئی ہی اصل فصاحت ہے"، اسی حق گوئی کی خاطر اس نے زہر کا پیالہ بھی نوش کر لیا تھا مصر کا عظیم شاعر احمد شوقی اپنے مشہور قصیدے "الهمزية النبوية" میں اس حقیقت کی یوں ترجمانی کرتا ہے۔

| | |
|---|---|
| بك يا ابن عبد الله قامت سمحة | بالحق من ملل الهدى غراء |
| بنيت على التوحيد وهي حقيقة | نادى بها سقراط والقدماء |
| وجد الزعاف من السموم لأجلها | كالشهد ثم تتابع الشهداء |

(۱) اے محمد بن عبداللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ کے طفیل ایک الیسا روشن اور وسیع الظرف دینِ حق قائم ہوا جو ادیان ہدایت میں سے ایک دین ہے۔

(۲) یہ دینِ حق توحید پر قائم ہوا، یہ ایک ایسی حقیقت ثابت ہے جس کا اعلان سقراط اور قدماء نے کیا تھا۔

(۳) سقراط نے اسی حقیقت کی خاطر زہرِ قاتل کو شہد سمجھ کر پی لیا تھا۔ پھر اس کے بعد کئی شہداء نے اس کی پیروی کی۔

سقراط بنیادی طور پر ایک فلسفی و منطقی تھا اس لئے اس کے خطبات اور تقاریر منطقی استدلال پر مبنی ہوتی تھیں جو فکر و تدبر کے لئے دعوت کا حکم رکھتی تھیں، وہ حق بات کو اس وضاحت کے ساتھ پیش کرتا تھا کہ ان کی صحت و درستگی کے بارے میں کسی ابہام یا شک و شبہ کی گنجائش باقی نہیں رہتی تھی! سقراط کے مشہور خطبات میں سے وہ تقریر خصوصی اہمیت کی حامل ہے جو اس نے ایتھنز کی عدالت میں اپنے دفاع میں کی تھی، سقراط ۳۹۹ ق م میں فوت ہوا۔

یونانی خطابت کی تاریخ میں سقراط کے بعد ڈیموستھینس کا زمانہ آتا ہے جو تاریخ انسانی کا سب سے بڑا خطیب متصور ہوتا ہے، فکری ربط، جوش و جذبہ اور توازن اس کی تقاریر و خطابت کے نمایاں اوصاف تھے۔ اس کا لفظی اسلوب اعلیٰ معیار اور سلاست کا عمدہ نمونہ تھا، انداز بیان ایسا موثر ہوتا تھا کہ سامعین کے دل اس کے الفاظ کے ساتھ ساتھ دھڑکتے تھے، اس کی یہ تقریریں یونانی ادب کا حصہ بن چکی ہیں اور "فیلیپک" کے نام سے مشہور ہیں کہا جاتا ہے کہ اس کی ان جوشیلی اور پر اثر تقاریر کا نشانہ یونان کا بادشاہ فیلیپس اور اس کا بیٹا اسکندر اعظم تھا، ڈیموستھینس ان کے خلاف ایتھنز اور دیگر مقامات پر تحریک مقاومت چلاتا رہا تھا اور یہ خطبات اسی تحریک کا نتیجہ ہیں۔

یونانیوں کے بعد اہل روما کا دور آتا ہے، ایک طویل مدت تک اس قوم کو بھی اللہ تعالیٰ نے قیادت و سیادت کا مالک بنائے رکھا تھا اس لئے ان میں بھی بڑے بڑے خطیب پیدا ہوئے کیونکہ قیادت کا تقاضا ہے کہ خطابت کا وسیلہ اسے میسر آتا رہا ہے، روم کی سینٹ میں ایسے ارکان کی کبھی کمی نہیں رہی تھی جو سلطنت کے معاملات پر کھل کر بات کرتے اور اپنے مخالفین پر تنقید کرتے تھے، ان خطباء اور قائدین میں سسرو (Cicero) کا مرتبہ بہت بلند ہے روم کی سینٹ میں اس کی تقاریر خطابت کی تاریخ میں کبھی فراموش نہیں کی جاسکتیں، وہ نہ صرف یہ کہ ایک کامیاب مقرر تھا بلکہ اس نے فن خطابت کے متعلق بعض اصول اور



قواعد بھی مرتب کئے تھے جو ایک کامیاب مقرر بننے کی ضمانت ہو سکتے ہیں، اس کی تقاریر احوال واقعی اور دلائل و شواہد پر مبنی ہوتی تھیں، اس کے الفاظ چبھتے ہوئے نشتر اور اس کا اسلوب طنز و تنقید کی شمشیر بُراں قرار دیا جاتا ہے!

دیگر اقوام میں جہاں بھی قیادت و سیادت ابھری ہمیشہ خطابت کے سہارے یا کم سے کم یوں کہہ لیجئے کہ قیادت کا ثبوت و مقبولیت ہمیشہ خطابت کی مرہون منت رہی۔ انگلستان کا وزیر اعظم جوزف چیمبرلین ایک کامیاب لیڈر تھا وہ ہمیشہ کہا کرتا تھا کہ کل اسی کا ہے جو بول سکتا ہے، انگریز قوم نے بھی ایک عرصے تک دنیا کی قیادت و سیادت کا علم اٹھائے رکھا ہے۔ یہ وہی قوم ہے جس کی سلطنت میں کسی زمانے میں سورج کبھی غروب نہیں ہوتا تھا (اگرچہ اب کئی کئی مہینوں اسے سورج کی شکل بھی دیکھنا نصیب نہیں ہوتی!!)، اسی قوم نے دنیا کو پارلیمانی نظام حکومت دیا ہے۔ اس نظام کی کامیابی بھی خطابت کی مرہون منت ہے بلکہ یوں کہنا زیادہ مناسب ہوگا کہ یہ نظام خطابت کی پرورش بھی کرتا ہے اور اس کے بغیر چل بھی نہیں سکتا، پارلیمان میں حزب اقتدار اور حزب اختلاف کی جنگ دراصل خطابت کی جنگ رہتی ہے، بقول چیمبرلین جو بات کر سکتا ہے وہی پارلیمان کے مستقبل کا قائد ہوتا ہے۔

برطانوی پارلیمانی نظام نے متعدد عظیم و جلیل القدر خطباء اور مقررین کو جنم دیا ہے جو اپنے جوہر خطابت کے بل بوتے پر انتخاب بھی جیتتے رہے، پارلیمان پر بھی چھائے رہے اور قوم کی قیادت بھی کرتے رہے ہیں ان میں چارلس جیمز فاکس، ایڈمنڈ برک، پامرسٹن، بنیامین ڈسرائیلی، جان برائیٹ، گلیڈسٹون، مسٹر مورلے، چیمبرلین، اور سر ونسٹن چرچل، بہت نمایاں حیثیت رکھتے ہیں، موخر الذکر نے تو اب تک کی جنگوں میں تاریخ انسانی کی سب سے ہولناک جنگ عالمگیر دوم میں بڑی جرأت، ہمت اور کامیابی سے نہ صرف انگریز قوم بلکہ اتحادی اقوام کی قیادت کی تھی، وہ جب پراعتماد انداز میں پختہ یقین کے ساتھ حقائق زندگی کا سامنا کرنے کی تلقین کرتا تو ریت کی طرح گرتے ہوئے دل بھی فولاد کے قلعے بن جاتے تھے!

دوسری عالمی جنگ کا ذکر آیا تو اس کے ساتھ ہٹلر اور مسولینی بھی یاد آ گئے۔ انسانیت کو اس ہولناک جنگ کی آگ میں جھونکنے والا جرمن لیڈر ایڈولف ہٹلر ایک گمنام اور معمولی انسان سے ایک زبردست قائد اور مستبد حکمران بن گیا جس کی آمریت نے جرمنی کے ساتھ ساتھ ساری دنیا کو ہلا کر رکھ دیا۔ اس کے پس منظر میں بھی ولولہ انگیز اور شعلہ صفت خطابت ہی تھی، ہٹلر کی مجنونانہ شعلہ بیانی اور آتش نوائی نے جرمن قوم کو تکبر آمیز احساس برتری دے کر شعلہ جوالہ بنا دیا تھا، اس کے اسلوب میں ایک ایسا منطقی استدلال اور آواز میں ایسا جادو تھا جو جرمنوں کے جذبات کو مشتعل کر کے انہیں دہکتے ہوئے انگاروں میں تبدیل کر دیتا تھا۔

ہٹلر کا پیشرو اور دوست اطالوی ڈکٹیٹر مسولینی جو انسانیت کو فسطائیت ورثے میں دے گیا اور ۱۹۲۲ء سے لیکر ۱۹۴۴ء تک اٹلی پہ آمر مطلق بن کر حکومت کرتا رہا، وہ بھی بیسویں صدی کے عظیم مقررین اور حکمرانوں میں شمار ہوتا ہے، وہ ایک ایسا عظیم مقرر تھا جو فن خطابت کے لوازمات اور تمام نشیب و فراز سے واقف تھا، وہ اپنی تقاریر میں اپنی قوم کی نفسیاتی رگوں کو چھیڑتا اور سوئے ہوئے جذبات کو مشتعل کرتا تھا وہ اطالویوں کو عظمت رفتہ کا احساس دلاتے ہوئے آل ہیریا آل قیصر کے لقب سے خطاب کرتا تھا، عظمت ماضی یاد دلانے کے ساتھ ساتھ مستقبل کی سربلندیوں کی یقین دہانی بھی کراتا تھا۔ وہ ہمیشہ اپنی قوم کو یورپی علم و ثقافت کا ان داتا اور بحیرہ روم کے سرسبز اور زرخیز خطوں کا حقیقی وارث بھی گردانتا تھا۔

یورپ کی تاریخ میں انقلاب فرانس کو ایک نقطہ تغیر و تحول کی حیثیت حاصل ہے، اس انقلاب نے یورپ کی تاریخ کا دھارا بدل کر رکھ دیا اور دنیا پر بھی وسیع اثرات ڈالے، یہ عظیم انقلاب بھی خطابت کا ہی مرہون منت ہے اس کامیابی کے لئے کام کرنے والے خطیبوں میں سے ایک راسپیر ( Rocespierre ) بھی تھا جو کمیٹی برائے امن عام کا اولین محرک تھا۔



اور ۱۷۹۴ء میں قتل ہونے تک اس نے دہشت کا بازار گرم کئے رکھا تھا وہ اپنی تقاریر میں مخالفین کی دلجوئی کے بجائے انہیں لاجواب کرنے کا قائل تھا۔ میرابو بھی انقلاب فرانس کے خطباء میں شمار ہوتا ہے۔ جو اپنے خطبات میں منطقی استدلال کے ساتھ ساتھ اشتعال جذبات سے بھی کام لیتا تھا۔ گامبتا ( [illegible] ) بھی فرانس کا ایک مشہور خطیب تھا۔ جس نے نپولین سوم کے زوال کے سلسلے میں بہت اہم کردار ادا کیا تھا، وہ اپنی تقاریر میں عقلی انداز میں تحلیل و تجزیہ کے بجائے جوش و جذبے سے کام لینے کا قائل تھا۔ فرانس کا عظیم شاعر و ادیب "لامارتین" اپنے عہد کا مشہور و معروف پارلیمانی خطیب بھی تھا۔



# نبوّت اور خطابت

بیان و بلاغت اور تبلیغ و خطابت نبوت کا لازمی حصہ رہا ہے کیونکہ رشد و ہدایت کا کام لفظ و معنی کا محتاج ہے اور لفظ و معنی کا بہترین وسیلہ تقریر و خطابت اور بیان و بلاغت ہے۔ حضرت آدم کی تخلیق اور ہبوطِ آدم کے واقعہ کے بعد ربِ جلیل نے نسلِ انسانی کی نجات و فلاح کا جو راستہ متعین فرمایا وہ تقویٰ و صلاح کا راستہ تھا جس پر گامزن ہونے والوں کو نہ تو جنت سے نکالے جانے کا غم و افسوس رہیگا اور نہ انعام ربانی سے محرومی کا خوف و خدشہ باقی رہے گا[1] مگر تقویٰ و صلاح کی اس صراطِ مستقیم کو واضح کرنا ان انبیاء کرامؑ کے سپرد ہوا جو اللہ کی آیات و احکام کے بیان کے لئے مبعوث ہوتے رہے، احکام کا یہی بیان نبوت اور خطابت میں چولی دامن کا رشتہ قائم کرتا ہے[2]۔

اسی فرمودۂ ازل کے مطابق نفوسِ قدسیہ مبشرین (بشارت دینے والے) اور منذرین (ڈرانے والے) بنا کر مبعوث ہوتے رہے۔ ہر نبی کو پیغامِ حق ملا اور آیات بینات عطا ہوئیں تاکہ وہ اپنے خطیبانہ اعجاز بیان سے کبھی تو بندوں کو اللہ کی بے پایاں رحمتوں کا پیغام دے کر خوشی و سکون کی دولت سے مالا مال کریں اور کبھی اس کے قہر و غضب اور بطش شدید سے سرکشوں کو ڈرائیں اور خبردار کریں[3]۔ اللہ کا پیغام پہنچانے والے یہ مقدس بندے عہد سے لحد تک اللہ کی عنایات اور نظرِ کرم سے سرفراز ہوتے رہے اور وہ انہیں عظیم الشان منصبِ نبوت کے لئے

---

[1] سورہ الاعراف (۷ : ۳۵)  [2] سورہ البقرہ (۲ : ۲۳)



چنتا رہا، کبھی اس نے آدمؑ اور نوحؑ کو منتخب کیا اور کبھی آلِ ابراہیمؑ اور کبھی آلِ عمران کو پیغامِ حق کے لئے چنا[1]۔

قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے پیغامِ حق پہنچانے والے ان نفوسِ قدسیہ اور ارواحِ مختارہ کے فریضۂ منصبی کے لئے ابلاغ، تبلیغ، رسالت یا بلاغِ مبین کے الفاظ استعمال کئے ہیں جس سے اس حقیقت کی طرف اشارہ مقصود ہے کہ ان منتخب و برگزیدہ بندوں نے فصیح و بلیغ اسلوبِ بیان کے ساتھ خطبات و مواعظ کی شکل میں اپنا فریضہ انجام دینا تھا اس لئے ان کا فصاحت و بلاغت سے نوازا جانا حکمتِ خداوندی کا بدیہی تقاضا تھا[2]۔

خدا کے ان برگزیدہ و فرستادہ مردانِ حق نے اپنے خطیبانہ وعظ و تبلیغ میں ہمیشہ یہ اعلان کیا کہ[3]

وَمَا عَلَيْنَا إِلَّا الْبَلَاغُ الْمُبِينُ (سورہ یٰسین ۳۶ : ۱۷)

یعنی ہمارا فریضۂ منصبی یہ ہے کہ ہم اللہ تعالیٰ کا پیغام کھول کھول کر پہنچا دیں۔

حضرت نوح علیہ السلام نے اپنی قوم سے یہی فرمایا کہ: أُبَلِّغُكُمْ رِسَالَاتِ رَبِّي ۝ یعنی میں تو تمہیں اپنے پروردگار کے پیغام کھول کھول کر پہنچاتا ہوں، حضرت ہود علیہ السلام کا اعلان بھی یہی تھا[4]۔ حضرت صالح علیہ السلام اور خطیب الانبیاء حضرت شعیب علیہ السلام نے بھی اپنی قوم سے خطاب کرتے ہوئے فرمایا تھا: لَقَدْ أَبْلَغْتُكُمْ رِسَالَاتِ رَبِّي: میں نے تمہیں اپنے رب کے پیغام پہنچا دئیے ہیں[5]۔ اللہ تعالیٰ نے بھی اپنے پیغمبروں کا فرضِ منصبی واضح فرماتے ہوئے ارشاد کیا۔

---

[1] سورۂ آل عمران (۳ : ۳۳)

[2] الاعراف (۷ : ۶۲، ۶۸، ۷۹، ۹۳)، ہود (۱۱ : ۵۷)، الاحزاب (۳۳ : ۳۹)

[3] سورۂ یٰسین (۳۶ : ۱۷)

[4] سورہ الاعراف (۷ : ۶۲، ۶۸) سورہ ہود (۱۱ : ۵۷) سورہ الاحقاف (۴۶ : ۲۳)

[5] سورہ الاعراف (۷ : ۷۹، ۹۳)

فَهَلْ عَلَى الرُّسُلِ اِلَّا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ۔

یعنی کیا ہمارے رسولوں پہ بلاغ مبین کے سوا بھی کوئی اور فریضہ[1] ہے
اللہ کے یہ رسول اور انبیاء جب فصاحت و بلاغت کے ساتھ پیغام حق
کو لوگوں کے سامنے پیش کرتے تھے تو یہ اللہ وحدہٗ لاشریک کے سوا کسی اور
سے ہرگز نہیں ڈرتے تھے۔ کسی کا رعب و جلال یا خوف و دبدبہ ان کے پائے
استقلال میں لغزش پیدا نہیں کر سکتا تھا[2]۔

"اَلَّذِیْنَ یُبَلِّغُوْنَ رِسٰلٰتِ اللّٰهِ وَیَخْشَوْنَهٗ وَلَا یَخْشَوْنَ
اَحَدًا اِلَّا اللّٰهَ وَكَفٰى بِاللّٰهِ حَسِیْبًا"

یعنی وہ لوگ جو اللہ کے پیغام حق کی تبلیغ کرتے ہیں وہ صرف اسی
سے ڈرتے ہیں اور اللہ کے سوا کسی سے نہیں ڈرتے، اور اللہ ہی
بہترین نگہبان ہے۔"

ان خطبائے حق نے اللہ تعالیٰ کے پیغام کو انسانیت تک پہنچانے اور واضح
طور پر ان کے ذہن نشین کر دینے کا جو فریضہ انجام دیا ہے اللہ تعالیٰ نے اس
کی خود ہی تحسین فرما دی ہے کہ: قَدْ اَبْلَغُوْا رِسٰلٰتِ رَبِّهِمْ یعنی انہوں نے
اپنے رب کے پیغام پوری طرح پہنچا دئے ہیں۔

## حضرت نوح علیہ السلام

تمام انبیائے کرام میں خطابت و موعظت کا طویل ترین فریضہ حضرت نوح
علیہ السلام نے انجام دیا۔ یہ مرد حق ساڑھے نو سو سال تک اللہ کا پیغام پہنچاتے
اور انسانیت کی رشد و ہدایت کی خاطر فصاحت و بلاغت کے دریا بہاتے رہے
مگر سرکش لوگ راہ راست پر نہ آسکے اور ظالموں کو تاریخی طوفان نوح کی تباہ کاری
نے ہمیشہ کے لئے نیست و نابود کر دیا[3]۔

قرآن مجید میں ان کی تبلیغ و موعظت اور ابلاغ رسالت کے متعلق جو اشارات

[1] سورہ النحل (۱۶ : ۳۵)  [2] سورۃ الاحزاب (۳۳ : ۳۹)
[3] سورۃ العنکبوت (۲۹ : ۱۴)، قصص الانبیاء ص ۹۳، قصص القرآن ۱ : ۵۱ تا ۷۴



ملتے ہیں ان کے مطابق حضرت نوح علیہ السلام نے سب سے پہلے اپنی قوم کے
سامنے اپنے نذیر مبین اور رسول امین ہونے کا اعلان فرمایا، پھر انہیں بلیغانہ انداز
میں اس بات کی تلقین فرمائی کہ شرک ایک گناہ عظیم ہے اس لئے اپنے بنائے
ہوئے بتوں ۔ وَدّ ۔ سُوَاع، یَغُوْث اور نَسر ۔ کو چھوڑ کر صرف اللہ وحدہٗ لاشریک
کے سامنے سربسجود ہوں۔ تقویٰ اور اصلاح نفس کی دعوت قبول کرتے ہوئے
رسول برحق کی اطاعت و اتباع کریں۔ حضرت نوح علیہ السلام نے دعوت و
تبلیغ رسالت کا یہ سلسلہ حکم ربانی کے مطابق ساڑھے نو سو (۹۵۰) سال تک مسلسل دن
رات جاری رکھا، کبھی علانیہ اور بآواز بلند خطاب فرماتے کبھی پوشیدہ طور پر
وعظ و تبلیغ کا فریضہ انجام دیتے مگر اخلاص نبوت کے یہ خطبات بلاغت اس
قدر گرجدار اور سحر انگیز تھے کہ باطل پرست اور مادی شہوات کے غلام جب
ان کی تاب نہ لاتے ہوئے متاثر ہونے لگتے تو اپنے کانوں میں انگلیاں ٹھونس
لیتے اور جسموں کو کپڑوں سے لپیٹ لیتے[1] لیکن کافر از ضد اور تکبر میں اس قدر
پکے تھے کہ باز آنے کا نام تک نہ لیتے وہ نابکار دلائل حق اور خطبات نبوت
کے اعجاز بیان سے لاجواب ہو کر کہنے لگے[2]۔

قَالُوْا یٰنُوْحُ قَدْ جٰدَلْتَنَا فَاَكْثَرْتَ جِدَالَنَا
فَاْتِنَا بِمَا تَعِدُنَآ اِنْ كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِیْنَ۔

کہنے لگے، اے نوحؑ! تو نے ہم سے بحث و مجادلہ کیا۔ تیرا
یہ مجادلہ و مناظرہ بہت ہو گیا ہے اب تو اگر تو سچا ہے تو
پھر جس عذاب کا ہم سے وعدہ کرتا ہے اسے آنے دے۔

قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے خطبات نوح علیہ السلام کے اقتباسات اپنے
پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کو وحی فرمائے ہیں۔ ایک موقع پہ اللہ کا یہ پیغمبر اپنی قوم سے
یوں مخاطب ہوا[3]۔

[1] سورت ہود (۱۱ : ۲۵ تا ۲۸)، سورت نوح (۷۱ : ۱ تا ۱۰)
[2] سورہ ہود (۱۱ : ۳۲)  [3] سورۂ ہود (۱۱ : ۲۸ تا ۳۱)

"اے میری قوم! مجھے بتاؤ کہ اگر میں اپنے رب کی طرف سے
عطا کردہ کھلی اور واضح دلیل رکھتا ہوں اور اس نے مجھ پر اپنی
رحمت بھی فرما رکھی ہے مگر وہ تم پر مشتبہ بن گئی ہو، تو کیا ہم اسے تم سے
وابستہ کر دیں، حالانکہ تم اسے ناپسند کرتے ہو! اور بتاؤ میری قوم کے
لوگو! میں اس کے بدلے تم سے کوئی مال نہیں مانگ رہا، کیونکہ میرا بدلہ
اور اجر تو صرف اللہ کے سپرد ہے! ہاں میں اپنی نبوت پر ایمان
لانے والوں کو (جنہیں تم رذیل کہتے ہو) اپنے پاس سے دھتکارنے
والا نہیں ہوں، وہ تو اپنے رب سے ملنے والے ہیں۔ مگر تم لوگ
مجھے جاہل اور اکھڑ نظر آتے ہو! ذرا بتاؤ میری قوم کے
لوگو! اگر میں انہیں دھتکار بھی دوں تو اللہ کے غضب سے مجھے
بچانے والا کون ہوگا۔ کیا تم نصیحت قبول نہیں کرو گے؟ میں
تم سے یہ نہیں کہتا کہ میرے پاس اللہ کے خزانے ہیں اور نہ
میں غیب جانتا ہوں نہ میں یہ کہتا ہوں کہ میں فرشتہ ہوں اور نہ
میں یہ کہوں گا کہ جو لوگ تمہاری نظروں میں رذیل و حقیر لگ رہے
ہیں انہیں اللہ تعالیٰ کوئی بھلائی نہیں دے گا۔ اللہ تعالیٰ ان کے
دلوں کی بات کو خوب جانتا ہے۔ اگر میں نے ایسا کیا تو میں ظالموں
میں سے ہوں گا!"

ایک دوسرے مقام پر اللہ کا یہ اولوالعزم پیغمبر اپنے رب سے مناجات اور راز
و نیاز کے انداز میں اپنی مبلغانہ و خطیبانہ مساعی کا یوں تذکرہ کرتا ہے[1]

"نوحؑ نے اپنے رب سے کہا، اے میرے رب! میں نے اپنی قوم
کو رات اور دن دعوتِ حق دی، مگر میری مبلغانہ پکار سے وہ زیادہ
دور بھاگتے گئے۔ میں نے جب بھی تیری بخشش کی طرف انہیں دعوت

[1] سورہ نوح (۷۱: ۵ تا ۲۰)



دی تو وہ (میری خطیبانہ آواز کے مقابلے میں) اپنے کانوں میں
انگلیاں ٹھونستے رہے اور کپڑوں میں خود کو لپیٹ لیا، کفر پر اڑ گئے
اور بے اندازہ تکبر کا مظاہرہ کیا! پھر میں نے انہیں بآواز بلند دعوت
دی، علانیہ طور پر تبلیغ کی اور چھپ کر بھی انہیں وعظ کرتے ہوئے
کہا کہ اپنے رب سے بخشش مانگو، وہ بڑا بخشنے والا ہے، وہ تم پر زور دار
کا مینہ برسانے والا بادل بھیجے گا، تمہارے مال و اولاد میں اضافہ
کرے گا، تمہیں ہو کیا گیا ہے تم اللہ سے عزت و سرفرازی کی امید کیوں
نہیں رکھتے، وہی تو ہے جس نے تمہیں مختلف مراحل سے گزار کر پیدا
کیا ہے، کیا تم دیکھتے نہیں ہو اللہ تعالیٰ نے طبق بر طبق سات آسمان
پیدا کئے۔ ان میں چاند کو نور بنایا اور سورج کو چراغ بنایا، اللہ
ہی نے تو تمہیں زمین سے پودوں کی طرح اگایا ہے، پھر وہ تمہیں
اسی مٹی میں لوٹائے گا اور پھر ایک نئی تخلیق کے لئے تمہیں اس
میں سے صاف نکال لے گا، اللہ ہی تو ہے جس نے زمین کو
تمہارے لئے وسیع فرش بنایا ہے تاکہ تم اس کے کھلے راستوں
پر چلا کرو!"

پھر اسی پیغمبر برحق کی یہ بددعا تاریخ کے عبرتناک طوفان کی تمہید بن گئی[1]

"وَقَالَ نُوحٌ رَّبِّ لَا تَذَرْ عَلَى الْأَرْضِ مِنَ الْكَافِرِينَ دَيَّارًا"
اور نوحؑ نے کہا، پروردگار! زمین پر بسنے والا کافر ایک بھی
نہ چھوڑنا!"

## ابراہیم خلیل اللہؑ

امام الموحدین، جد الانبیاء حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام خطباء
انبیاء کرام میں ایک نہایت نمایاں اور منفرد مقام رکھتے ہیں، اللہ تعالیٰ نے

[1] سورہ نوح (۷۱: ۲۶)

اپنے خلیل و حبیب کو اتنا قوی الحجۃ، بدیہہ القول اور صائب الاستدلال بنایا تھا کہ اپنے مخالفین و معاندین کو ہر بات میں دندان شکن اور مسکت جواب دیکر ندامت کے ساتھ راہِ فرار اختیار کرنے پر مجبور کر دیتے تھے۔ تورات میں بھی ان کے اسلوبِ بیان اور استدلال کے نمونے ملتے ہیں[1]۔ لیکن قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے اس موحدِ اعظم کے وعظ و تبلیغ اور بحث و مناظرہ کے علاوہ اسرارِ کائنات و عجائباتِ مخلوق ربانی پر غور و فکر کے جو نمونے دیئے ہیں ان سے جد الانبیاء کے خطیبانہ کمالات اور اعجازِ بیان کا اندازہ ہو جاتا ہے[2]۔

قدرتِ خداوندی کے کرشمے دیکھئے کہ جس گھر میں پیدا ہوتے ہیں وہ بت ساز و بت فروش ہے، جس قوم سے واسطہ پڑتا ہے اس کے حاکم و محکوم سب مشرک و بت پرست مگر انسانیت کے لئے قیادت کا اعلیٰ ترین نمونہ بننے والا نوجوان ابراہیمؑ بت شکن اور موحدِ اعظم بن جاتا ہے! وہ جب ملکوت السموات والارض میں اللہ کی عظمت و وحدانیت کی واضح نشانیاں پاتے ہیں اور وجود و توحیدِ باری تعالیٰ پر غیر متزلزل یقین کر لیتے ہیں تو اپنے باپ صنم گر آزر سے مخاطب ہو کر کہتے ہیں[3]۔

أَتَتَّخِذُ أَصْنَامًا آلِهَةً ۖ إِنِّي أَرَاكَ وَقَوْمَكَ فِي ضَلَالٍ مُّبِينٍ۔

کیا تو بتوں کو معبود بناتا ہے؟ مجھے تو تو اور تیری قوم کھلی گمراہی میں مبتلا نظر آتی ہے۔

عصمتِ انبیاء کی محافظ قدرتِ کاملہ خلیل اللہ کو شرک و صنم پرستی کی آلائشوں سے دور رکھنے کا سامان ابتدا ہی سے کرنا شروع کر دیتی ہے وہ ستارہ پرستوں کو دیکھتا ہے پھر رات کو ستارے کی چمک دمک دیکھکر

[1] کتابِ مقدس پیدائش ۲۳ تا ۲۳۔ [2] قصص الانبیاء ص ۷۹ تا ۱۱۱
[3] سورہ الانعام (۶: ۷۴)



سوچتا ہے کیا یہ میرا پروردگار ہے! مگر فَلَمَّا أَفَلَ قَالَ لَا أُحِبُّ الْآفِلِينَ جب ستارہ ڈوب جاتا ہے تو کہتا ہے کہ میں ڈوبنے والوں سے محبت و پرستش کا رشتہ کیسے جوڑ سکتا ہوں! پھر چاند اور سورج کو دیکھتا ہے ان کی روشنی ستاروں سے بڑھ کر ہے مگر یہ بھی ڈوب جاتے ہیں تب ابراہیمؑ مشرکوں کو صنم پرستی اور شرک کی آلائشوں سے بری ہونے کا اعلان کر دیتا ہے[1] بتوں کو پاش پاش کر دیتا ہے اور پھر تاریخِ انسانی نار کے گلزار بننے کا تماشا دیکھتی ہے[2]۔

موحدِ اعظم نے شرک سے برأت کا اعلان کرتے ہوئے اپنی قوم سے قرآن مجید کے الفاظ میں یوں خطاب فرمایا[3]۔

"میں نے اپنے آپ کو مکمل طور پر اس ذات کے سپرد کر دیا ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو نیست سے ہست کیا، میں توحید پرست ہوں اور مشرکوں میں سے نہیں ہوں!" اور اس کی قوم نے اس سے جھگڑا کیا تو اس نے کہا! اے میری قوم! تم اللہ وحدہٗ لاشریک کے بارے میں مجھ سے بحث اور جھگڑا کرتے ہو حالانکہ اسی نے مجھے سیدھا راستہ دکھایا ہے! میں اس بادشاہ، سے نہیں ڈرتا جسے تم نے خدا کا شریک بنا چھوڑا ہے، ہاں مگر ہر شئی میں مشیت تو میرے رب ہی کی کارفرما ہے، میرے رب کا علم تو تمام چیزوں کو احاطہ کئے ہوئے ہے! تو کیا تم نصیحت نہیں پکڑو گے؟! بھلا میں اس سے کیونکر ڈرنے لگا جسے تم نے خدا کا شریک بنا ڈالا ہے، حالانکہ تم لوگ تو اللہ کے ساتھ شریک

[1] سورہ الانعام (۶: ۷۶ تا ۷۸) [2] سورہ الانبیاء (۲۱: ۵۱ تا ۷۰)۔ اور بقول اقبال: بے خطر کود پڑا آتش نمرود میں عشق — عقل ہے محوِ تماشائے لبِ بام ابھی
[3] سورہ الانعام (۶: ۷۹)

بنا ڈالا ہے، حالانکہ تم لوگ تو اللہ کے ساتھ شریک ٹھہرانے
سے بھی نہیں ڈرتے جس کے بارے میں اس نے تمہارے
پاس کوئی مضبوط سند نہیں ارسال کی! اگر تمہاری سمجھ میں
آتا ہے تو بتاؤ کہ ہم دونوں فریقوں میں سے امن وسلامتی
کا حقدار کون ہے!! بات تو یہ ہے کہ جو ایمان لائے اور
شرک سے اپنے ایمان کو آلودہ نہ کیا وہی امن وسلامتی کا حق
رکھتے ہیں اور وہی سیدھی راہ پہ ہیں!"

یہ خطبہ ابراہیمی اللہ جل شانہ کو اس قدر محبوب ہوا کہ اسے اپنی
حجت اور دلیل کا مرتبہ عطا فرمایا[1]۔

"وَتِلْكَ حُجَّتُنَا آتَيْنَاهَا إِبْرَاهِيمَ عَلَىٰ قَوْمِهِ!
یہ استدلال ابراہیمی ہماری حجت و دلیل ہے جو ہم نے ابراہیم
کو اس کی قوم کے خلاف عطا کی تھی!"

سورہ الشعراء میں ایک اور خطبہ ابراہیمی موجود ہے جو وحی ربانی کے
توسط سے قلب محمد صلی اللہ علیہ وسلم پہ اترا اور لسان نبوت پہ یوں
جاری ہوا[2]۔

"اے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم)! انہیں قصہ ابراہیم پڑھ کر سنا،
جب انہوں نے اپنے باپ اور اپنی قوم سے پوچھا کہ تم کس کی
عبادت کرتے ہو! تو وہ کہنے لگے: ہم تو بتوں کو پوجتے ہیں
اور انہی کی پرستش میں مشغول رہتے ہیں! (ابراہیمؑ نے) کہا:
تو کیا یہ تمہاری بات سنتے ہیں جب تم انہیں پکارتے ہو یا تمہیں
نفع یا نقصان پہنچاتے ہیں! وہ بولے! بلکہ ہم نے تو اپنے باپ
دادا کو ایسا ہی کرتے پایا (ابراہیمؑ نے) کہا! تو کیا تم نے کبھی

[1] سورہ الانعام (۶: ۸۳)    [2] سورہ الشعراء (۲۶: ۷۰ تا ۱۰۳)



آنکھیں کھول کر انہیں دیکھا بھی جن کی تم عبادت کرتے ہو، تم
یا تمہارے پہلے باپ دادا، یہ سب میرے دشمن ہیں سوائے
اس رب العالمین کے جس نے مجھے پیدا کیا پھر وہی مجھے
ہدایت دیتا ہے، اور وہی ہے جو مجھے کھلاتا ہے اور مجھے
پلاتا ہے! جب میں بیمار ہو جاتا ہوں تو وہی مجھے شفا دیتا
ہے اور وہی ہے جو مجھے مارے گا پھر وہی مجھے زندہ کرے گا!
" وہی ذات ہے جس سے میں امید کرتا ہوں کہ جزا وسزا
کے دن میری خطائیں معاف فرما دے گا! اے میرے رب!
مجھے حکمت عطا فرما! اور مجھے نیکوکاروں میں شامل فرما، آنے
والی نسلوں میں میرا سچا تذکرہ جاری فرما، مجھے نعمتوں والی جنت
کے وارثوں میں شامل کر دے، میرے باپ کو بخش دے
کہ وہ گمراہوں میں سے ہے، حشر والے دن، وہ دن کہ جب
مال واولاد کسی کام کے نہ ہوں گے! ہاں مگر جو قلب سلیم لیکر
اللہ کے حضور میں پیش ہوں گے! اس دن جنت اہل تقویٰ
کے قریب کر دی جائے گی اور ان سے کہا جائے گا کہ کہاں ہیں
وہ جن کی تم پرستش کیا کرتے تھے؟ (اور جن کے پیچھے) اللہ کو
تم نے چھوڑ رکھا تھا، کیا وہ اب تمہاری مدد کر سکتے ہیں یا تمہارا
کسی سے بدلہ لے سکتے ہیں؟ چنانچہ وہ اور گمراہ لوگ دوزخ
میں اوندھے منہ پھینک دئے جائیں گے، ابلیس کا سب
لاؤ لشکر بھی داخل جہنم ہوگا۔ وہ وہاں دوزخ میں جھگڑتے
ہوئے کہیں گے! اللہ کی قسم! ہم تو بالکل گمراہی میں تھے جب
تمہیں رب العالمین کے برابر سمجھتے تھے، ہمیں تو انہیں مجرموں
نے گمراہ کیا ہے، اب تو ہمارا شفاعت کرنے والا بھی کوئی

نہیں، نہ کوئی دوست و غمخوار ہے، سو کاش! اگر ہم لوٹ کر
جا سکتے تو یقیناً مومنوں میں شامل ہو جاتے اس قصہ ابراہیمی
میں ایک نشانی ہے مگر ان میں سے بیشتر ایمان لانے والے
نہیں ہیں۔"

موحد اعظم بت پرستی کے ماحول سے اس قدر بیزار ہیں کہ کبھی تو
اپنے والد آذر سے مناظرہ کرتے ہیں۔ کبھی اپنی قوم کو دعوت فکر دیتے
ہیں اور کبھی وقت کے جھوٹے خدا بادشاہ نمرود سے مناظرہ کر کے اسے
لاجواب کرتے ہیں: قرآن مجید کے الفاظ میں یہ مناظرہ یوں ہوا[1]:

"تو نے اس (جھوٹے خدا کی حالت پر) غور نہیں کیا جو ابراہیمؑ
سے اس کے رب کے بارے میں جھگڑنے لگا تھا کیونکہ اللہ نے
اسے اقتدار دے دیا تھا جب ابراہیمؑ نے کہا! میرا رب وہ ہے
جو زندگی دیتا ہے اور مارتا ہے، وہ کہنے لگا: میں بھی زندگی
دیتا ہوں اور مار بھی دیتا ہوں! ابراہیمؑ نے کہا تو اللہ تو سورج
کو مشرق سے لاتا ہے تو اسے مغرب سے نکال! پھر وہ کافر
بادشاہ لاجواب ہو کر دنگ رہ گیا، اور اللہ ظالموں کو راہ
نہیں دکھاتا!"

ابن قتیبہ نے صحیفہ ابراہیم علیہ السلام میں سے خطبہ ابراہیم کا ایک
اقتباس درج کیا ہے جسے عربی کے قالب میں یوں پیش کیا ہے حضرت
خلیل اللہ علیہ السلام اپنے وقت کے جابر بادشاہ سے خطاب کرتے
ہوئے فرماتے کہ اللہ نے تجھ سے کہا تھا کہ:

ایھا الملک المسلط المغرور المبتلی! انی لم ابعثک
لتجمع الدنیا بعضھا علی بعض ولتبنی المدائن

[1] سورہ البقرہ (۲: ۲۵۸)، قصص الأنبیاء ص ۸۱۔



والحصون ولکنی بعثتک لترد عنی دعوۃ المظلوم
فانی لا أردھا ولو کانت من کافر!

اے لوگوں پر مسلط ہونے والے آزمائش میں ڈالے جانے
والے مغرور بادشاہ! میں نے تجھے دنیا میں اس لئے نہیں
بھیجا کہ تو دولت دنیا سمیٹ کر ڈھیر پہ ڈھیر لگاتا رہے اور شہر
اور قلعے تعمیر کرتا پھرے! میں نے تو تجھے اقتدار اس لئے
سونپا ہے تاکہ تو میری طرف سے مظلوموں کی فریاد رسی
کرے! کیونکہ میں مظلوم کی پکار کو ناکام نہیں لوٹایا کرتا
خواہ یہ مظلوم کوئی کافر ہی کیوں نہ ہو!"

## حضرت ہود علیہ السلام

اللہ کا وہ نبی جو ایک منہ زور قوم کے سامنے واعظانہ فصاحت و بلاغت
کے دریا بہاتا رہا مگر اس سرکش قوم نے بالآخر اسے جواب دیا تھا کہ:

سَوَاءٌ عَلَيْنَا أَوَعَظْتَ أَمْ لَمْ تَكُن مِّنَ الْوَاعِظِينَ
إِنْ هَٰذَا إِلَّا خُلُقُ الْأَوَّلِينَ وَمَا نَحْنُ بِمُعَذَّبِينَ۔

تیرا وعظ کرنا یا نہ کرنا ہمارے لئے برابر ہے، تیری یہ
باتیں پہلے لوگوں کا ڈھکوسلا ہی ہیں اور ہمیں عذاب نہیں
دیا جائے گا۔ (الشعراء ۲۶: ۱۳۶ تا ۱۳۸)

یہ برگزیدہ نبی حضرت ہود علیہ السلام تھے جو قوم عاد (یعنی عاد اولی)
کی طرف مبعوث ہوئے تھے، ان کی قوم جزیرہ عرب کے جنوب میں الاحقاف
کے مقام پر آباد تھی اور قوت و اقتدار حاکمانہ کے ساتھ ساتھ مال و دولت
اور ہنرمندی میں بھی بلند مقام رکھتی تھی، طوفان نوح کے بعد تاریخ میں
سب سے پہلے اسی قوم کے تمدن کا ذکر ملتا ہے۔ اس لئے قرآن مجید میں
حضرت نوح علیہ السلام کے بعد حضرت ہود علیہ السلام کا تذکرہ آتا ہے[1]۔

[1] سورہ ہود (۱۱: ۵)

حضرت ہود علیہ السلام نے اپنی قوم کے سامنے اپنے رسولِ امین مبعوث ہونے کا اعلان کرتے ہوئے بتایا کہ وہ کسی اجر، معاوضے یا دنیاوی فائدے کے لیے تبلیغِ حق نہیں کر رہے بلکہ اخلاص و ایمان کے مطابق لوجہ اللہ ان کی ہدایت و قیادت اور فلاحِ دارین کے لیے آئے ہیں ان کا وعظ و تبلیغ رسالت شرک و بت پرستی سے نجات دلانے، توحید کا بول بالا کرنے اور اپنی قوم کو تقویٰ و اطاعت کی تلقین پر مشتمل تھی،

قرآنِ مجید نے ان کے وعظ و خطابت کے بعض نمونے انسانیت کی رہنمائی کے لیے محفوظ کئے ہیں۔ حضرت ہودؑ نے قرآن مجید کے الفاظ میں فرمایا تھا[1]۔

"میں تمہارے لئے رسولِ امین مبعوث ہوا ہوں، اس لئے اللہ کا تقویٰ دلوں میں پیدا کرو اور میری اطاعت کرو اور میں تم سے اس پر کوئی اجر نہیں مانگتا، میرا اجر تو صرف اللہ رب العالمین دے گا۔ کیا تم ہر اونچی جگہ پر یادگاریں تعمیر کرنے کا عبث کام کرتے ہو، اور جب تم کسی کو پکڑتے ہو تو بڑی سختی سے پکڑتے ہو اس لئے اب اللہ سے ڈرو اور میری بات مانو، اس ذات سے ڈرو جس نے تمہیں وہ چیزیں مہیا فرمائی ہیں جنہیں تم جانتے ہو، اس نے تمہیں چوپایوں اور اولاد سے نوازا ہے، باغات اور چشمے مہیا کئے ہیں"۔

قرآنِ مجید کی ایک پوری سورہ اس جلیل القدر ہادیٔ برحق کے نام سے موسوم ہے، اس میں ان کے ایک خطبے کے کچھ حصے افصح العرب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے قلب اطہر پر نازل کر کے اللہ نے انسانیت کے لئے یوں سامانِ عبرت مہیا کیا ہے[2]۔

[1] سورۃ الشعراء (۲۶: ۱۲۵ تا ۱۳۵) [2] سورۂ ہود (۱۱: ۵۰ تا ۵۲)



"اے میری قوم! اللہ ہی کی عبادت کرو، اس کے سوا تمہارا اور کوئی معبود نہیں ہے (بت پرستی کو رواج دے کر) تم نے محض افترا پردازی سے کام لیا ہے، اے میری قوم! میں تم سے کوئی اجر نہیں مانگتا، میرا اجر تو صرف اسی ذات کے ذمہ ہے جس نے مجھے پیدا کیا ہے تو کیا تم عقل سے کام نہیں لیتے! اے میری قوم! اپنے رب سے مغفرت طلب کرو، پھر اسی کی جانب رجوع کرو، وہ تم پر خوشحالی کے انعامات عام کر دیگا، تمہاری قوت میں اور بھی اضافہ کر دے گا۔ اور ہاں! مجرموں کی طرح اعراض مت کرو"

اور مزید فرمایا[1]؛ "میں اللہ کو گواہ ٹھہراتا ہوں اور تم بھی گواہ رہنا کہ میں تمہاری اس بت پرستی اور شرک سے بری ہوں؛ تم چاہتے ہو تو مجھے مہلت دئے بغیر میرے خلاف تدبیر کر لو، میں اللہ پر توکل کرتا ہوں جو میرا اور تمہارا پروردگار ہے، ہر جاندار اسی کے قبضے میں ہے، میرے رب کا راستہ ہی سیدھا ہے تم اگر پھر بھی جاؤ تو میں نے پیغامِ حق پہنچا دیا ہے۔ میرا رب تمہاری جگہ کسی اور کو اقتدار سونپ دے گا اور تم اس کا کچھ نہ بگاڑ سکوگے کہ میرا رب تو تمام چیزوں کا نگہبان ہے"۔

اپنی قوم کا تاریخی مقام واضح کرتے ہوئے حضرت ہود علیہ السلام نے فرمایا[2]؛

اور کیا تم تعجب کرتے ہو کہ تمہارے پاس تمہارے رب کی نصیحت تمہارے ہی آدمی کے ذریعے پہنچی ہے تاکہ وہ تمہیں ڈرائے، اور یاد کرو اسی رب نے تمہیں قوم نوح علیہ السلام کے بعد اقتدار

[1] سورہ ہود (۱۱: ۵۴ تا ۵۷) [2] سورہ الاعراف (۷: ۶۹)

سونپا، تمہیں پیدائشی طور پر طاقتور بنایا، اس لئے اللہ کی نعمتوں کو یاد رکھو تاکہ تمہیں کامیابی نصیب ہو!"

## نبی عربی حضرت صالح علیہ السلام

بعثت نبوی سے کئی طویل صدیاں قبل جزیرہ عرب میں ایک نبی برحق مبعوث ہوا، جو وعظ و تبلیغ اور پیغمبرانہ فصاحت و بلاغت کے ذریعے اپنی قوم کو نصیحت و عبرت کے لئے آمادہ کرتا رہا مگر بالآخر حکم ربانی سے زبان جناب یوں گویا ہوئی :-

يٰقَوْمِ لَقَدْ اَبْلَغْتُكُمْ رِسَالَةَ رَبِّيْ وَنَصَحْتُ لَكُمْ وَلٰكِنْ لَّا تُحِبُّوْنَ النّٰصِحِيْنَ ؛

اے میری قوم! میں نے تو تم کو اپنے رب کا پیغام اچھی طرح پہنچا دیا ہے اور میں تو تمہارا بھلا ہی چاہتا تھا مگر تم تو خیر خواہوں کو پسند ہی نہیں کرتے (الاعراف ۷ : ۷۹)

یہ برگزیدہ ہستی حضرت صالح علیہ السلام کی تھی جو قوم ثمود یا عاد ثانی کی ہدایت کے لئے بھیجے گئے تھے، یہ قوم ثمود عاد اولی کے تقریباً دو صدیاں بعد جزیرہ عرب میں موجودہ مدینہ منورہ کے شمال میں وادی حجر میں آباد ہوئی تھی اس لئے قرآن مجید[1] میں انہیں عاد کے بعد کے جانشین (خُلَفَاءَ مِنْۢ بَعْدِ عَادٍ) کہا گیا ہے، یہ قوم بھی زراعت و حرفت کے علاوہ صنعت میں بھی ایک تاریخی و امتیازی مقام کی مالک ہے جو میدانی علاقوں میں شاندار قصور و محلات اور پہاڑوں میں پتھر کاٹ کر خوبصورت گھر بنانے میں منفرد مہارت رکھتی تھی۔[2] یہ تراشیدہ مکانات آج بھی جزیرہ عرب کے مدائن صالح کے مقام پر سامان عبرت پیش کرتے ہیں۔

حضرت صالح علیہ السلام اس سرکش اور ضدی قوم کی رہنمائی کے لئے

[1] سورہ الاعراف (۷ : ۷۴) [2] حوالہ سابق۔



رسول امین بن کر آئے تھے، آپ نے پیغمبرانہ وعظ و تبلیغ کے دوران میں عربی فصاحت و بلاغت کے جو دریا بہائے ہوں گے وہ تو صرف اسی مالک الملک کے علم میں ہیں جو مخفیانہ کون و مکان کے علمی خزانوں کا منبع ہے اور بندگان حق کو اجر و ثواب دینے کا مجاز و مختار ہے۔ تاہم حضرت صالح علیہ السلام کے بعض ناصحانہ خطبات پیغمبری کے چند جواہر ریزے نور سرمدی سے قلب محمدی پر اترے اور لسان نبوت سے ادا ہو کر ہم تک پہنچ گئے ہیں۔

حضرت صالح اپنی قوم کے کمالِ ہنر، خوشحالی اور انعامات خداوندی کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں[1] :-

"قوم ثمود نے رسولوں کو جھٹلایا، جب ان سے ان کے بھائی صالح نے کہا کہ کیا تم تقویٰ اللہ اختیار نہیں کرو گے؟ میں تمہارے لئے رسول امین ہوں اس لئے اللہ کا تقویٰ اختیار کرو اور میری اطاعت کرو، اور میں اس پر تم سے کوئی اجر نہیں مانگتا، میرا اجر تو اللہ رب العالمین کے ذمہ ہے۔ کیا تم یہاں اِن چیزوں میں محفوظ چھوڑ دیئے جاؤ گے؟ یعنی ان باغات اور چشموں میں؟ اِن کھیتوں اور کھجوروں میں جن کا گابھا ملائم ہے؟ تم اتراتے ہوئے پہاڑوں میں گھر تراش لیتے ہو، پس اللہ سے ڈرو اور میری اطاعت کرو، حد سے بڑھنے والوں کی بات مت مانو، جو زمین میں فساد پھیلاتے ہیں اور اصلاحی کام نہیں کرتے"

کتاب اللہ میں ایک اور مقام پر اللہ کا یہ نبی اپنی قوم کو بت پرستی سے اجتناب، اللہ کی وحدانیت اور اس کے انعامات کو یاد رکھنے کی تلقین کرتا ہے[2]

"اے میری قوم! اللہ ہی کی عبادت کرو، اس کے سوا تمہارا کوئی معبود نہیں، تمہارے پاس تمہارے رب کے دلائل آچکے ہیں۔ یہ ہے اللہ کی ناقہ جو تمہارے لئے ایک نشانی ہے اسے

[1] سورہ الشعراء (۲۶ : ۱۴۱ تا ۱۵۲) [2] سورہ الاعراف (۷ : ۷۳ تا ۷۴)

اللہ کی سرزمین میں چرنے دینا اور اسے کوئی گزند نہ پہنچانا کہ پھر
تمہیں دردناک عذاب پکڑ لے گا۔ اور اللہ کا انعام یاد کرو کہ اس
نے تمہیں قوم عاد کے بعد جانشین بنایا، تمہیں زمین میں اقتدار
دیا، اس زمین کے میدانی علاقوں میں تم قصور و محلات تعمیر
کرتے اور پہاڑوں کو تراش کر گھر بناتے ہو، اس لیے اللہ
کی نعمتوں کو یاد رکھو اور زمین میں فساد مچانے کے لیے مت نکلو۔

ایک اور جگہ یوں خطاب فرماتے ہیں[1]:

"اے میری قوم، اللہ ہی کی عبادت کرو، کہ تمہارے لیے
اس کے سوا اور کوئی معبود نہیں۔ اسی نے تمہیں زمین سے پیدا کیا
ہے اسی میں تمہیں آباد کیا، اس سے مغفرت مانگو۔ پھر اسی کی
طرف رجوع کرو، بیشک میرا رب تو قریب ہے اور دعاؤں
کو سننے والا ہے!"

## خطیب الانبیاء حضرت شعیب علیہ السلام

جاحظ نے نقل کیا ہے کہ افصح العرب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے
اللہ کے نبی شعیب علیہ السلام کا تذکرہ کرتے ہوئے فرمایا تھا کہ "شعیب خطیب
الانبیاء، یعنی شعیبؑ تو نبیوں کے خطیب ہیں، ساتھ ہی جاحظ نے اس لقب
کی غرض و غایت بیان کرتے ہوئے لکھا ہے کہ[2]:

"وذلك عند بعض ما حكاه الله في كتابه وجلاله
وسماع عباده،"

یعنی اس لقب کا سبب یہ ہے کہ اللہ نے ان کے بارے میں
اپنی کتاب مبین میں ان کا تذکرہ کرتے ہوئے فرمایا ہے کہ ان
کی باتیں بندوں کے کان میں نہایت واضح طور پر سنائی دیتی تھیں۔

[1] سورہ ہود (۱۱: ۶۱) [2] البیان والتبیین (۱: ۲۰۱، ۳۴: ۱)



علامہ عبدالوہاب نجار رحمۃ اللہ علیہ نے اس کی مزید وضاحت کرتے
ہوئے اس حقیقت کو ایک اور انداز میں بیان کیا ہے کہ[1]:

"ويسميه المفسرون خطيب الانبياء لحسن مراجعته قومه
وبراعته في اقامة الحجة عليهم ودحض حججهم."

مفسرین حضرت شعیبؑ کو خطیب الانبیاء اس لیے کہتے ہیں کہ
وہ اپنی قوم سے خطاب کرنے میں خوبصورت اسلوب اختیار
کرتے، ان کے خلاف دلائل قائم کرنے اور ان کے دلائل کو رد
کرنے میں کمال رکھتے تھے۔

حضرت شعیب علیہ السلام کو تمام انبیاء کرام میں یہ امتیاز حاصل ہے
کہ انہیں اللہ تعالیٰ نے دو قوموں کی طرف نبی مبعوث کیا تھا، ان کے علاوہ
دو امتوں کی رہنمائی کا شرف کسی اور کو حاصل نہیں ہوا، پہلے انہیں مدین کے لوگوں
کی ہدایت کے لیے بھیجا گیا۔ مدین بحیرہ قلزم کے پاس ایک شہر تھا جہاں کے
لوگ خوشحال تھے مگر شرک و بت پرستی کا شکار تھے، توحید اور عبادت معبود
حقیقی کے منکر تھے ناپ تول میں بے ایمانی کرتے، چیزوں میں ملاوٹ کرتے
باہر سے آنے والے تاجروں کو گھٹیا اور برائے نام قیمت ادا کرتے، فساد
پھیلاتے، رہزنی کرتے، راہ حق سے لوگوں کو روکتے اور صراط مستقیم کے
بجائے کج روی کا شکار تھے، جب اللہ کے رسول کی بات نہ سنی، تکبر اور
ضد سے کام لیا تو زلزلے سے نیست و نابود کر دیے گئے؛ اس کے بعد
حضرت شعیبؑ کو اہل ایکہ کی طرف بھیجا گیا جو دراصل مدین ہی کا دیہاتی علاقہ
تھا، یہاں کے لوگوں کو بھی آپ نے وعظ و تبلیغ فرمائی اور جب وہ سرکشی
میں حد سے بڑھ گئے تو عذاب الٰہی میں جلا کر راکھ کر دیے گئے۔

[1] قصص الانبیاء ص ۱۴۵، فی ظلال القرآن ۸: ۹، روح المعانی ۸: ۲۰۱، تفسیر المراغی ۸: ۲۱۲۔

حضرت شعیبؑ کو جس معاشرے کی اصلاح کے لئے بھیجا گیا تھا وہ ایک بہت پیچیدہ معاشرہ تھا، جہاں خوشحالی کے ساتھ بدمستی شامل ہو جائے وہاں انسانیت دم توڑ دیتی ہے۔ اس کٹھن کام کے لئے جس زورِ بیان، فصاحت و بلاغت اور کمالِ خطابت کی ضرورت تھی وہ ناموسِ مقدس کے توسط سے قلبِ نبوت پر نقش کر دی گئی تھی، چنانچہ خطیب انبیاءؑ اس معاشرے کو کبھی دعوتِ توحید دیتے ہیں اور یومِ آخرت پر ایمان لانے کی تلقین کرتے ہیں، کبھی تقویٰ و ایمان سے متصف ہونے کا حکم دیتے ہیں اور فساد فی الارض سے منع کرتے ہیں، کبھی راستوں کو پُرخطر بنانے سے منع کرتے ہیں اور اللہ کی راہ پر چلنے والوں کے راستے مسدود کرنے سے روکتے ہیں کبھی خوشحال زندگی اور اللہ کے فضل و انعام کی طرف متوجہ کرتے ہوئے دینِ حق اور شریعت الٰہی میں ہیرپھیر سے اجتناب کا حکم دیتے ہیں اور کبھی اپنی قوم کے سامنے گذشتہ تاریخ انسانی کی عبرتیں پیش کرتے ہوئے اپنی مخالفت اور عداوت[1] سے باز رہنے کا مشورہ دیتے ہیں کہ مبادا تکذیب و طغیان کی صورت میں حضرت نوحؑ، ہودؑ، صالحؑ اور لوطؑ کی امتوں کے سے انجامِ بد سے دوچار ہو جائیں پھر کبھی مصلحانہ اندازِ خطابت اختیار کرتے ہوئے انہیں احساس دلاتے ہیں کہ میں پیغمبرِ باعمل ہوں جس بات سے تمہیں منع کرتا ہوں اس سے خود بھی اجتناب کرتا ہوں!

خطیب انبیاءؑ کے متنوع خطبات میں سے بعض اللہ تعالیٰ نے اپنی آخری کتاب میں انسانیت کے لئے محفوظ کر دیے ہیں تاکہ موعظت و نصیحت کا سرچشمہ بنیں اور عبرت و سبق آموزی کا سامان پیدا کرتے رہیں۔

قرآن مجید کے الفاظ میں انہوں نے اہلِ مدین سے خطاب کرتے ہوئے کہا تھا[2]

---

[1] سورہ الاعراف (۷: ۸۵ تا ۸۶)



"اے میری قوم! صرف اللہ ہی کی عبادت کرو کہ اس کے سوا تمہارا کوئی معبود نہیں ہے، یقیناً تمہارے پاس تمہارے پروردگار کی برہانِ واضح پہنچ چکی ہے، اس لئے ناپ تول پورا کرو، لوگوں کو ان کی چیزیں گھٹیا اور کم نہ دو، زمین میں اصلاح کے بعد فساد مت پھیلاؤ، اگر تم مومن بن جاؤ تو تمہارے لئے یہی بہترین راستہ ہے!..... اور ہر ایک راستہ پر خطرات پیدا کرنے اور اللہ کے راستے پر چلنے سے روکنے کے لئے مت بیٹھا کرو، کہ اللہ کو ماننے والے تو اللہ کی راہ میں سرِ تسلیم خم کر چکے ہیں مگر تم ہو کہ اس میں ٹیڑھا پن چاہتے ہو!"

پھر ایک اور مقام پر اس تقریرِ دلپذیر کو ایک اور پیرایۂ بیان میں پیش فرمایا جو ایک الگ شیرینی اور تاثر لئے ہوئے تھے۔

"اے میری قوم! اللہ کی پرستش کرو، اس کے سوا تمہارا اور کوئی معبود نہیں ہے ناپ تول میں کمی مت کیا کرو، (تم تو مجھے خوشحال نظر آتے ہو (اگر باز نہ آئے تو) مجھے ڈر ہے کہ آنے والا عذاب تمہیں کسی دن اپنے پھندے میں نہ لے لے!

اے میری قوم! ناپ تول کو منصفانہ طریقے سے پورا کیا کرو لوگوں سے ان کی چیزیں اونے پونے خریدنے کی کوشش نہ کیا کرو، فساد پھیلاتے ہوئے دنیا میں سرکشی مت دکھایا کرو اللہ کے پاس محفوظ رہنے والے اعمال ہی تمہارے لئے بہتر ہیں اگر تم مومن بن جاؤ تو، ورنہ میں تم پر چوکیداری کے لئے نہیں آیا!..... اے میری قوم! بتاؤ کہ اگر میں اپنے اللہ کی جانب سے روشن دلیل رکھتا ہوں، اس نے مجھے

---

[2] سورہ ہود (۱۱: ۸۴ تا ۸۶)

اپنے کرم سے اچھی روزی بھی دے رکھی ہے، میں تمہیں جن چیزوں سے منع کرتا ہوں ان کا خود ارتکاب کر کے اس کی خلاف ورزی بھی نہیں کرنا چاہتا، میں تو حتی المقدور اصلاح ہی چاہتا ہوں، اور مجھے توفیق تو اللہ ہی دینے والا ہے۔ مجھے اس پر بھروسہ ہے اور میں اس سے رجوع کرتا ہوں۔ اے میری قوم! میری دشمنی تمہیں اس حد تک نہ لے آئے کہ تم پر بھی اس قسم کی آفتیں ٹوٹ پڑیں جو نوحؑ ہودؑ اور صالحؑ کی امتوں کی تباہی کا سامان کرتی رہیں، پھر قوم لوطؑ کا حشر تم سے زیادہ دور نہیں!

مدین کے بعد جب ایکہ والوں سے خطاب کے لئے تشریف لائے تو فرمایا[1]:

"ایکہ والوں نے رسولوں کو جھٹلایا، جب شعیبؑ نے ان سے کہا کہ تم تقویٰ اختیار نہیں کرتے، میں تمہارے لئے رسول امین ہوں اس لئے اللہ سے ڈرو اور میری بات مانو، میں تم سے کوئی اجر بھی نہیں مانگتا، میرا اجر تو اللہ رب العالمین کے پاس ہے، ناپ کا پیمانہ درست رکھو، کم مت دیا کرو، جب تولو تو ٹھیک ترازو استعمال کیا کرو، لوگوں کی چیزیں کھوٹے داموں مت خریدا کرو۔ زمین میں فساد پھیلاتے ہوئے مت اکڑو، اس ذات سے ڈرتے رہا کرو جس نے تمہیں پیدا کیا اور تم سے پہلے والی مخلوق کا خالق بھی وہی ہے!"

## حضرت موسیٰ کلیم اللہ علیہ السلام

اللہ کے اولوالعزم اور صاحب جلال پیغمبر کو ایک کٹھن اور بہت بھاری مشن سونپا گیا۔ ایک طرف تو انہیں تاریخ انسانی کے ایک جابر ترین حکمران فرعون

[1] سورہ الشعراء (۲۶: ۱۷۶ تا ۱۸۴)



مصر منفتاح کے سامنے کلمۃ اللہ کو بلند کرنا تھا اور دوسری جانب ان کا فریضۂ منصبی یہ تھا کہ بنو اسرائیل کو فرعون کے ظلم و جبر سے نجات دلا کر ان کی اصلاح فرمائیں مگر اتنے کٹھن کام اور بھاری ذمہ داری کے باوجود ان کی زبان میں لکنت تھی جس سے منصب پیغمبری میں مشکل پیش آسکتی تھی۔ حضرت کلیم اللہؑ کی زبان میں یہ لکنت بعض کے خیال میں طبعی اور پیدائشی تھی لیکن بعض کی رائے یہ ہے کہ فرعون کے محل میں تربیت کے دوران طفولیت کے بھولے پن میں انگارا منہ میں ڈال لیا تھا جس سے ان کے نطق و گویائی کی قوت متاثر ہو گئی تھی[1]۔

حضرت موسیٰؑ کو اس کا احساس تھا کہ منصب پیغمبری کے لئے خطیبانہ فصاحت و بلاغت اور شرح و بیان ایک بنیادی ضرورت ہے، طور سینا پر جب اللہ نے آگ کے متلاشی کو منصب پیغمبری سے نواز دیا تو حضرت موسیٰ نے بارگاہ الٰہی میں عرض کیا[2]:

وَيَضِيقُ صَدْرِي وَلَا يَنطَلِقُ لِسَانِي۔

کہ مولیٰ! میرا سینہ گھٹتا ہے اور میری زبان بھی فصاحت و روانی نہیں رکھتی۔

جاحظ نے عرب فصحاء و بلغاء کے تذکرے اور عربی خطابت کے موضوع پر جو معرکہ آراء اور خوبصورت کتاب لکھی ہے اس کے آغاز ہی میں وہ حضرت کلیم اللہ کے متاسفانہ شکوے کا ذکر کرتا ہے جو انہوں نے اپنے عقدہ لسانی اور خطیبانہ فصاحت و بلاغت پر عدم قدرت کے بارے میں اپنے پروردگار کے حضور میں پیش کیا تھا، جاحظ نے حصر (بات کرتے کرتے زبان بند ہو جانا) اور عِیّ (اظہار و بیان کے قابل ہی نہ ہونا) کے تذکرے کے بعد لکھا ہے کہ[3]

[1] البیان والتبیین ۳: ۵۰، ۸۹ [2] سورہ الشعراء (۲۶: ۱۳)
[3] البیان والتبیین ۱: ۷ تا ۸

"وسأل الله عز وجل موسیٰ بن عمران علیه السلام حین بعثه إلی فرعون بإبلاغ رسالته والإبانة عن حجته والإفصاح عن أدلته فقال حین ذکر العقدة التی کانت فی لسانه والحبسة التی کانت فی بیانه[1]:

رَبِّ اشْرَحْ لِي صَدْرِي وَيَسِّرْ لِي أَمْرِي وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّن لِّسَانِي يَفْقَهُوا قَوْلِي وَاجْعَل لِّي وَزِيرًا مِّنْ أَهْلِي هَارُونَ أَخِي اشْدُدْ بِهِ أَزْرِي وَأَشْرِكْهُ فِي أَمْرِي،

حضرت موسیٰ بن عمران علیہ السلام نے اللہ سے التجا کی، جب انہیں اللہ نے اپنا پیغام پہنچانے، اپنی حجت واضح کرنے اور اپنے دلائل کو کھول کر بیان کرنے کے لئے فرعون کی طرف مبعوث کیا تھا، تو اس وقت انہیں اپنی زبان کا وہ عقدہ اور قوت بیان کی رکاوٹ یاد آئی تو اللہ کی بارگاہ میں عرض کیا اے میرے رب! میرا سینہ کھول دے اور میرا کام میرے لئے آسان کر دے اور میری زبان کی گرہ کھول دے، تاکہ لوگ میری بات کو اچھی طرح سمجھ سکیں اور میرے اپنوں میں سے میرے بھائی ہارون کو میرا بوجھ اٹھانے والا بنا دے، اور اسے میرے کام میں شریک کر دے!"

جاحظ نے آیت قَدْ أُوتِيتَ سُؤْلَكَ يَا مُوسَىٰ یعنی اے موسیٰ! تیری دعا قبول ہوئی[2] سے یہ استدلال کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت کلیم اللہ علیہ السلام کی دونوں دعائیں (عقدہ لسانی سے نجات اور نبوت ہارونؑ) قبول کر لی تھیں[3]، تاہم فرعون چونکہ موسیٰ علیہ السلام کے عقدہ لسانی کے بارے

---

۱۔ سورہ طٰہٰ (۲۰ : ۲۵ تا ۳۰) ۲۔ سورہ طٰہٰ (۲۰ : ۳۶)

۳۔ البیان ۱ : ۸۰



میں جانتا تھا اور خود کو صاحب بیان تصور کرتا تھا اس لئے اپنے درباریوں سے کہنے لگا: "أَمْ أَنَا خَيْرٌ مِّنْ هَٰذَا الَّذِي هُوَ مَهِينٌ وَلَا يَكَادُ يُبِينُ" یعنی کیا میں اس شخص سے بہتر نہیں ہوں جو حقیر بھی ہے اور قوت بیان سے بھی محروم ہے[1]۔ اسی لئے حضرت موسیٰؑ نے اپنے بھائی ہارون کو نبوت عطا کرنے کی التجا کی تھی اور فرمایا تھا کہ هُوَ أَفْصَحُ مِنِّي لِسَانًا یعنی وہ مجھ سے زیادہ فصیح البیان ہیں، یہاں سے یہ بات بھی ضمنی طور پہ واضح ہو جاتی ہے کہ حضرت کلیم اللہ علیہ السلام فصیح البیان تھے اگرچہ ان کے بھائی ہارونؑ افصح البیان تھے اگر جہاں افصح (فصیح ترین) کی ضرورت ہوتی ہے وہاں فصیح (معمولی فصیح) سے کام نہیں نکلتا، جاحظ نے اسی حقیقت کی طرف اشارہ کرتے ہوئے لکھا ہے[2]:

"وقال موسیٰ علیه السلام: وَأَخِي هَارُونُ هُوَ أَفْصَحُ مِنِّي لِسَانًا فَأَرْسِلْهُ مَعِيَ رِدْءًا يُصَدِّقُنِي، وقال: وَيَضِيقُ صَدْرِي وَلَا يَنطَلِقُ لِسَانِي، رغبة منه فی غایة الإفصاح بالحجة، والمبالغة فی وضوح الدلالة، لتکون الأعناق إلیه أمیل والعقول عنه أفهم والنفوس إلیه أسرع وإن کان قد یأتی من وراء الحاجة ویبلغ أفهامهم علی بعض المشقة؛

حضرت موسیٰؑ کا یہ کہنا کہ میرا بھائی ہارون مجھ سے زیادہ فصیح ہے اس لئے میرے ساتھ اسے بھی رسول بنا دیجئے تاکہ وہ میری تائید وتصدیق کر سکے، اور انہوں نے اللہ سے یہ بھی کہا تھا کہ میرا سینہ گھٹتا ہے، اور میری زبان رواں نہیں ہے تو اس میں ان کی یہ خواہش پنہاں تھی کہ حجت کو نہایت کھول کر بیان کیا جائے، دلائل

---

۱۔ سورۃ الزخرف (۴۳ : ۵۲) ۲۔ البیان والتبیین (۱ : ۷)

کو اچھی طرح واضح کیا جائے تاکہ لوگ ان کی طرف زیادہ مائل ہوں، لوگوں کی عقل میں بات بیٹھ جائے اور ان کے دلوں پر جلدی اثر کرے، اگرچہ وہ اپنی حاجت پوری کر سکتے ہوں گے اور کچھ مشقت کے بعد اپنی بات کو ان کے ذہن نشین کر لیتے ہوں گے؛"

اللہ تعالیٰ نے حضرت کلیم اللہ کو عقدہ لسانی سے محفوظ فرما دیا تھا اور وہ معجزاتِ ربانی کے ساتھ فصاحت و بلاغت سے لوگوں کی رہنمائی بھی کر سکتے تھے، اس بات کو جاحظ نے ان الفاظ میں بیان کیا ہے[1]۔

"ومع ما اعطی اللّٰہ تبارک و تعالیٰ موسیٰ علیہ السلام من الحجة البالغة ومن العلومات الظاهرة البرهانات الواضحة الی ان حل اللّٰہ تلک العقدة واطلق تلک الحبسة واسقط تلک المحنة :"

اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو حجت کاملہ، کھلی اور واضح براہین عطا فرمانے کے ساتھ ان کا عقدہ لسانی کھول دیا تھا، رکاوٹ دور کر دی اور اس آزمائش کو ختم کر دیا تھا!"

قرآن مجید میں انبیاء کرام کے خطبات کے اقتباسات موجود ہیں جن سے بعض کافی طویل بھی ہیں مگر بلاغت موسوی کا حقیقی جوہر چونکہ اختصار و جامعیت ہے اس لئے کتاب اللہ میں ان کے ارشادات کو خوبصورت مختصر جملوں کی صورت میں پیش کیا گیا ہے جو برمحل، پرمعنی اور جامع و مانع بھی ہیں، مثلاً فرعون کے دربار میں جو مناظرہ[2] مکالمہ ہوا قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے اس کے کچھ نمونے انسانیت کی ہدایت کے لئے محفوظ کر دیئے ہیں:

جب اللہ تعالیٰ نے اپنے کلیم کی دعا قبول فرمائی اور موسیٰ و ہارون علیہما السلام کو منصبِ نبوت پر فائز کر دیا گیا تو انہیں حکم ہوا کہ جاؤ فرعون سے کہو کہ

---

[1] البیان والتبیین ۱: ۱۵ [2] قصص الانبیاء ص ۵۳، قصص القرآن ۱: ۳۶۵۔



اِنَّا رَسُوْلَا رَبِّکَ "ہم دونوں تیرے رب کے رسول ہیں اور کہا کہ[1]:

اِنَّا قَدْ اُوْحِیَ اِلَیْنَآ اَنَّ الْعَذَابَ عَلٰی مَنْ کَذَّبَ وَتَوَلّٰی؛

کہ ہمیں رب کی طرف سے پیغام یہ ملا ہے کہ عذاب تو اسی پر ہے جو جھٹلاتا اور پھر جاتا ہے؛

فرعون نے سوال کیا:

"قَالَ فَمَنْ رَّبُّکُمَا یٰمُوْسٰی؛

یعنی فرعون نے کہا کہ تم دونوں کا رب کون ہے!

جواب میں فرمایا گیا:

"رَبُّنَا الَّذِیْٓ اَعْطٰی کُلَّ شَیْءٍ خَلْقَهٗ ثُمَّ هَدٰی؛

کہ ہمارا رب تو وہ ذات ہے جس نے ہر شئی کو اس کی تخلیق عطا کی اور پھر اسے سیدھی راہ بھی دکھا دی!"

فرعون نے پھر سوال کیا کہ:

"فَمَا بَالُ الْقُرُوْنِ الْاُوْلٰی، یعنی پھر گزشتہ نسلوں کا کیا حال ہوگا جو تمہارے رب کو نہیں مانتے تھے!"

خدا کے پیغمبر نے مسکت جواب دیا:

"عِلْمُهَا عِنْدَ رَبِّیْ فِیْ کِتٰبٍ، لَا یَضِلُّ رَبِّیْ وَلَا یَنْسَی،

کہ ان کا علم تو میرے رب کے پاس کتاب میں محفوظ ہے، وہ نہ تو غلطی کرتا ہے نہ بھولتا ہے!"

کلیم اللہ کا جلالِ خطابت اور پیغمبری ہیبت و دبدبہ اس وقت دربار فرعون میں لرزہ طاری کرتا ہوا نظر آتا ہے جب فرعون انہیں اپنے ہاں پرورش پانے اور ایک فرعونی کو جان سے مار دینے کے واقعات یاد دلاتا ہے، یہ مناظرہ کتاب اللہ میں محفوظ ہے، فرعون سوال کرتا ہے[2]۔

---

[1] سورہ طٰہٰ (۲۰ : ۴۸ تا ۵۲) [2] سورہ الشعراء (۲۶ : ۱۸ تا ۲۸)

"کیا ہم نے تجھے اپنے ہاں بچہ کی حیثیت سے نہیں پالا؟ کیا تو نے اپنی زندگی کے کئی سال ہم میں نہیں گزارے؟ اور تو نے اپنا وہ کام بھی کیا جسے تو جانتا ہے، اور تو احسان فراموشوں میں سے ہے!"

حضرت موسیٰ علیہ السلام جواب میں فرماتے ہیں:

"میں نے اس وقت جو کچھ بھی کیا، وہ ایسے حال میں کیا کہ میں اس وقت نادانوں میں سے تھا، چنانچہ تمہارے ڈر کے مارے میں تم سے بھاگ گیا تھا، پھر میرے رب نے مجھے حکمت عطا فرمائی اور مجھے اپنا رسول بنایا، اور یہ جو تو مجھ پر احسان نعمت جتاتا ہے تو اس لئے کہ تو نے بنی اسرائیل کو غلام بنا رکھا ہے!"

فرعون نے سوال کیا:

"جس رب العالمین نے تمہیں رسول بنایا ہے وہ ہے کیا؟"

موسیٰ علیہ السلام نے جواب دیا۔

"وہ زمینوں اور آسمانوں کا رب ہے اور ان کے ——— درمیان جو کچھ ہے اس کا ہے اس کا بھی رب وہی ہے۔ اگر تم یقین کرنے والے ہو تو۔"

فرعون نے حیرت و شرمندگی کے عالم میں اہل دربار سے کہا:۔

"اَلَا تَسْتَمِعُوْنَ: کیا تم سنتے ہو!"

موسیٰ نے فرعون کی حیرت و شرمندگی میں اضافہ کرتے ہوئے کہا۔

"وہ تو تم سب کا اور تمہارے گذشتہ آباؤ اجداد کا بھی پروردگار ہے!"

فرعون کو اپنی جھوٹی ربوبیت کا تختہ لرزتا اور الٹتا ہوا نظر آیا تو درباریوں سے کہنے لگا۔

"تمہارا یہ رسول جو تمہاری طرف بھیجا گیا ہے یقیناً دیوانہ ہے!"



"وہ تو مشرق و مغرب کا رب بھی ہے اور ان کے درمیان جو کچھ ہے اس کا رب بھی وہی ہے، بس تم میں ذرا عقل ہونی چاہیئے!"

یوں لگتا ہے کہ اللہ نے اپنے کلیم کا عقدۂ لسانی اور تنگی سینہ دور کر کے خطیبانہ اعجاز اور فصاحت و بلاغت کے تمام نشیب و فراز قلب نبوت پر واضح کر دیئے تھے، چنانچہ وہ موقع کی مناسبت سے بعض اوقات اس عزم و جلال کے ساتھ جامع و مانع بات کہتے ہیں جو صرف انبیاء کرام کی قائدانہ صفات و خصوصیات ہی ہو سکتی ہیں! بنو اسرائیل کو مصر سے لیکر نکلتے ہیں تو فرعون بھی اپنے لشکر سمیت ان کے تعاقب میں نکل پڑتا ہے حتیٰ کہ سمندر کے کنارے پہنچتے ہیں تو فرعون کی فوج بھی ان کے پیچھے پہنچ جاتی ہے، آگے سمندر کی موج اور پیچھے فرعون کی فوج! ایسے موقع پر گھبرانا ایک فطرتی بات ہے، چنانچہ اصحاب موسیٰ پکار اٹھتے ہیں[1]: اِنَّا لَمُدْرَكُوْنَ؛ کہ ہمیں تو فرعون نے آلیا! اس موقع پر اللہ کا رسول نہایت پر عزم انداز اور پوری ہیبت و تمکنت کے ساتھ ایک ہی جملے میں فصاحت و بلاغت کے دریا بہا دیتا ہے اور مخاطبین کو مطمئن کر دیتا ہے۔ یہ پر عزم و پر اعتماد جملہ اور ایسے نازک موقع پر صرف اور صرف اللہ کا ایک جلیل القدر پیغمبر ہی کہہ سکتا ہے[2]:

قَالَ كَلَّا ۚ إِنَّ مَعِيَ رَبِّي سَيَهْدِينِ: کہا! ہرگز نہیں! میرے ساتھ تو میرا رب ہے! وہ تو مجھے یقیناً رستہ دکھائے گا۔

خطابات موسوی کے چند نمونے قرآن مجید میں موجود ہیں جن کا اختصار اس بات کا پتہ دیتا ہے کہ کلیم اللہ کا انداز خطابت الخطاب نہ تھا ایجاز تھا، وہ اختصار و جامعیت اور جلال و اعتماد کے ساتھ پیغام حق پہنچاتے تھے؛ سورۂ طٰہٰ (۲۰: ۸۶) میں بچھڑے کی پرستش پر اپنی قوم کو سرزنش کرتے ہیں؛

[1] سورۃ الشعراء (۲۶: ۶۱) [2] سورۃ ابراہیم (۱۴: ۶ تا ۹)

"چنانچہ موسیٰؑ افسوس اور غضب کے عالم میں اپنی قوم کی طرف لوٹے اور کہنے لگے: اے میری قوم! کیا تم سے تمہارے رب نے ایک اچھا وعدہ نہیں فرمایا تھا! کیا اس وعدے پر طویل مدت بیت چکی ہے۔ یا تم نے یہ ارادہ کر لیا ہے کہ تم پر تمہارے رب کا غضب نازل ہو، اس لئے تم نے میرے عہد و پیمان کی خلاف ورزی کی ہے!"

دیکھئے یہ چند الفاظ ہیں مگر ان سے صبر و استقامت اور پُر عزم مستقبل کے سرچشمے پھوٹتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ (سورہ اعراف ۷: ۱۲۸)

"موسیٰؑ نے اپنی قوم سے کہا: اللہ ہی سے مدد مانگو اور صبر سے کام لو! یہ زمین تو اللہ کی ہے وہ اپنے بندوں میں سے جسے چاہتا ہے اس کا وارث بنا دیا کرتا ہے۔ اور پھر اچھا انجام تو صرف اہلِ تقویٰ کا مقدر ہے!"

کلام اللہ میں کلیم اللہ کے خطبات کا طویل ترین اقتباس ہے[1]!

"اور جب موسیٰؑ نے اپنی قوم سے کہا کہ اللہ کی اس نعمت کو یاد کرو جس سے اس نے تمہیں نوازا ہے، جب اس نے تمہیں آلِ فرعون سے نجات دلائی، جو تمہیں سخت عذاب دیتے تھے تمہارے بیٹوں کو مار ڈالتے تھے اور تمہاری عورتوں کو زندہ رہنے دیتے تھے اور اس میں تمہارے رب کی طرف سے بہت بھاری آزمائش تھی۔ اور جب تمہارے رب نے تمہیں یہ جتا دیا تھا کہ اگر تم شکر کرو گے تو میں تمہیں اور دوں گا۔ اور اگر ناشکری کرو گے تو پھر میرا عذاب بھی سخت ہے۔ اور موسیٰؑ نے کہا کہ اگر تم اور تمام اہلِ زمین سب کے سب انکار کر دو

[1] سورہ ابراہیم (۱۴: ۶ تا ۹)



تو بھی اللہ تعالیٰ اس سے بے نیاز اور ستودہ صفات ہے! کیا تمہیں پہلے لوگوں کی بات معلوم نہیں ہوئی، یعنی نوحؑ، عاد اور ثمود کی قومیں! یا جو ان کے بعد تھے، جنہیں صرف اللہ ہی جانتا ہے، ان کے پاس ان کے رسول دلائل لے کر آتے رہے، مگر انہوں نے اپنے ہاتھ اپنے مونہوں میں ڈال لئے اور کہنے لگے کہ ہم تمہاری رسالت کا انکار کرتے ہیں تم ہمیں جس بات کی دعوت دیتے ہو ان کے بارے میں ہمیں بہت شک ہے!"

حضرت کلیم اللہ علیہ السلام کی خطابت و نبوت کا تذکرہ عصائے موسوی کے ذکر کے بغیر نامکمل[1] رہے گا۔ عصا کو خطابت کے ساتھ بہت گہری اور قریبی نسبت ہے، خصوصاً عرب کے فصیح و بلیغ خطباء کے ہاں تو اس کے بغیر خطبے یا تقریر کا تصور ہی نہ تھا، ہمیشہ عصاء کے سہارے خطبہ دینا ان کا معمول تھا، لیکن تاریخ انسانی میں سب سے پہلی بار یہ عصا حضرت کلیم اللہ کے ہاتھ میں نظر آتا ہے کہ بقول اقبال! ؎

"عصا نہ ہو تو کلیمی ہے کارِ بے بنیاد!"

آج کے دور میں یہ ڈائس اور روسٹرم کا رواج بھی دراصل اسی عصا کی یادگار ہے، موسیٰؑ کو جب نبوت عطا ہوئی تو اس وقت بھی یہ عصاء ان کے دست راست میں تھا، ہاتھ میں لاٹھی رکھنے کا جب انھوں نے معمول بنایا تھا تو اس وقت نہ تو انہیں خطابت و نبوت کے ساتھ اس کے رشتے کا علم تھا، نہ انہیں یہ پتہ تھا کہ یہی عصاء ان کی پیغمبرانہ خطابت کی علامت اور ان کی نبوت کا اعجاز بھی ہوگا۔ مگر فطرت خود بخود اس کی حنا بندی کر رہی تھی، کیونکہ[2] اللہ اعلم حیث یجعل رسالتہ (یہ اللہ ہی کو علم ہے کہ

[1] البیان والتبیین ۲: ۵/ ۸۹ [2] سورۃ الانعام (۶: ۱۲۴)

يَا دَاوُدُ إِنَّا جَعَلْنَاكَ خَلِيفَةً فِي الْأَرْضِ فَاحْكُمْ بَيْنَ النَّاسِ بِالْحَقِّ ؛

یعنی اے داؤدؑ! ہم نے تجھے روئے زمین پر اپنا خلیفہ بنا دیا ہے اس لئے اب لوگوں کے منصفانہ فیصلہ کرنے کا بھی تجھے حکم دیتے ہیں۔

یہ خلافت و سلطنت اللہ نے اس لئے عطا فرمائی تھی کہ وہ بسطۃً فی العلم والجسم ہونے کے ساتھ ساتھ علم و حکمت اور نور نبوت سے بھی نوازے گئے تھے، بنی اسرائیل کا یہی صاحب قوت و دانش نوجوان تھا جس نے دیو ہیکل جنگجو جالوت کو میدان جنگ میں پچھاڑ دیا تھا۔[1]

"اور داؤدؑ نے جالوت کو قتل کیا اور اللہ نے اپنے بندے داؤدؑ کو بادشاہت و حکمت اور علم و دانش سے نوازا تھا اور جو چاہا انہیں سکھا بھی دیا تھا!"

قرآن مجید میں حضرت داؤدؑ پر اللہ تعالیٰ نے جو انعامات گنے تھے ان میں کتاب مقدس "زبور" عطا کرنے کے علاوہ پرندوں کی بولیاں سمجھنا[2]، لوہے کو موم کرنا اور لحن داؤدی سے دشت و جبل اور چرند و پرند کو مست کر دینا بھی شامل ہے[3]۔

مفسرین نے "فصل الخطاب" کی تفسیر و تشریح میں مختلف آراء ظاہر کی ہیں، بعض کے نزدیک اس سے مراد مقدمات کا فیصلہ چکانے میں اصابت رائے سے کام لینا اور ایسا قطعی فیصلہ کرنا جس سے سب مطمئن ہو جائیں ظاہر ہے یہ باتیں بھی قدرت بیان اور فصاحت و بلاغت لسانی کے بغیر ممکن نہیں علامہ عبدالوہاب نجار لکھتے ہیں[4]:

---

[1] سورۃ البقرۃ (۲: ۲۵۱) [2] سورۃ النساء (۴: ۱۶۳) سورت بنی اسرائیل (۱۷: ۵۵)؛ سورۃ النمل (۲۷: ۱۵) [3] [4] قصص الانبیاء ص ۳۰۹۔



"فصل الخطاب: فصل الخصام بتمییز الحق عن الباطل او الکلام المخلص الذی ینبہ المخاطب علی المقصود من غیر التباین، یراعی فیہ مظان الفصل والوصل والعطف والاستئناف والاضمار والحذف والتکرار۔

فصل خطاب سے مراد جھگڑوں کا اس طرح فیصلہ کرنا ہے کہ حق اور باطل کا فرق واضح ہو جائے، یا فصل خطاب سے مراد ایسا انداز بیان ہے جو خالص واضح ہو، جو مخاطب کو کسی فرق کے بغیر اپنے مقصود کے بارے میں خبردار کر دے، جس میں فصل و وصل، عطف و استیناف، اضمار و حذف اور تکرار کے مقامات کو ملحوظ رکھا جائے تاکہ سننے والے پر بات کھل جائے اور اس کے دل میں کوئی خلش باقی نہ رہے!"

جاحظ اور ابن قتیبہ نے حضرت داؤد علیہ السلام کے کلمات حکمت و بلاغت کے نمونے نقل کئے ہیں، چنانچہ جاحظ نے بصرہ کے مشہور صوفی ابو المعتمر مورق بن عبداللہ العجلی سے نقل کیا ہے کہ حضرت داؤد علیہ السلام کے کلمات حکمت و بلاغت میں لکھا ہے کہ[1]

"علی العاقل ان یکون عالماً باھل زمانہ، مالکاً للسانہ مقبلاً علی شانہ ؛

عاقل و دانشمند انسان کا فرض یہ ہے کہ وہ اپنے عہد کے لوگوں سے خوب آگاہ ہو، اسے اپنی زبان پر پورا پورا قابو ہو اور وہ ہمیشہ اپنے کام سے کام رکھنے والا ہو"

ابن قتیبہ نے وہب بن منبہ سے روایت کی ہے کہ مجھے حضرت داؤد علیہ السلام کے کلمات حکمت میں یہ لکھا ملا ہے کہ[2]

---

[1] البیان والتبیین (۲: ۳۱۲) [2] عیون الاخبار ۱: ۲۷۹۔

"ینبغی للعاقل ان لا یشغل نفسه عن اربع ساعات؛ ساعة یناجی فیها ربه وساعة یحاسب فیها نفسه، وساعة یخلو فیها هو واخوانه والذین ینصحون له فی دینه ویصدقونه عن عیوبه، وساعة یخلی بین نفسه وبین لذتها فیما یحل ویحمد، فان هذه الساعة عون لهذه الساعات وفضل بلغة واستجمام للقلوب وینبغی للعاقل ان لا یُری فی احدی ثلاث خصال؛ تزود لمعاد او مرمة لمعاش او لذة فی غیر محرم"

یعنی عاقل کو چار اوقات سے غافل نہیں رہنا چاہیے، ایک وہ وقت جس میں اپنے رب سے مناجات کرے، ایک وہ وقت جس میں اپنے نفس کا محاسبہ کرے، ایک وہ وقت جس کے دوران اپنے بھائیوں اور خیرخواہوں کے ساتھ تنہائی میں بیٹھے جو اس کے دینی معاملات میں مخلص اور اس کے عیب بتانے میں سچے ہوں اور ایک وہ وقت جس کے دوران وہ حلال اور قابل ستائش لذتوں میں مشغول ہو، یہ آخری گھڑی ان تمام اوقات کے لیے معاون، کفایت معاش کے لیے باعث فضیلت اور دلوں کے لیے اطمینان کا سامان ہے، عاقل کو تین عادتوں پر کاربند رہنا چاہیے؛ آخرت کا زاد راہ تیار کرنا، معاش کا اہتمام کرنا اور حلال قسم کی لذت سے لطف اندوز ہونا"

## حضرت سلیمان علیہ السلام

اپنے والد ماجد حضرت داؤدؑ کی طرح حضرت سلیمان علیہ السلام کو بھی اللہ تعالیٰ نے دیگر بے شمار مناقب و فضائل کے علاوہ نبوت، سلطنت اور خطابت کے انعامات ثلاثہ سے بھی نوازا تھا، اللہ تبارک و تعالیٰ نے اپنے



بعض انعامات کا یوں تذکرہ فرمایا ہے[1]۔

"وَلَقَدْ آتَيْنَا دَاوُودَ وَسُلَيْمَانَ عِلْمًا وَقَالَا الْحَمْدُ لِلَّهِ الَّذِي فَضَّلَنَا عَلَىٰ كَثِيرٍ مِّنْ عِبَادِهِ الْمُؤْمِنِينَ ۔ وَوَرِثَ سُلَيْمَانُ دَاوُودَ وَقَالَ يَا أَيُّهَا النَّاسُ عُلِّمْنَا مَنطِقَ الطَّيْرِ وَأُوتِينَا مِن كُلِّ شَيْءٍ إِنَّ هَٰذَا لَهُوَ الْفَضْلُ الْمُبِينُ وَحُشِرَ لِسُلَيْمَانَ جُنُودُهُ مِنَ الْجِنِّ وَالْإِنسِ وَالطَّيْرِ فَهُمْ يُوزَعُونَ"

ہم نے داؤدؑ اور سلیمانؑ کو علم عطا کیا تو انہوں نے کہا تھا کہ سب تعریف اسی اللہ کے لیے ہے جس نے ہمیں اپنے مومن بندوں میں سے بہت سے بندوں پر فضیلت دی ہے۔ اور سلیمانؑ اپنے والد داؤدؑ کے وارث ہوئے، اور کہا کہ اے لوگو! ہمیں اللہ کی طرف سے پرندوں کی بولی سکھا دی گئی ہے، اور ہمیں ہر ایک چیز دی گئی ہے، یہ تو اللہ کا فضل مبین ہے اور سلیمانؑ کے لشکر جنوں، انسانوں اور پرندوں سے اکٹھے کیے گئے تھے، چنانچہ وہ ان کے حکم کے پابند تھے"

اللہ تعالیٰ نے باپ بیٹے کی ایک عدالتی کارروائی کا بھی ذکر کیا ہے کہ جب کسی کی کھیتی میں بکریاں نقصان کر گئیں، اس موقع پر بیٹے نے باپ کو حکیمانہ مشورہ دیا مگر ساتھ ہی اللہ تعالیٰ نے یہ فرما دیا کہ علم و حکمت میں دونوں کامل تھے[2]، "وَكُلًّا آتَيْنَا حُكْمًا وَعِلْمًا" یعنی ہر دو کو ہم نے علم و حکمت عطا کی تھی"

قرآن مجید میں ایک خوبصورت مکتوب سلیمانی بھی موجود ہے جو اختصار اور جامعیت میں جمال پیغمبری اور اظہار مدعا کے برجستہ و پاکیزہ اسلوب بیان کی بھی تصویر ہے، یہ خط آپ نے قوم سبا کی ملکہ کے نام تحریر کیا تھا جن کے بارے میں آپ کو علم ہوا تھا کہ وہ اللہ وحدہٗ لاشریک کو چھوڑ کر سورج کی پرستش کرتی

[1] سورہ النمل (۲۷: ۱۵ تا ۱۷) [2] سورۃ الانبیاء (۲۱: ۷۹)

شیطانی کاموں میں پڑے ہوئے ہیں اور آفتاب پرستی کے مشرکانہ جال میں پھنسے ہوئے ہیں، حضرت سلیمان علیہ سلام نے اس قوم کے نام (ملکہ کے نام نہیں!) حکمنامہ تحریر فرمایا اور انہیں دعوت اسلام دی[1]

"اِنَّهٗ مِنْ سُلَيْمٰنَ وَاِنَّهٗ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلَّا تَعْلُوْا عَلَيَّ وَاْتُوْنِيْ مُسْلِمِيْنَ ؛

یہ خط سلیمانؑ کی طرف سے ہے اور اللہ کے نام سے جو بےانتہا رحم والا مہربان ہے، میرے خلاف سرکشی نہ کرنا اور مسلمان اور فرمانبردار بن کر میرے پاس چلے آؤ!"

عرب خطباء کے ہاں عصا کا استعمال خطابت کے بنیادی لوازمات میں سے تھا، غیر عرب خصوصاً شعوبی عربوں کی اس عادت کو معیوب تصور کرتے تھے جاحظ نے عربوں کی اس عادت کے جواز و استحسان کے سلسلے میں عصائے سلیمانی کو بطور شہادت پیش کیا ہے اور لکھا ہے کہ غیر عرب اقوام میں جو خطباء ہوئے ہیں ان میں سے حضرت سلیمانؑ کا مقام بے حد نمایاں ہے، چونکہ وہ بھی خطابت کے دوران عصا استعمال کرتے تھے اس لئے یہ عادت شرفاء اور اہل عزت وجاہ کا خاصہ ہے، جاحظ لکھتا ہے[2]

"والدليل على أن أخذ العصا مأخوذ من اصل كريم ومعدن شريف ومن المواضع التى لا يعيبها الا جاهل ولا يعترض عليها الا معاند، اتخاذ سليمان بن داؤد صلى الله عليه العصا لخطبته وموعظته ولمقاماته وطول صلاته ولطول التلاوة والانتصاب فجعلها لتلك الخصال جامعة قال الله عز وجل وقوله الحق: فلما قضينا عليه الموت ما دلهم على موته الا دابة الأرض تاكل منسأته، فلما خر تبينت





الجن ان لو كانوا يعلمون الغيب ما لبثوا فى العذاب المهين، والمنسأة هى العصا ؛

اس بات کی دلیل کہ عصا ہاتھ میں لینا اصل میں عزت و شرافت سے ماخوذ ہے اور ان عادات میں سے ہے جنہیں صرف جاہل ہی عیب و نقص کا باعث قرار دے سکتا ہے اور اس بات پر اعتراض کرنے والا محض عناد کا اظہار کرتا ہے، یہ ہے کہ حضرت سلیمانؑ بن داؤد علیہ السلام خطبہ و وعظ کے وقت، کھڑے ہوتے وقت بطول دعا کے وقت، یا تلاوت و قیام کے دوران عصا ہاتھ میں رکھتے تھے ان تمام خصائل کے لئے انہوں نے عصا کو ایک جامع حیثیت دی تھی چنانچہ اللہ عزوجل کا قول ہے اور اس کا ارشاد تو برحق ہے کہ جب ہم نے اس پر موت کا حکم صادر کیا تو انہیں اس کی موت کا پتہ کسی چیز نے نہ دیا سوائے زمین کے ایک کیڑے کے جو اس عصا کو کھا گیا تھا چنانچہ جب وہ گر پڑا تو جنوں پر واضح ہو گیا کہ اگر وہ غیب جانتے تو اس رسوا کرنے والے عذاب میں مبتلا نہ رہتے اور منساۃ عصا کو کہتے ہیں"

ابن قتیبہ نے صراحت سے لکھا ہے کہ تاریخ انسانی میں خط کا آغاز بسم اللہ الرحمن الرحیم سے کرنے کی رسم سب سے پہلے حضرت سلیمان علیہ السلام نے ڈالی تھی جیسا کہ ان کے گذشتہ مندرجہ مکتوب گرامی سے واضح ہے جو کتاب اللہ سے نقل ہوا[1]

قرآن مجید میں ان کے خطبات کے اقتباسات زیادہ نہیں ہیں، جو ہیں وہ بہت مختصر ہیں، ان کی زبان سے ایک خوبصورت دعا ادا ہوئی جو اللہ تعالی نے قلب محمدی پر وحی فرما کر امت اسلامیہ کے لئے محفوظ کر دی ہے؛ وادی

نمل سے گزرتے ہوئے چیونٹی کی گفتگو سن کر اللہ کا شکر ادا کیا اور اس کی بولی سمجھنے کی صلاحیت کو اللہ کا انعام تصور کیا، مسکراتے ہوئے اللہ کے حضور دعا فرمائی[1]:

"وَقَالَ رَبِّ أَوْزِعْنِي أَنْ أَشْكُرَ نِعْمَتَكَ الَّتِي أَنْعَمْتَ عَلَيَّ وَعَلَى وَالِدَيَّ وَأَنْ أَعْمَلَ صَالِحًا تَرْضَاهُ وَأَدْخِلْنِي بِرَحْمَتِكَ فِي عِبَادِكَ الصَّالِحِينَ:

اے میرے رب! مجھے توفیق عطا فرما کہ تیری اس نعمت کا شکر ادا کروں جو تو نے مجھ پر اور میرے والدین پر ارزانی فرمائی اور یہ کہ میں ایسے نیک عمل کروں جن سے تو خوش ہو، اپنی رحمت سے تو مجھے اپنے نیک بندوں میں شامل فرما!

ابن قتیبہ نے خطابت سلیمانی کا ایک نمونہ مع واقعہ درج کیا ہے جو ان کی ذہانت اور موقع شناسی کی بھی دلیل ہے، ایک شخص نے اپنے پڑوسی کی بطخ چرائی، شکایت پر آپ نے خانۂ خدا میں خطبہ دینے کی منادی فرمائی اور لوگوں سے خطاب کرتے ہوئے ارشاد فرمایا[2]:

"واحدکم یسرق اوزۃ جارہ ثم یدخل المسجد والریش علی رأسہ:

تم میں کا ایک شخص اپنے پڑوسی کی بطخ چراتا ہے پھر خانۂ خدا میں اس کے پر اپنے سر پہ لگائے داخل ہو جاتا ہے:"

یہ سن کر چور نے اپنے سر پہ ہاتھ پھیرا تو آپ نے فرمایا: "خذوہ فہو صاحبکم" اسے پکڑ لو، یہی تمہارا چور ہے!

## حضرت عیسیٰ روح اللہ علیہ السلام

خطابت نبوت کا یہ باب خطیب جلیل حضرت مسیح ناصری علیہ السلام کے

[1] سورہ النمل (۲۷: ۱۹)   [2] عیون الاخبار (۱: ۶)



مبارک تذکرے کے بغیر نامکمل رہے گا۔ بنی اسرائیل کی منتشر بھیڑوں کو اکٹھا کرنے کے لیے مبعوث ہونے والا طفولیت و کہولت[1] میں حکمت و بلاغت سے لبریز کلام معجز نظام کی بلند ترین مثالیں قائم کرنے والا یہ خطیب حق افصح العرب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت خاتمہ کی بشارت دینے کے لیے بھی آیا تھا، اس نے بنی اسرائیل سے خطاب کرتے ہوئے کہا تھا[2]:

وَإِذْ قَالَ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ يَا بَنِي إِسْرَائِيلَ إِنِّي رَسُولُ اللَّهِ إِلَيْكُم مُّصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيَّ مِنَ التَّوْرَاةِ وَمُبَشِّرًا بِرَسُولٍ يَأْتِي مِن بَعْدِي اسْمُهُ أَحْمَدُ:

جب عیسیٰ ابن مریم نے بنی اسرائیل سے کہا کہ میں تمہاری طرف اللہ تعالیٰ کا رسول ہوں، اس کی تصدیق کرتے ہوئے آیا ہوں جو تورات کی شکل میں میرے سامنے ہے، اور ایک رسول کی آمد کی خوشخبری دیتے ہوئے آیا ہوں جو میرے بعد آئے گا۔ اس کا نام احمد (مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وسلم) ہو گا"

کتاب حق نے، جو مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ (اپنے سے پہلے والوں کی تصدیق کرنے والی) ہے، خاتم الانبیائے بنی اسرائیل حضرت عیسیٰ روح اللہ اور ان کی والدہ ماجدہ کی عظمت و منقبت کو کما حقہٗ بیان کر دیا ہے اور والدۂ روح اللہ کی عفت و صداقت پر مہر تصدیق بھی ثبت کر دی ہے، کتاب اللہ نے ماں بیٹے کو اللہ کی نشانی قرار دیا ہے[3]:

"وَجَعَلْنَا ابْنَ مَرْيَمَ وَأُمَّهُ آيَةً"

کہ ہم نے فرزند مریم اور ان کی والدہ کو ایک نشانی بنایا ہے"

افصح العرب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے معجزہ دائمہ نے حضرت

[1] المائدۃ (۵: ۱۱۰)   [2] الصف (۶۱: ۶)

[3] المومنون (۲۳: ۵۰)

مسیح عیسیٰ بن مریم کو رسول اللہ، کلمۃ اللہ اور علامت قیامت قرار دیا اور بتایا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے اس برگزیدہ نبی کو معجزات کے علاوہ روح القدس کے توسط سے تائید و تقویت کا سامان بھی کر دیا تھا[1]، مگر ان کی حقیقی عظمت ان الفاظ میں بیان کی[2]:

اِنْ هُوَ اِلَّا عَبْدٌ اَنْعَمْنَا عَلَيْهِ وَجَعَلْنٰهُ مَثَلًا لِّبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ؛
وہ تو ایک بندہ ہی تھا، ہم نے اس پر انعام کیا تھا اور اسے بنی اسرائیل کے لئے ایک مثال بنایا تھا:

"کتاب مقدس (انجیل) میں بھی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی خطابت و حاضر جوابی کے متعلق کافی شہادتیں ملتی ہیں، آپ ابھی بارہ سال کے تھے کہ حضرت مریم اور یوسف نجار کے ہمراہ بیت المقدس پہنچے تاکہ شریعت موسوی کے مطابق سجدہ عبادت بجا لائیں، نماز سے فراغت کے بعد جب وہ دونوں میاں بیوی باہر آئے تو حضرت مسیح علیہ السلام گم ہو گئے، مگر یہ سمجھے کہ شاید وہ دیگر رشتہ داروں کے ہمراہ وطن لوٹ گئے ہوں گے، مگر گھر جا کر دوبارہ مسیح کی تلاش میں انہیں بیت المقدس آنا پڑا، تیسرے دن حضرت یسوع علیہ السلام مل گئے، وہ ایک ہیکل یا یہودی عبادت گاہ میں علماء کے مجمع میں موجود تھے اور ناموس کے متعلق اہل علم سے مناظرہ کر رہے تھے، ہر شخص ان کے سوالات و جوابات سے دنگ تھا اور کہہ رہا تھا کہ ایک بچہ جس نے لکھنا پڑھنا بھی نہیں سیکھا اتنے علم و معرفت کا مالک کیونکر بن گیا ہے؟! ماں نے گلے سے لگاتے ہوئے کہا: بیٹا! یہ کیا کیا تم نے! میں اور تیرا باپ تجھے غم و اندوہ میں تلاش کرتے رہے ہیں، حضرت مسیح نے ماں کو جواب دیا تھا[3]:

[1] البقرہ (۲: ۸۷)، النساء (۴: ۱۷۱)، الزخرف (۴۳: ۶۱) [2] الزخرف (۴۳: ۵۹)؛
[3] قصص الانبیاء ص ۳۸۶، واضح رہے کہ عیسائیوں کا عقیدہ یہ ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام بن باپ کے پیدا نہیں ہوئے بلکہ ان کے باپ یوسف نجار تھے حالانکہ قرآن مجید نے ان کی بن باپ ولادت کو ایک نشانی اور معجزہ قرار دیا ہے۔



"اَلَا تعلمین ان خدمۃ اللہ یجب ان تقدم علی الاب والام یعنی امی! آپ کو معلوم نہیں کہ اللہ کی خدمت کو والدین کی خدمت پر مقدم کرنا ضروری ہے!"

لیکن قرآن مجید میں خطابت و بلاغت عیسوی کا آغاز آغوش مادر اور گہوارے سے ہوتا ہے، اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے[1]:

فَاَتَتْ بِهٖ قَوْمَهَا تَحْمِلُهٗ ۭ قَالُوْا يٰمَرْيَمُ لَقَدْ جِئْتِ شَيْـــًٔـا فَرِيًّا، يٰٓاُخْتَ هٰرُوْنَ مَا كَانَ اَبُوْكِ امْرَاَ سَوْءٍ وَّمَا كَانَتْ اُمُّكِ بَغِيًّا فَاَشَارَتْ اِلَيْهِ ۭ قَالُوْا كَيْفَ نُكَلِّمُ مَنْ كَانَ فِي الْمَهْدِ صَبِيًّا، اِنِّىْ عَبْدُ اللّٰهِ ۭ اٰتٰىنِيَ الْكِتٰبَ وَجَعَلَنِيْ نَبِيًّا، وَّجَعَلَنِيْ مُبٰرَكًا اَيْنَ مَا كُنْتُ ۠ وَاَوْصٰنِيْ بِالصَّلٰوةِ وَالزَّكٰوةِ مَا دُمْتُ حَيًّا، وَّبَرًّۢا بِوَالِدَتِيْ ۡ وَلَمْ يَجْعَلْنِيْ جَبَّارًا شَقِيًّا، وَالسَّلٰمُ عَلَيَّ يَوْمَ وُلِدْتُّ وَيَوْمَ اَمُوْتُ وَيَوْمَ اُبْعَثُ حَيًّا، ذٰلِكَ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ ۚ قَوْلَ الْحَقِّ الَّذِيْ فِيْهِ يَمْتَرُوْنَ؛

حضرت مریم اپنے بچے کو اٹھائے اپنی قوم کے پاس آئیں تو انہوں نے کہا کہ اے مریم! تو ایک عجیب چیز لائی ہے۔ اے خواہر ہارون! نہ تو تیرا باپ برا آدمی تھا اور نہ تیری ماں بدکار تھی، تو حضرت مریم نے بچے کی طرف اشارہ کیا۔ وہ کہنے لگے کہ ہم گہوارے میں سوئے ہوئے بچے سے کیونکر بات کر سکتے ہیں، تب مسیح بول اٹھے کہ میں تو اللہ کا بندہ ہوں، اس نے مجھے کتاب دی ہے، اور مجھے نبی بنایا ہے، اور مجھے برکت والا بنایا ہے جہاں بھی میں رہوں، اور جب تک میں زندہ ہوں مجھے اس نے نماز پڑھنے اور زکوٰۃ دینے کا حکم دیا ہے، مجھے اپنی ماں کے ساتھ حسن سلوک کرنے والا

[1] سورۂ مریم (۱۹: ۲۷ تا ۳۴)

بنایا ہے، میں سرکش اور بدبخت نہیں ہوں، سلامتی ہو مجھ پر،
جس دن میں پیدا ہوا، اور جس دن میں مروں گا اور جس دن میں
زندہ اٹھایا جاؤں گا، تو یہ ہے مریم کا بیٹا عیسیٰ، یہ تو سچائی کی بات
ہے جس میں وہ جھگڑتے ہیں۔"

حضرت مسیح کو الزامی جواب دینے میں اللہ تعالیٰ نے کمال عطا فرمایا تھا۔
آپ مخالفین کو ایسا الزامی جواب دیتے کہ وہ سکتے میں رہ جاتے، آپ کو اللہ
نے قوم یہود کے فریسیوں، صدوقیوں کی اصلاح کے لئے بھیجا تھا، ایک موقع
پر فریسیوں نے آپ سے کہا کہ آپ کے حواری اور شاگرد سبت یا ہفتہ والے
دن ایسے کام کرتے ہیں جو حلال نہیں، اس پر آپ نے انہیں ایک الزامی جواب
دے کر خاموش کر دیا کہ آخر داؤد[2] اور ان کے ساتھیوں نے بھی تو بھوک
کے وقت بیت اللہ کا نذرانہ کھا لیا تھا حالانکہ وہ بھی ان کے لئے حلال نہیں
تھا ایک موقع پر آپ سے شکایت کی گئی کہ آپ کے حواری ان روایات کی
تقلید نہیں کرتے جو ہمارے ہاں اہل دین کا شیوہ ہے آپ نے فرمایا کہ اگر
تمہیں روایات کی تقلید اتنی ہی عزیز ہے تو پھر تم نے اللہ کی روایات کی
تقلید کو کیوں پس پشت ڈال دیا ہے[1]؟

حضرت روح اللہ علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے گہوارے اور آغوش مادری
میں جو نطق و گویائی اور خطیبانہ فصاحت و بلاغت کی صلاحیت عطا فرمائی تھی
منصب نبوت سے سرفراز ہونے کے بعد اسے چار چاند لگ گئے، آپ کے
خطبات میں دلنشین تمثیلات، خوبصورت تشبیہات اور کلمات حکمت کی فراوانی
ہوتی تھی، یہی آپ کا تمام انبیائے کرام میں سے ایک امتیازی مقام ہے[2]،
کتاب مقدس کے علاوہ عربی زبان و ادب کی مختلف کتابوں میں آپ کے ارشادات
واقوال زریں کے جو نمونے ملتے ہیں وہ اس بات کی تائید و تصدیق کیلئے کافی ہیں۔

---

[1] قصص الانبیاء ص ۲۹۲ [2] تاریخ الأدب العربی ص ۱۸



آپ عام فہم انداز میں گفتگو کرتے، نہایت واضح اور سلجھا ہوا اسلوب اختیار
کرتے، ہمیشہ مخاطب کی علمی سطح اور ذہنی صلاحیت کو پیش نظر رکھتے اور مناظرہ
ومجادلہ کی صورت میں مخالفین کو ایسا دندان شکن جواب دیتے کہ سب دنگ
رہ جاتے تھے۔

جاحظ اور ابن قتیبہ نے جہاں انبیاء کرام علیہم السلام کی خطابات کا
تذکرہ کیا ہے وہاں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو نبوت کے ایک اعلیٰ ترین نمونہ
خطابت و بلاغت کے طور پر پیش کیا ہے اور آپ کے متعدد اقوال اور خطبات کے
اقتباسات بھی دئے ہیں جن میں سے چند ایک یہ ہیں۔

یا بنی إسرائیل: لا تلقوا اللؤلؤ إلی الخنازیر فإنها لا تصنع
بها شیئا، ولا تعطوا الحکمة لمن لا یریدها فإن الحکمة
أفضل اللؤلؤ، ومن لا یریدها شر من الخنازیر۔
اے بنی اسرائیل! خنزیروں کے سامنے موتی مت ڈالو، کیونکہ
وہ ان کے کسی کام کے نہیں ہیں، حکمت کسی ایسے شخص کو
نہ دو جو اسے چاہتا نہ ہو، کیونکہ حکمت تو موتیوں سے افضل ہے
اس لئے جو حکمت کو نہیں پسند کرتا وہ تو خنزیروں سے بھی بدتر ہے۔

(عیون الاخبار ۲: ۱۲۴)

وقال المسیح علیه السلام: إن أبغض العلماء إلی الله
رجل یحب الذکر بالمغیب ولیوسع له فی المجالس، و
یدعی إلی الطعام وتفرغ له المزاود، حق أقول لکم
إن اولئك قد أخذوا أجورهم فی الدنیا وإن الله
یضاعف لهم العذاب یوم القیامة۔
اللہ کے نزدیک علماء میں سے سب سے زیادہ قابل نفرت وہ
آدمی ہے جو غائبانہ تذکرہ پسند کرتا ہے، مجلسوں میں اس کیلئے

جگہ رکھنا پڑتی ہے، اسے کھانے کی دعوت دی جاتی ہے تو اس کے لئے
توشہ دان خالی کرنا پڑتے ہیں، بخدا میں تم سے سچ کہتا ہوں، یہ لوگ تو دنیا
ہی میں اپنا اجر وصول کر چکے ہیں اور قیامت میں اللہ انہیں دوگنا عذاب
دے گا۔ (عیون الاخبار ۲: ۱۲۷)

افصح العرب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک موقع پر ارشاد فرمایا کہ

"عن عیسی ابن مریم علیہما السلام انہ قام خطیبا فی بنی اسرائیل
فقال: یا بنی اسرائیل! لا تتکلموا بالحکمۃ عند الجہال
فتظلموہا ولا تمنعوہا أہلہا فتظلموہم، ولا تظلموا
ولا تکافئوا ظالما فیبطل فضلکم: یا بنی اسرائیل!
الامور ثلاثۃ: امر تبین رشدہ فاتبعوہ وامر تبین
غیہ فاجتنبوہ وامر اختلف فیہ فالی اللہ فردوہ!

حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام ایک موقع پر بنو اسرائیل کے سامنے
تقریر کرنے کے لئے کھڑے ہوئے اور فرمایا: اے بنی اسرائیل! جاہلوں
کے سامنے حکمت کی بات نہ کرو، اس طرح تم اس پر ظلم کرو گے
حکمت کے مستحقین کو اس سے محروم نہ کرو کہ اس طرح بھی حکمت
پر ظلم ہے! ظلم مت کرو، ظالم کو اس کے ظلم پہ اجر نہ دو کہ تمہاری
فضیلت نہ باطل ہو جائے، اے بنی اسرائیل، باتیں تین ہیں ایک بات تو
واضح طور پہ ہدایت ثابت ہو چکی تم اس کی پیروی کرو، اور ایک
بات کی گمراہی واضح ہے تم اس سے اجتناب کرو، ایک بات مختلف
فیہ ہے اس کا معاملہ اللہ پہ چھوڑ دو! (البیان والتبیین ۲: ۳۵)

وقال عیسیٰ بن مریم علیہ السلام: فی المال ثلاث خصال الخ
بعضہا قالوا: وما ہی یا روح اللہ! قال: یکسبہ من غیر حلہ
قالوا: فان کسبہ من حلہ؟ قال: یمنعہ من حقہ! قالوا



فان وضعہ فی حقہ؟ قال: یشغلہ اصلاحہ عن عبادۃ ربہ
مال و دولت میں تین باتوں میں سے کوئی نہ کوئی ضرور پائی جائے
گی، لوگوں نے کہا: وہ کیا باتیں ہیں اے روح اللہ! فرمایا: ہو سکتا
ہے انسان ناجائز کمائے! لوگوں نے کہا: اگر جائز کمائے تو؟
فرمایا: ہو سکتا ہے صحیح جگہ خرچ نہ کرے! لوگوں نے کہا: اگر وہ صحیح
جگہ پر بھی خرچ کرے تو؟ فرمایا: روپے پیسے کی دیکھ بھال اسے اپنے
رب کی عبادت سے غافل کر دے گی! (البیان والتبیین ۲: ۱۹۱)

وقال: من ہوان الدنیا علی اللہ أنہ لا یعصی الا فیہا ولا
ینال ما عندہ الا بترکہا!

اللہ کے نزدیک دنیا کی حقارت یہ ہے کہ اللہ کی نافرمانی اسی دنیا میں
کی جاتی ہے اور اللہ کی رضا صرف اسے چھوڑ کر حاصل ہو سکتی ہے
(البیان والتبیین ۲: ۱۹۹)

وقال: البر ثلاثۃ: المنطق والنظر والصمت فمن کان
منطقہ فی غیر ذکر فقد لغا ومن کان نظرہ فی غیر اعتبار
فقد سہا ومن کان صمتہ فی غیر فکر فقد لہا!

نیکی کے بس حصے تین ہیں: زبان، نظر اور سکوت، اس لئے جس کی
زبان ذکر الٰہی کے بغیر استعمال ہوئی اس نے لغو کام کیا اور جس
کی نظر عبرت کے کام نہ آئی تو وہ غلطی کر بیٹھا اور جس کا سکوت
فکر سے خالی رہا وہ بھی غفلت میں پڑ گیا۔ (البیان والتبیین ۱: ۲۹)

وقیل لہ: من نجالس؟ قال من یزید فی علمکم منطقہ
ویذکرکم اللہ رؤیتہ ویرغبکم فی الآخرۃ عملہ!

ان سے پوچھا گیا کہ ہم کس کی مجلس میں بیٹھا کریں؟ فرمایا: جس کی گفتگو
تمہارے علم میں اضافہ کرے، جس کی ملاقات اللہ کی یاد دلائے

اور جس کا عمل تمہارے لئے آخرت میں دلچسپی کا باعث ہو۔

(البیان والتبیین ۱ : ۳۹۱)

لقی رجلاً فقال: ما تصنع ؟ قال: أتعبد، فقال: ومن یعود علیك!
قال: أخی! قال: أخوك أعبد منك!

آپ ایک شخص سے ملے تو پوچھا: کیا کیا کرتے ہو؟ کہا: عبادت میں مشغول رہتا ہوں، فرمایا: تو تمہارے نان نفقہ کا ذمہ دار کون ہے؟ اس نے کہا میرا بھائی! آپ نے فرمایا: تو پھر تیرا بھائی تجھ سے بڑا عبادت گزار ہے۔ (عیون الاخبار ۱ : ۲۲۷)

ان العین هی سراج الجسد، فاذا کانت عینك صحیحة فان جسدك کله مضیئ؛

آنکھ جسم کا چراغ ہے، سو اگر تیری آنکھ درست ہے تو گویا تیرا سارا جسم روشن ہے؛ (عیون الاخبار ۲ : ۲۷۱)

حب الدنیا اصل کل خطیئة والمال فیه داء کثیر؛

دنیا کی محبت ہر گناہ کی جڑ ہے اور دولت میں بہت بیماریاں ہیں

(عیون الاخبار ۲ : ۳۲۱)

کل امرئ یعطی مما عنده؛

ہر شخص وہی کچھ دے سکتا ہے جو کچھ اس کے پاس ہوتا ہے۔

(البیان والتبیین ۲ : ۱۷۷)

الدنیا قنطرة فاعبروها ولا تعمروها

دنیا ایک پل ہے اسے عبور کرو، اسے آباد نہ کرو۔

(عیون الاخبار ۲ : ۳۲۸)





# عرب اور خطابت

# عرب اور خطابت

ہر قوم کا کوئی نہ کوئی خاصہ یا امتیازی وفطری صفت ہوتی ہے جو اس کے ذکر کے ساتھ ذہن میں فوراً اُبھر آتی ہے، بات کیسی ہی ہو عربوں کا ذکر آتے ہی سب سے پہلی بات جو ذہن میں آتی ہے وہ ہے فصاحت لسانی اور بیان و بلاغت پر کمال قدرت! قدیم عرب اپنے سوا دیگر اقوام کے لئے جو لفظ استعمال کرتے تھے، وہ بھی عجم تھا یعنی گونگا یا عربی زبان میں قدرت کلام سے عاجز! اس سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ عربوں کی فصاحت و بلاغت کا کیا مرتبہ و مقام تھا اور اپنی قدرت کلام پر انہیں کتنا فخر و ناز تھا!

صحرا نشین اور خانہ بدوش اقوام قرأت و کتابت سے عموماً نابلد ہوتی ہیں۔ نہ ان کے ہاں کوئی قانون ہوتا ہے، نہ منظم حکومت اور نہ سلطان و حکمران، ایسی اقوام لوح و قلم اور قرطاس و مطبع کے بجائے اپنی قوت حافظہ اور زور لسان پر ہی تکیہ کرتی ہیں اس لئے جہاں ان کی قوتِ حافظہ کمال کی ہوتی ہے وہاں زور بیان اور تیزی زبان بھی بے انتہا ہوتی ہے اس کی بہترین مثال جزیرۂ عرب کے قدیم عرب تھے جو ظہور اسلام سے قبل اپنے عہد حیات میں منتشر و خانہ بدوش صحرا نشینوں کی سی زندگی گزارتے تھے۔

زمانہ جاہلیت کے خانہ بدوش عرب جزیرۂ عرب کے دور دراز تک پھیلے ہوئے صحرائی علاقوں میں رحلت و قیام یا کوچ اور خیمہ زنی کا سلسلہ ہمیشہ جاری رکھتے تھے، دیگر خانہ بدوش قبائل و اقوام کی طرح بلکہ ان سے کچھ زیادہ ہی عرب بدو بھی عزت نفس اور خودداری کے ساتھ ساتھ قبائلی غیرت و تعصب کے بھی خوگر تھے وہ کسی



کو خاطر میں نہ لاتے تھے بلکہ صرف اپنے سردار قبیلہ کے سامنے ہی سر تسلیم خم کر سکتے تھے، یہی وجہ ہے کہ وہ انتخاب کے وقت اور لبعد میں بھی اپنے سردار میں صلاحیت و کمال کے کچھ اوصاف لازمی تصور کرتے تھے، وجاہت نسب، کریمانہ اخلاق اور افراد قبیلہ میں تعاون و مفاہمت کی فضا برقرار رکھنے کے علاوہ نازک مواقع پر قیادت و رہنمائی کے ضمن میں اپنے قبیلے کی ترجمانی کرنا اور مؤثر طریقے سے اپنے زیر قیادت رکھنے کے قابل ہونا بھی لازمی تھا، بات صرف وہی کرتا تھا باقی افراد قبیلہ کا کام سماعت واطاعت تھی، چنانچہ خطابت سرداری کے لئے لازمی وصف قرار پایا اور یوں فن خطابت عرب کے قبائلی سرداروں کا طرۂ امتیاز اور لازمی خاصہ بن گیا، اس کے نتیجے میں عرب میں خطابت کو بلند مقام حاصل ہو گیا اور شاعر کی طرح خطیب بھی ہر قبیلے کے لئے نہ صرف لازمی ہو گیا بلکہ سرمایہ فخر و مباہات قرار پایا، گویا خطابت کا فن نہ صرف یہ کہ جزیرۂ عرب کے طبعی حالات کا قدرتی نتیجہ تھا بلکہ یہ عربوں کی ایک کمزوری اور مجبوری بن گیا تھا، فصاحت و بلاغت عرب کا زیور قرار پایا اور اس خوبی کا عربوں کو شدید ترین احساس تھا جاحظ کا قول ہے کہ ۱؎

لأن العرب أشد فخراً ببيانها وطول ألسنتها وتصريف كلامها وشدة اقتدارها وعلى حسب ذلك كانت زرايتها على كل من قصر عن ذلك التمام ونقص عن ذلك الكمال۔

کیونکہ عرب اپنے بیان و بلاغت پر سب سے زیادہ فخر کرتے تھے، زبان درازی اور کلام پر پوری قدرت رکھنے پر وہ بے حد فخر محسوس کرتے تھے، یہی وجہ ہے کہ جو شخص بھی اس خوبی سے قاصر ہوتا یا اس کمال میں ناقص ہوتا اسے وہ حقیر و ذلیل تصور کرتے تھے، عرب شعراء کے کلام میں خطیبانہ فصاحت و بلاغت اور قدرت کلام کو قابل

---

۱؎ البیان ۲/۲۷

ستائش قرار دیا گیا، چنانچہ حضرت حسان بن ثابت انصاریؓ اپنے باپ اور ماموں کی خطیبانہ فصاحت و بلاغت پر فخر کرتے ہوئے کہتے ہیں[1]۔

إن خالی خطیب جابیة الجو　　لان عند النعمان حین یقوم
وأبی فی سمیحة القائل الفا　　صل یوم التفت علیه الخصوم

میرا ماموں وہ ہے جو بادشاہ نعمان کی موجودگی میں جابیہ جولان میں خطبہ دیا کرتا تھا، میرا باپ وہ ہے جس نے جنگ سمیحہ کے موقع پر فصیحانہ انداز میں اس وقت فیصلہ کن بات کہدی تھی جب وہ دشمنوں میں گھر گئے تھے!

معن بن اوس المزنی کہتا ہے[2]۔

إذا اجتمع القبائل جئت ردفا　　وراء الماسحین رث السبال
فلا تعطی عصا الخطباء یوما　　وقد تکفی المقادة والمقالا

جب قبائل اکٹھے ہوتے ہیں تو اس وقت تو مونچھوں کو تاؤ دینے والوں کے پیچھے پیچھے ہوتا ہے، نہ تو تجھے کبھی خطیبوں والا عصا دیا جاتا ہے اور نہ تجھے قیادت اور بات بیان کرنے کا موقع دیا گیا ہے!

زور لسان اور حسن بیان سے محرومی عربوں کے نزدیک بہت بڑا عیب تھا، ایک عرب شاعر کہتا ہے[3]:

کفی بالمرء عیبا أن تری له　　وجه ولیس له لسان
وما حسن الرجال لهم بزین　　إذا لم یسعد الحسن البیان

آدمی میں یہی عیب کیا کم ہے کہ اگر تمہاری اس پر نظر پڑے تو اس کا چہرہ تو نظر آئے مگر اس کی زبان مفقود ہو! مرد کا حسن اس وقت تک باعث زیب و زینت نہیں ہو سکتا جب تک اس حسن کی تائید حسن بیان سے نہ ہوتی ہو۔

---

۱ البیان ۴/۵۸　۲ البیان ۳/۱۰　۳ عیون الاخبار ۲/۱۶۹



عرب واعظ بے عمل کو بھی پسند نہیں کرتے تھے، دل و دماغ اور قلب و جگر اگر قوت بیان اور فصاحت لسان کا ساتھ نہ دیں تو یہ بات ان کے نزدیک سخت معیوب تھی، اموی شاعر اخطل کہتا ہے[1]:

إن الکلام من الفؤاد وإنما　　جعل اللسان علی الفؤاد دلیلا
لا یعجبنك من خطیب قوله　　حتی یکون مع البیان أصیلا

کلام و گفتار کا تعلق قلب و جگر سے ہے، قوت لسانی تو بس دل کی ترجمان ہوتی ہے، کسی خطیب کی بلاغت لسانی تجھے اس وقت تک متاثر نہ کرنے پائے جب تک وہ اپنے بیان میں سچا نہ ہو!

مشہور شاعر ابو العباس سائب بن فروخ الاعمی کہتا ہے[2]:

إذا وصف الإسلام أحسن وصفه　　بفیه ویأبی قلبه ویهاجره
فإن قام قال الحق ما دام قائما　　تقی اللسان کافر بعد سائره

اگر کوئی خطیب اسلام کی خوبیاں محض زبانی بیان کرتا ہو اور اس کا دل اس کا ساتھ نہ دے رہا ہو تو وہ خواہ کھڑے کھڑے زبان سے حق اور تقوی کی باتیں ہی کرے تو وہ سراسر کفر ہی کفر ہے!

ظہور اسلام سے پہلے کی عربی خطابت کے نمونے بہت کم ملتے ہیں اور فن خطابت کے متعلق بھی بہت ہی قلیل معلومات ہم تک پہنچی ہیں تاہم جو مواد دستیاب ہے اس سے یہ اندازہ لگانا کچھ مشکل نہیں ہے کہ اس عہد کے فصحاء کی خطابت میں موضوعات و اسالیب میں تنوع نہیں تھا، جاہلی دور کے عرب خطباء کے اسلوب بیان میں سجع و قافیہ کا عنصر تو شامل تھا مگر اس میں تکلف و تصنع کے بجائے بداہت و ارتجال اور سلاست و روانی کے ساتھ ساتھ بے ساختگی و سادگی کا رنگ بھی غالب تھا، محققین کے نزدیک عربی خطابت کے لئے جن اسباب نے موزوں اور مناسب فضا اور طبعی حالات مہیا کئے وہ پانچ تھے؛

---

۱ البیان ۱/۲۱۸　۲ ایضاً:

۱:۔ عرب ایک ان پڑھ قوم تھے اس لئے قلم وقرطاس کے بجائے انہوں نے فصاحت لسانی کو وسیلہ اظہار بنایا۔

۲:۔ فصاحت و بلاغت ان کی گھٹی میں پڑی تھی اور اس کا اظہار وہ کبھی شاعرانہ انداز میں کرتے تھے اور کبھی خطیبانہ اسلوب میں۔

۳:۔ عرب قبائل کو آزاد اور الگ تھلگ فضا اور پرسکون ماحول میسر تھا ایک چھوٹے سے قبیلے کی الگ تھلگ زندگی کی وحشت تنہائی اور لمحات فرصت کا مصرف کبھی قصہ گوئی، کبھی شاعری کے کمالات اور کبھی خطابت کا دلفریب انداز بیان ہی ہو سکتا تھا

۴:۔ دیگر قبائل سے روابط اور رسل و رسائل یا پیغام رسانی کے وسائل مفقود تھے، بات کو مؤثر طور پر پہنچانے اور قابل اعتماد ذریعہ کے طور پر فصیح اللسان، بارعب اور مدلل انداز میں بات کرنے والے خطیب ہی یہ کام انجام دے سکتے تھے۔

۵:۔ جنگ وجدل کے بعد بات چیت کا وقت آتا تو فصیح و بلیغ اور حاضر جواب نمائندے ہر قبیلے کی ضرورت ہوتی تھی اس لئے ہر قبیلہ نہ صرف یہ کہ اپنے خطیب پر فخر کرتا تھا بلکہ خطیب کی عزت کی جاتی تھی اور عملی تربیت کے ذریعہ خطباء تیار کئے جاتے تھے تاکہ وہ وقت آنے پر اپنے قبیلے کا دفاع کر سکیں۔

زمانہ جاہلیت میں عربی خطابت چند گھسے پٹے موضوعات تک ہی محدود تھی، جن میں اہم اور نمایاں ترین موضوعات یہ تھے۔

## ا: منافرت ومفاخرت

عرب خطباء کا ایک اہم ترین موضوع یہ تھا کہ وہ مختلف مواقع پر دشمن قبیلے کی برائیاں بیان کرنے (منافرت) اور اپنے قبیلے کے محاسن وخوبیاں بیان کرنے (مفاخرت) پر مجبور ہوتے تھے، جاہلی عرب سر سے پاؤں تک قبائلی



تعصب میں ڈوبے ہوئے تھے، اپنے حسب ونسب اور خاندانی فضائل ووجاہت پر فخر کرنا ان کی فطرت تھی، چنانچہ جب کبھی دو قبائل اپنے فضائل اور مقابل قبیلے کے رذائل بیان کرنا چاہتے تو ہر ایک قبیلہ اپنا اپنا خطیب میدان میں لے آتا جو اپنی تقریر میں اپنے قبیلے کے محاسن اور دوسرے قبیلے کے معائب بیان کرتا، اس قسم کے تقابلی کو منافرت ومفاخرت یا تنافر وتفاخر سے تعبیر کیا جاتا تھا، کسی تیسرے قبیلے کے سرکردہ، قابل احترام اور قابل قبول شخص کو حکم یا ثالث تسلیم کر لیا جاتا تھا۔ اس قسم کے خطبات منافرت ومفاخرت میں سے مشہور ترین خطبے علقمہ بن علاثہ عامری اور عامر بن طفیل عامری کے ہیں۔ ان دونوں کو قبیلہ بنی عامر کی سربراہی کا دعویٰ تھا دور جہالت کے اس مشہور ترین مقدمہ منافرت ومفاخرت میں حکم یا ثالث کا فریضہ ہرم بن قطبہ الفزاری نے انجام دیا تھا، اس مرد دانا نے جو فیصلہ دیا تھا اسے ہر عہد کے عرب اہل علم نے دانش وحکمت کی اعلیٰ مثال قرار دیا ہے[۱]۔

علقمہ بن علاثہ نے اپنی برتری ثابت کرتے ہوئے اپنی تقریر میں کہا تھا:[۲]

"انا خیر منک أثرا واحدّ منک بصرا واعز منک نفرا وأشرف منک ذکرا:

میں اثر ورسوخ اور فضیلت میں تجھ سے بہتر ہوں، میری نگاہ تجھ سے زیادہ تیز ہے، میرے افراد خاندان تجھ سے زیادہ معزز ہیں اور میرا ذکر تجھ سے زیادہ شریف ہے!

عامر نے اسے جواب دیتے ہوئے کہا تھا:۔

انّی أسمی منک سمۃ واطول منک قمۃ وأحسن منک لمۃ وأجعد منک جمۃ وأسرع منک رحمۃ وأبعد منک ھمۃ

میں مرتبے میں تجھ سے بلند، قد میں تجھ سے لمبا، بال تجھ سے زیادہ خوبصورت ہیں، میرے بال گھنگھریالے ہیں، تجھ سے زیادہ رحم کھانے والا تجھ سے زیادہ باہمت ہوں۔

---

[۱] البیان ۲/ ۲۷۲ [۲] الخطب والمواعظ ص ۵۸

خطبات مفاخرت کی ایک مثال وہ دو خطبے ہیں جو عام الوفود کے دوران بنو تمیم کی وفد کی آمد پر بنو تمیم کے خطیب اور حضرت ثابت بن قیس انصاریؓ نے ارشاد فرمائے تھے۔ بنو تمیم کے خطیب نے کہا۔

"الحمد للہ الذی لہ علینا الفضل وھو اھلہ، الذی جعلنا ملوکا ووھب لنا أموالا عظاما نفعل فیھا المعروف وجعلنا أعز أھل المشرق وأکثرہ عددا وأیسرہ عدۃ فمن مثلنا فی الناس؟ ألسنا برؤس الناس وأولی فضلھم؟ فمن یفاخرنا فلیعدد مثل ما عددنا وإنا لو نشاء لأکثرنا الکلام ولکنا نحیا من الإکثار فیما أعطانا وإنا نعرف بذلک، أقول ھذا الآن لتأتونا بمثل قولنا وأمر أفضل من أمرنا!"

تمام تعریف اس اللہ کیلئے ہے جس نے ہم پر فضل کیا جو اس فضل و انعام کا اہل ہے جس نے ہمیں بادشاہ بنایا اور ہمیں بڑی دولت عطا فرمائی جس سے ہم کار خیر انجام دیتے ہیں، اور اہل مشرق میں ہمیں معزز ترین، تعداد میں سب سے زیادہ اور ساز و سامان میں سب سے زیادہ خوشحال بنایا، بھلا ہم جیسا بھی کوئی ہوگا؟ کیا ہم لوگوں کے سردار اور فضیلت و بزرگی کے مالک نہیں! اس لیے اگر کوئی ہم سے فخر و مباہات میں مقابلہ کرنا چاہتا ہے تو ہم جیسے فضائل گنوائے۔ اگر ہم چاہیں تو بات کو طول دے سکتے ہیں مگر ہم بخششوں کو بکثرت گنوانے سے جھجکتے ہیں اور ہماری یہ خوبی سب کو معلوم ہے، اب میں اپنی بات ختم کرتا ہوں تاکہ آپ بھی ایسی کوئی بات پیش کر سکیں اور ہمارے فضائل سے بڑھ کر کوئی فضیلت سامنے لا سکیں۔

دربار نبوتؐ کے خطیب نے جواب میں فرمایا تھا:

"الحمد للہ الذی السموات والأرض خلقہ، قضی فیھن أمرہ، ووسع کرسیہ علمہ، ولم یک شیء قط إلا من فضلہ



ثم کان من قدرتہ أن جعلنا ملوکا واصطفی من خیر خلقہ رسولا، أکرمھم نسبا وأصدقھم حدیثا وأفضلھم حسبا فأنزل علیہ کتابہ وائتمنہ علی خلقہ فکان خیرۃ اللہ من العالمین، ثم دعا الناس إلی الإیمان فآمن برسول اللہ المھاجرون من قومہ وذوی رحمہ أکرم الناس أنسابا وأحسن الناس وجوھا وخیر الناس فعالا ثم کان أول الخلق استجابۃ للہ حین دعاہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نحن، فنحن أنصار اللہ ووزراء رسولہ نقاتل الناس حتی یؤمنوا باللہ، فمن آمن باللہ ورسولہ منع مالہ ودمہ ومن کفر جاھدناہ فی اللہ أبدا وکان قتالہ علینا یسیرا أقول قولی ھذا وأستغفر اللہ للمؤمنین والمؤمنات!"

تمام تعریفیں اس اللہ کے لئے ہیں جو آسمانوں اور زمین کا خالق ہے جس کا کائنات میں حکم چلتا ہے جس کا علم اس کی کائنات اقتدار کو پوری طرح محیط ہے، کوئی اس کی مہربانی کے بغیر ہو ہی نہیں سکتی، پھر اس کی قدرت سے یوں ہوا کہ اس نے ہمیں حکمران بنا دیا اور اپنی مخلوق میں سے افضل ترین کو رسول منتخب فرمایا، جو سب سے زیادہ شریف النسب سب سے زیادہ راست گفتار اور خاندانی وقار میں افضل ترین ہیں، اس پر اپنی کتاب نازل فرمائی اور اسے اپنی مخلوق کا امین بنایا، چنانچہ اللہ کا یہ رسول تمام جہانوں سے بہتر و افضل قرار پایا، پھر اس نے انسانیت کو ایمان و اسلام کی دعوت دی تو اس کی قوم میں سے مہاجرین اور آپ کے رشتہ دار آپ پر ایمان لائے جو نسب میں سب سے بزرگ تر، وجاہت میں سب سے بہتر اور کارناموں میں سب سے افضل تھے، پھر جب انہوں نے ہمیں اللہ کی طرف بلایا تو ہم نے آپ کی آواز پر لبیک کہا، چنانچہ ہم اللہ کے انصار اور اس کے رسول کے وزراء ہیں ہم لوگوں سے جنگ کریں گے یہاں تک کہ وہ ایمان لے آئیں تو جو اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لے آیا تو اس نے اپنی جان و مال کو محفوظ کر لیا اور جس نے انکار کیا ہم اس سے ہمیشہ جہاد کرتے رہیں گے اور ان سے لڑنا ہمارے لئے آسان کام ہوگا، میں یہ کہتے ہوئے تمام اہل ایمان کے لئے اللہ سے مغفرت کا طلبگار ہوں۔

## ۲: خطبات مصالحت :-

جنگ وجدل اور دشمنی وعداوت بھی عربوں میں عام تھی، قبائل کی باہمی عداوت نسلاً بعد نسل صدیوں تک چلتی تھی، لیکن بغض وعداوت اور جنگ وجدل کی آگ کو ایک طاقت سرد کر دیا کرتی تھی اور وہ تھی فصیح وبلیغ خطابت، اجب کوئی دانا وبینا حکمت وتدبر سے کام لیتے ہوئے سحر حلال سے دلوں کو ٹھنڈا کرنے اور فصاحت وبلاغت کے تلاطم سے آتش انتقام کو بجھانے کے قابل ہو جاتا تو صدیوں کی عداوت اور سالوں کی جنگ ختم ہو سکتی تھی، زمانہ جاہلیت میں عربوں کی مشہور جنگوں میں سے ایک جنگ داحس وغبراء تھی جو چالیس سال تک مسلسل جاری رہی تھی، اس جنگ کا خاتمہ قیس بن خارجہ بن سنان المری کے تاریخ ساز خطبے کا مرہون منت ہے جسے عرب "العذراء" یعنی انوکھا، نوپید اور بے نظیر خطبہ کہا کرتے تھے، جاحظ نے لکھا ہے کہ اس کی یہ تقریر اتنی طویل تھی کہ صبح سے شام ہو گئی مگر خطیب عرب کا بیان جاری رہا، اس خطبے میں نہ تو اس نے کوئی بات دہرائی نہ کسی لفظ کا اعادہ کیا۔ (قالوا: فخطب یوما إلى الليل فما أعاد فيها كلمة ولا معنى) معلوم ہوتا ہے کہ قیس نے یہ خطبہ موقع کی مناسبت سے بڑی محنت سے تیار کیا تھا، جاحظ لکھتا ہے کہ اس نے فریقین کے نمائندوں سے کہا تھا کہ :-

"عندي قرى كل نازل ورضا كل ساخط وخطبة من لدن تطلع الشمس إلى ان تغرب، آمر فيها بالتواصل وأنهى فيها عن التقاطع!

میرے پاس ہر آنے والے کے لئے مہمان نوازی کا سامان، ہر ناراض کی رضامندی اور ایک ایسا خطبہ ہے جو سورج کے طلوع ہونے سے غروب ہونے تک جاری رہے گا۔ اس میں دلوں کو جوڑنے کا حکم دوں گا اور قطع رحمی سے منع کروں گا۔



## ۳: خطبات جنگ وجدال

دور جاہلیت کے عرب خطباء بعض اوقات آتش انتقام کو بھڑکانے اور جنگ کے شعلوں میں بے خطر کود پڑنے کے لئے جوشیلی تقاریر کیا کرتے تھے، خطیب جاہلیت ہانی بن قبیصہ شیبانی کا وہ خطبہ جو اس نے یوم ذی قار کے موقع پر عربوں کو اہل فارس کے خلاف بھڑکانے کے لئے تیار کیا تھا اس سلسلے کی ایک واضح مثال ہے۔

## ۴: درباری اور استقبالیہ خطبات

دور جاہلیت کے بعض خطبات شاہی درباروں یا وفود کی آمد پر دیے گئے جن کا غالب رنگ تفاخر اور تہنیت ہے، حیرہ کے بادشاہ نعمان بن منذر نے عرب خطباء کی جو جماعت دربار کسریٰ میں بھیجی تھی اس کے خطبات اسی زمرے میں آتے ہیں (العقد الفريد ۲/ ۳۰۷)

## ۵۔ خطبات وعظ ونصیحت

اسلام سے پہلے جزیرہ عرب میں اخلاقی انحطاط کے علاوہ شرک وبت پرستی کا دور دورہ تھا جس کے ردعمل کے طور پر اہل عقل ودانش کا ایک گروہ "حنفاء" کے نام سے پیدا ہو گیا تھا جو اصلاح معاشرہ اور توحید کی دعوت دیتے تھے، خطیب العرب قس بن ساعدہ الایادی اس گروہ کا سرخیل تھا۔

## ۶۔ خطبات نکاح

دستور تھا کہ جب کوئی مرد کسی عورت کو شادی کا پیغام دیتا تو اس کے قبیلے کا ایک سرکردہ خطیب لڑکی والوں کے ہاں خطبہ دیتا جس میں شادی کے خواہشمند نوجوان کے محاسن اور خاندانی وجاہت کا ذکر ہوتا، پھر عورت کے قبیلے کا خطیب اس کا جواب دیتا، دولہا کا خطیب طویل تقریر کرتا مگر دلہن کا خطیب مختصر جواب دیتا تھا۔

(البيان ۱/ ۱۱۹، ۳۴۸)

## خصائص

دور جاہلیت کے خطبات کا لفظی اسلوب تصنع سجع و قافیہ سے خالی نہیں ہوتا تھا خطباء محنت سے خطبات تیار کرتے جو جچے تلے انداز میں پیش کیے جاتے تھے اور راوی انہیں یاد کر کے دہراتے تھے، اجزائے خطبہ کی ترتیب و ترکیب کا کوئی لحاظ نہ تھا معنوی و فکری انداز سے ان کا غالب رنگ سادگی اور سطحیت ہوتی تھی مگر بات بالکل واضح کر دی جاتی تھی، اسی طرح مختصر جملوں کے ساتھ ساتھ خطبات بھی اختصار کا رنگ لئے ہوئے ہوتے تھے عرب خطباء شعراء کے کلام اور ضرب الامثال سے استشہاد میں بھی کوئی قباحت محسوس نہیں کرتے تھے۔

## اوصاف خطباء

زمانہ جاہلیت میں عرب خطباء کے بعض اوصاف ایسے تھے جن کے متعلق کتب ادب و تاریخ میں بکثرت اشارات ملتے ہیں، ان اوصاف میں سے بعض کا تعلق خطیب کی خلقت و جبلت سے ہے بعض لباس اور دیگر لوازمات سے تعلق رکھتے ہیں، اسی طرح کچھ باتیں معیوب بھی تصور ہوتی ہیں۔

خطیب کے پیدائشی اوصاف میں سے حوصلہ مندی اور حواس پر قابو رکھنے کو بہت اہمیت حاصل ہے، موقع کی مناسبت سے حاضر جوابی سے کام لینا اور جرأت و حوصلے کے ساتھ حالات کا سامنا کرنا خطابت کے بنیادی لوازمات میں سے تھا، قوی دلائل اور مدمقابل پر چھا جانے کی صلاحیت کو بھی جاہلی عرب قابل ستائش تصور کرتے تھے، گلا پھاڑ کر بات کرنا اور باچھیں کھولنا بھی پسندیدہ سمجھا جاتا تھا مگر رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم نے اس وصف کو ناپسند فرمایا، آپ کا فرمان تھا کہ "إِيَّايَ وَالتَّشَادُقَ" کہ میں باچھیں کھول کر اور گلا پھاڑ کر بات کرنے سے اجتناب کرتا ہوں! بھاری اور رعب دار آواز خطیب کا بنیادی وصف تھا، چنانچہ قدامہ بن جعفر کہتا ہے۔

جَهَارَةُ الصَّوْتِ مِنْ أَجَلِّ أَوْصَافِ الْخَطِيبِ وَحُسْنِ الْخَطَابَةِ



وَجَلَالَةِ مَوْقِعِهَا،

یعنی جہیر الصوت ہونا خطیب کے عظیم ترین اوصاف، حسن خطابت اور اس کی عظمت تاثیر کی ضمانت ہے۔

دور جاہلیت کے خطباء کے لباس کا لازمی حصہ عمامہ تھا کیونکہ بقول جاحظ عرب عماموں کو اپنے تاج (العمائم تیجان العرب!) تصور کرتے تھے، اونچی جگہ یا اونٹنی پر سوار ہو کر خطبہ دینا، مخصرہ یا عصا ہاتھ میں رکھنا، یا اپنی کمان کے سہارے خطبہ دینا بھی عرب خطباء کی مقبول عادات تھیں۔

دور جاہلیت کے عرب اپنے خطباء میں جو باتیں دیکھنا معیوب قرار دیتے تھے ان میں عِیّ (بات کرنے سے عاجز رہنا) حَصَر (بات کرتے کرتے رک جانا) زبان میں لکنت یا دیگر نقائص کا موجود ہونا اور تلفظ و اعراب میں غلطی کرنا سرفہرست ہے۔ تقریر کے دوران کسی اچانک حادثے یا خوف سے خطیب کا ڈر جانا اور دہشت سے بات نہ کر سکنا یا الٹی سیدھی باتیں بنانے لگنا بہت معیوب تصور کیا جاتا تھا۔ ایسے خطباء کسی ایک آدھ حادثہ کے باعث ہی زمانے بھر میں تمسخر و تضحیک کا نشانہ بن جاتے تھے اور اپنے قبائل کے لئے ننگ و عار کا باعث بنتے تھے

## دور جاہلیت میں خطیب کا مقام

زمانہ جاہلیت میں عرب شاعر کو خطیب پر فوقیت دیتے تھے، بقول ابن رشیق جن باتوں پر قبیلے کے افراد ایک دوسرے کو مبارکباد دیتے تھے، ان میں شاعر کی پیدائش بھی تھی مگر خطیب کی قدر و منزلت بھی بہت بلند تھی، جاحظ لکھتا ہے:

وَكَانَ الشَّاعِرُ أَرْفَعُ قَدْرًا مِنَ الْخَطِيبِ وَهُمْ إِلَيْهِ أَحْوَجُ لِرَدِّ مَآثِرِهِمْ عَلَيْهِمْ وَتَذْكِيرِهِمْ بِأَيَّامِهِمْ، فَلَمَّا كَثُرَ الشُّعَرَاءُ وَكَثُرَ الشِّعْرُ صَارَ الْخَطِيبُ أَعْظَمُ قَدْرًا مِنَ الشَّاعِرِ:

شاعر کا مرتبہ خطیب سے بلند تھا کیونکہ ہر قبیلہ اپنے فضائل کو باقی رکھنے

اور کارناموں کو یاد کرنے میں شاعر کے بہت محتاج ہوتے تھے، مگر جب شعر و شعراء کی کثرت ہوگئی تو خطیب کا مرتبہ شاعر سے بلند ہوگیا![1]

بہر حال یہ جاحظ کی رائے ہے لیکن قرینِ قیاس یہ نہیں کیونکہ خطابت کا منصب قیادت کا متقاضی ہے، یا یوں کہہ لیجئے کہ قیادت خطابت کی محتاج ہے بلکہ خطابت قیادت کی راہ ہموار کرتی ہے اور خطابت سے محرومی قیادت سے محرومی کا باعث بھی ہو سکتی ہے، عرب کے خطباء اپنے قبیلے کے قائد و زعماء بھی ہوتے تھے، عرب جہاں خطابت و تدبر اور حکمت و دانش کو قیادت و سیادت کے لئے ضروری تصور کرتے تھے وہاں خطیب انا کی قیادت اور سرداری بھی قبول کرتے تھے، استاذ احسان نعق کے بیان سے بھی اس نقطۂ نظر کی تائید ہوتی ہے۔[2]

جاحظ نے ایسے متعدد عرب خطباء کے نام دیئے ہیں جو خطیب ہونے کیساتھ ساتھ شاعر بھی تھے، جن میں قس بن ساعدہ الایادی، عمرو بن اہتم المنقری، کمیت بن زید الاسدی، طرماح بن حکیم الطائی، عمران بن حطان شیبانی، لنصر بن سیار اور عجلان بن سحبان الباہلی جو خطیب العرب سحبان بن وائل کا بیٹا تھا، جاحظ کا خیال ہے کہ شعر اور خطابت ایک ساتھ کسی شخصیت میں کم ہی جمع ہوتی ہے مگر جب یہ دونوں جمع ہو جائیں تو خطابت خوب چمکتی ہے، وہ لکھتا ہے۔[3]

«وَفِي الْخُطَبَاءِ مَنْ يَكُونُ شَاعِرًا وَيَكُونُ إِذَا تَحَدَّثَ أَوْ وَصَفَ أَوِ احْتَجَّ بَلِيغًا مُفَوَّهًا بَيِّنًا»

خطباء میں سے بعض شاعر بھی ہوتے ہیں، ایسا خطیب جب بولتا، بیان کرتا یا استدلال کرتا ہے تو فصیح البیان اور واضح انداز میں بات کرتا ہے!

## دورِ جاہلی کے مشہور خطباء

یوں تو عرب کے ہر قبیلے میں فصاحت و بلاغت شعر و خطابت کے رنگ میں

---

[1] البیان ۴/ ۸۵ [2] الخطابۃ العربیۃ ص ۲۱ [3] البیان ۱/ ۴۵



کسی نہ کسی حد تک موجود تھی مگر جاحظ کے بیان کے مطابق اس فن میں دو قبیلے ضرب المثل کی حیثیت رکھتے تھے اور وہ ہیں بنو تمیم اور بنو ایاد، زمانۂ جاہلیت میں پھر عہدِ اسلام میں ان ہر دو قبیلوں نے بڑے جلیل القدر خطباء پیدا کئے بنو ایاد کے خطباء میں قس بن ساعدہ، لقیط بن معبد، ابو دواد بن حریز الایادی اور زید بن جندب الایادی، بنو تمیم کے خطباء میں اکثم بن صیفی، ضمرہ المجاشعی، حاجب بن زرارہ اور قیس بن عاصم بہت مشہور خطباء تھے۔

دیگر قبائل میں سے بنو کنانہ، بنو حنیفہ، بنو اسد اور بنو ربیعہ کے خطباء بھی مشہور تھے چنانچہ بنو کنانہ میں سے کعب بن لوی (جو افصح العرب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے سلسلۂ نسب میں ساتویں نمبر پر ہیں) جو عموماً سخاوت و مروت اور نیکی کے متعلق اپنی قوم کے سامنے تقاریر کیا کرتے تھے، ان کے علاوہ عتبہ بن ربیعہ، ولید بن ربیعہ اور سہیل بن عمرو الاعلم بھی بنو کنانہ کے مشہور خطباء تھے؛ بنو حنیفہ میں سے حنظلہ بن ضرار الحنفی، بنو اسد میں سے ربیعہ بن حذار اور بنو ربیعہ میں سے ہانی بن قبیصہ شیبانی خطیب یوم ذی قار عربی خطابت کی تاریخ میں ممتاز مقام رکھتے ہیں، بہر حال جاہلی دور کے تین خطباء خصوصی تذکرے کے مستحق ہیں:

(۱) قس بن ساعدہ الایادی: قس بن ساعدہ کو خطیب العرب کہا جاتا ہے، فصاحت و بلاغت اور حکمت و نصیحت میں اس کا نام ضرب المثل کی حیثیت رکھتا ہے، وہ توحید اور روزِ قیامت پر ایمان رکھتا تھا اور عربوں کو بت پرستی چھوڑ کر اپنے خالق کی عبادت کی دعوت دیتا تھا۔ اس کا ایک مشہور خطبہ ہے:۔

أَيُّهَا النَّاسُ! اِسْمَعُوا وَعُوا، مَنْ عَاشَ مَاتَ، وَمَنْ مَاتَ فَاتَ وَكُلُّ مَا هُوَ آتٍ آتٍ، لَيْلٌ دَاجٍ وَنَهَارٌ سَاجٍ، وَسَمَاءٌ ذَاتُ أَبْرَاجٍ، وَنُجُومٌ تَزْهَرُ، وَبِحَارٌ تَزْخَرُ، وَجِبَالٌ مُرْسَاةٌ، وَأَرْضٌ مُدْحَاةٌ، وَأَنْهَارٌ مُجْرَاةٌ، إِنَّ فِي السَّمَاءِ لَخَبَرًا، وَإِنَّ فِي الْأَرْضِ لَعِبَرًا، مَا بَالُ النَّاسِ يَذْهَبُونَ وَلَا يَرْجِعُونَ؟ أَرَضُوا فَأَقَامُوا؟ أَمْ تُرِكُوا

فَنَامُوْا! أَيُقْسِمُ قُسٌّ بِاللّٰهِ قَسَمًا لَا إِثْمَ فِيْهِ: إِنَّ لِلّٰهِ دِيْنًا هُوَ أَرْضٰى لَكُمْ وَأَفْضَلُ مِنْ دِيْنِكُمُ الَّذِيْ أَنْتُمْ عَلَيْهِ، إِنَّكُمْ لَتَأْتُوْنَ مِنَ الْأَمْرِ مُنْكَرًا!

لوگو، سنو اور یاد رکھو، جو زندہ ہے وہ مرے گا، جو مر گیا، وہ کھو گیا، جو آنا ہے وہ آئے گا، تاریک رات، روز روشن، برجوں والا آسمان، چمکتے ستارے، ٹھاٹھیں مارتے سمندر، گاڑے ہوئے پہاڑ، بچھی ہوئی زمین اور بہتے دریا سب عبرتیں ہیں! آسمان میں یقیناً دلائل ربانی ہیں اور زمین میں عبرتیں ہیں، لوگوں کو کیا ہو گیا ہے، جاتے ہیں تو آتے نہیں! کیا وہ خوش ہو کر ٹھہر گئے یا انہیں چھوڑ دیا گیا تو وہ سو گئے ہیں! قس اللہ کی قسم کھاتا ہے جس میں گناہ نہیں کہ اللہ کا ایک دین ہے جو تمہارے لئے زیادہ پسندیدہ ہے اور تمہارے اس دین سے افضل ہے جس پر تم عمل پیرا ہو، بلاشبہ تم ناپسندیدہ باتوں کا ارتکاب کرتے ہو!

(۲) اکثم بن صیفی بنو تمیم کا خطیب اعظم تھا عرب کے داناؤں اور ماہرین انساب میں سب سے زیادہ فصیح تھا، اصابت فکر، قوت دلیل اور حلاوت لفظ و معنی میں اس کا کوئی ثانی نہیں تھا. کسرای ایران کے دربار میں خطبہ دیا تو بادشاہ نے بہت داد دی، اس میں وہ کہتا ہے

«إِنَّ أفضل الأشياء أعاليها وأعلى الرجال ملوكهم وأَفْضَلُ الملوك أعمها نفعا وخير الأزمنة أخصبها وأَفْضَلُ الخطباء أصدقها؛

اشیاء میں افضل وہ ہیں جو بلند ترین ہیں، مردوں میں اعلیٰ بادشاہ ہوتے ہیں۔ بادشاہوں میں افضل وہ ہیں جن کا نفع سب سے زیادہ ہو، بہترین زمانہ خوشحالی کا زمانہ ہے اور خطباء میں افضل وہ ہے جو سب سے زیادہ سچا ہو!

(۳) قیس بن خارجہ الغطفانی، چالیس سالہ جنگ داحس و غبراء کو ایک تقریر سے ختم کرنے والا، صبح سے شام تک تمام دن سب سے پہلا خطبہ دینے والا اعرب اور بنو غطفان کا قابل فخر خطیب جس کا عظیم الشان تاریخی خطبہ "العذراء" یعنی انوکھا کہلاتا ہے جس کا ذکر خطبات مصالحت کے ضمن میں گزر چکا ہے!



# خطابت عہد اسلامی میں

# خطابت عہد اسلامی میں

ظہور اسلام نہ صرف تاریخ عرب و اسلام بلکہ تاریخ انسانی کا ایک اہم ترین واقعہ ہے جس نے تاریخ کو ایک نیا رخ عطا کیا، اسلام کی آمد سے خطابت پر بھی بہت گہرا اثر پڑا۔ تاریخ شاہد ہے کہ خطابت ہمیشہ دو قسم کے حالات میں ترقی کرتی اور پروان چڑھتی ہے، کبھی تو یوں ہوتا ہے کہ سوئی ہوئی یا مغلوب و مقہور قوم کا مقدر جاگ اٹھتا ہے اور اس کی تاریخ ایک نئی کروٹ لیتی ہے جس کے نتیجے میں عظیم حوادث اور انقلابی تبدیلیاں رونما ہوتی ہیں یا جب کبھی جمہوری قسم کا نظام حکومت برپا ہوتا ہے۔ قوم اور حکومت کو صحیح رخ پر ڈالنے، محاسبہ کرنے اور روشن مستقبل کی طرف بڑھنے کے لئے بات کرنے والوں کی ضرورت پڑتی ہے، ایسے حالات میں خطابت نہ صرف پروان چڑھتی ہے بلکہ کام بھی سنوارتی ہے، دوسرے لفظوں میں یہ حالات خطباء کو جنم دیتے ہیں اور ان حالات سے عہدہ برآ ہونے کے لئے ان کا جوہر خطابت کام آتا ہے۔

تاریخ انسانی کے بڑے بڑے انقلابات کا منظر اور پس منظر یہی رہا ہے، یونان و روم کی فتوحات اور وہاں کے نظام حکومت نے خطباء کو جنم دیا اور ان کے سہارے ان کا سلسلہ آگے بڑھا، اسلامی انقلاب نے بھی عظیم و جلیل خطباء کو جنم دیا اور یہ خطباء کبھی دین و سیاست کے منبر پر اور کبھی میدان جہاد میں اس انقلابی تحریک کو آگے بڑھاتے رہے، انگلستان کے پارلیمانی نظام انقلاب فرانس اور روس کے اشتراکی انقلاب میں بھی یہی صورت حال نظر آتی ہے۔

اسلامی نظام حکومت کی شکل کچھ بھی ہو مگر اس کی روح سراپا جمہوریت ہے، خلافت امت کے عام افراد کے درمیان ان کی تائید سے قائم ہوتی تھی اور پھر ان کے محاسبے اور تائید سے آگے چلتی تھی۔ اس کے علاوہ اسلام نے نہ صرف موروثی بادشاہت و ظالم آمریت کو مسترد کر دیا بلکہ روم و ایران کی ظالم و مستبد شہنشاہیتوں کو بھی کھلا چیلنج دیا، اس لئے اسلامی تحریک تاریخ کا ایک عظیم الشان انقلاب تھا جس نے نہ صرف زندگی کے اطوار بدل دئے بلکہ فکر کے دھارے بھی یکسر بدل دئے اور ایک ایسی فضا پیدا ہوئی جس نے خطابت کے لئے خوشگوار ماحول اور ہموار راستے مہیا کر دئیے، لہذا قدرتی بات ہے کہ دور جاہلیت کی بہ نسبت عہد اسلامی میں خطابت کے فن کو نہ صرف ترقی کا موقع ملا بلکہ اسے نئی راہیں بھی میسر آگئیں، اغراض و مقاصد کی بلندی اور اہمیت میں اضافے کے ساتھ ساتھ خطابت کے موضوعات و اسالیب میں تنوع و تجدد کی صورتیں بھی پیدا ہوئیں۔

اس کے ساتھ یہ حقیقت بھی مسلم ہے کہ فکری اور دینی تحریکات بھی ہمیشہ جوہر خطابت کی مرہون منت رہی ہیں، خطیبانہ فصاحت و بلاغت میں کمال داعیان فکر و دین کا طرہ امتیاز رہا ہے۔ تمام انبیائے کرامؑ اور داعیان حق و مصلحین امت نے اپنے اپنے زمانے میں انسانی ذہنوں کو متاثر کرنے اور آواز حق کو دلوں میں اتارنے کے لئے ہمیشہ نطق و بیان کے اعجاز کو ہی آزمایا ہے، ہمارے نبی امی افصح العرب صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی دعوت اسلام کو عام کرنے اور مشرکین عرب کو اپنی نبوت و رسالت کا قائل کرنے کے لئے کتاب اللہ کی آیات حکمت و اعجاز پڑھ کر سنانے کے علاوہ اپنے خداداد جوہر خطابت کو بھی استعمال کیا۔ ہجرت کے بعد مدینہ کی اسلامی ریاست کی تنظیم اور ایک مثالی فلاحی و صالح معاشرے کے قیام کے لئے بھی آپ کا خطیبانہ کمال و تدبر اور پیغمبرانہ حکمت و وعظ کام

کے لئے بھی آپ کا خطیبانہ کمال و تدبر اور پیغمبرانہ حکمت و وعظ کام آیا، استاذ حسان النعّس فرماتے ہیں۔

"ومن الحق أن النظام الديمقراطي الذي كان سائداً في صدر الإسلام قد أعان على ازدهار الخطابة في هذا العصر وأتاح لمن يشاء أن يعتلي منصة الخطابة وأن يجهر برأيه مؤيداً أو معارضاً مجيداً أو ثناء، وكان يباح لمن يشاء من الرعية في ذلك العصر أن يناقش الخليفة أو الوالي في شؤون الحكم والسياسة والدين وكثيراً ما كان الخليفة يتخلى عن رأيه ويأخذ برأي مخالفيه إذا رأى الحق في جانبهم، وكان الخلفاء الراشدون يطالبون الناس بمؤاخذتهم ومحاسبتهم إذا حادوا عن جادة الحق والعدالة!"

یعنی یہ بات ثابت ہے کہ صدر اسلام میں رائج جمہوری نظام نے اس عہد میں خطابت کے پھلنے پھولنے میں بہت مدد دی، ہر ایک کے لئے یہ موقع تھا کہ وہ منبر خطابت پر متمکن ہو کر اعلانیہ اپنی رائے کا اظہار کرے، تائید میں یا مخالفت میں، ستائش کرتے ہوئے یا مذمت کرتے ہوئے، رعایا کے ہر فرد کو یہ حق تھا کہ وہ حکومت و سیاست اور دین کے معاملات میں خلیفہ یا والی سے بحث کرے، اکثر اوقات خلیفہ اپنی رائے سے دست بردار ہو جاتا اور اپنے مخالفین کی درست و برحق رائے پر عمل کرتا، خلفاء راشدین خود لوگوں سے مطالبہ کرتے تھے کہ اگر وہ حق و عدالت کے راستے سے ہٹ جائیں تو ان کا مواخذہ و محاسبہ کیا جائے!

اسلام کی آمد سے خطابت کے موضوعات و اسالیب میں تبدیلی کے علاوہ انواع و اقسام میں بھی تبدیلی پیدا ہوئی، چنانچہ بعض اصناف خطبہ متروک ہو گئیں



اور بعض نئی اقسام کا اضافہ ہوا، تفاخر و انتقام چونکہ اسلامی تعلیمات کے خلاف ہیں اس لئے جنگ و انتقام پر اکسانے والے خطبات اور خطبات منافرت و مفاخرہ بھی متروک ہو گئے۔ اس عہد میں خطابت کی چند نئی اقسام بھی وجود میں آئیں۔

عہد نبوی، خلافت راشدہ اور بنو امیہ کے عہد میں خطابت عربی فصاحت و بلاغت کا اعلیٰ ترین نمونہ ہے جس میں لفظی اسلوب بیان کی سلاست و روانی کے ساتھ ساتھ معنی کی گہرائی اور اثر انگیزی بھی موجود ہے۔ خطباء کے سامنے کوئی تحریری قواعد و اصول نہیں تھے لیکن وہ موقع اور مناسبت کی بات کرنے، مقصد تقریر اور سامعین کے دلوں پر اثر انگیزی کے انداز سے فطرۃً آگاہ تھے۔ تاہم قرآن مجید، حدیث نبوی اور خطبات نبوت کے نمونے ان کے سامنے موجود تھے وہ ان سرچشموں سے مستفید بھی ہوتے اور اپنے بیان کی رونق و چاشنی کے لئے ان سے اقتباسات و شواہد بھی پیش کرتے تھے۔ مسجد نبوی میں خطبہ جمعہ اور عیدین کے خطبات کا جو سلسلہ شروع ہوا وہ اہل اسلام کا ہفتہ وار معمول بن گیا اور یہ سلسلہ آج تک اسی تسلسل کے ساتھ جاری ہے، خطیب کا وعظ و بیان اور خطبہ جمعہ مسلمانوں کے دینی شعائر کا ایک حصہ بن گیا۔

وعظ و ارشاد کے ہفتہ وار خطبات کے علاوہ جو اصناف خطبہ و تقریر وجود میں آئیں ان میں خطبات جہاد، خطبات مناظرہ، خطبات فتوحات، خطبات تعزیت، سیاسی خطبات و تقاریر اور خطبات وفود و استقبال کے علاوہ ایک اور اہم قسم بھی وجود میں آئی جسے خطبات خلافت و ولایت کے عنوان سے تعبیر کیا جاتا ہے، جب نیا خلیفہ بنتا یا نیا والی مقرر ہوتا تو وہ اپنی حکومت کے آغاز پر ایک خطبہ دیتا جس میں وہ اپنی سیاسی پالیسیوں کا تعین کرتا، بعد کے ادوار میں خصوصاً نئے دور میں خطبات کی چند اور اقسام کا اضافہ ہوا، جن میں پارلیمانی تقاریر، علمی و اصلاحی خطبات اور انتخابی تقاریر بہت اہم اور نمایاں ہیں، مصر و شام، ترکی و ایران اور برصغیر پاک و ہند کی تاریخ خطابت میں ان تقاریر و خطبات کی مثالیں بکثرت

موجود ہیں۔

## مشہور خطبائے اسلام

ظہور اسلام کے بعد اسلامی تاریخ میں جو عظیم خطباء پیدا ہوتے ان میں سے بعض کا ذکر آئندہ سطور میں ذرا تفصیل سے کیا جائے گا تاکہ معلوم ہو سکے کہ حضرت افصح العرب صلی اللہ علیہ وسلم کی فصاحت اور بلاغت کے اثرات کتنے گہرے اور آپ کی تعلیمات کے نتائج کتنے دور رس تھے، صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین میں خطباء کی ایک بہت بڑی تعداد موجود تھی، انصار مدینہ میں سے حضرت ثابتؓ بن قیس انصاریؓ کو یہ فخر حاصل ہے کہ وہ "خطیب رسول اللہ" کے لقب سے ملقب ہوئے۔ مختلف مواقع پر وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے خطیب کی حیثیت سے اپنی فصاحت و بلاغت کے جوہر دکھاتے تھے، خصوصاً عام الوفود میں مختلف قبائل کے وفود کی آمد پر حسب ضرورت وہی خطبہ ارشاد فرماتے تھے ان کے علاوہ حضرت سعد بن ربیعؓ سید الخزرج حضرت سعد بن عبادہؓ اور خطیب یوم سقیفہ حضرت حباب بن منذرؓ انصار کے خطباء میں بہت ہی بلند مقام رکھتے ہیں۔ مہاجرین میں حضرت عبدالرحمن بن عوفؓ، الزبیر بن العوامؓ، خالد بن ولیدؓ عبداللہ بن مسعودؓ، طلحہ بن عبید اللہؓ، نعمان بن مقرنؓ، مغیرہ بن زرارہؓ، سعد بن ابی وقاصؓ، عمرو بن العاصؓ، مغیرہ بن شعبہؓ، عقبہ بن غزوانؓ اور ربیع بن عامرؓ خطابت کی تاریخ کے چند زندہ و تابندہ رجال میں سے ہیں۔

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد امت اسلامیہ اختلاف اور خلفشار کی آزمائش سے گزری، متعدد حوادث پیش آئے اور کئی ایک شورشیں برپا ہوئیں، جنگ جمل، جنگ صفین، واقعہ تحکیم، شیعہ و خوارج کی آویزش اور ابن زبیر کی خلافت کے اعلان کا موقعہ پیش آیا تو مسلمانوں میں متعدد سیاسی و فکری گروہ سامنے آئے، اس صورت حال کا نتیجہ یہ نکلا کہ ہر گروہ نے اپنی اپنی تائید و حمایت کے لئے خطابت کا ہتھیار آزمایا، خلیفہ رابع امیر المومنین حضرت علی کرم اللہ وجہہ



خطبائے فصاحت و بلاغت میں افصح العرب صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد سب سے اونچا درجہ رکھتے ہیں آپ کی تائید میں خطباء کی ایک جماعت آگے آئی جس نے حیدر کرارؓ کے رنگ میں خطابت کے معرکے سر کئے ان میں حضرت ابن عباس کے علاوہ اشتر نخعی عمار بن یاسر، عدی بن حاتم طائی، ہاشم بن عتبہ، قعقاع بن عمرو، جریر بن عبداللہ البجلی عبداللہ بن بدیل الخزاعی، اشعث بن قیس، صعصعہ بن صوحان، عکرشہ بنت اطرش اور ام الخیر بنت الحریش بہت بلند مقام رکھتی ہیں۔

حضرت امیر معاویہؓ کی تائید کے لئے بھی خطباء کی ایک جماعت موجود تھی جن میں حضرت عمرو بن العاصؓ، سعید بن العاص، حبیب بن مسلمہ الفہری ذوالکلاع الحمیری اور یزید بن اسد البجلی کے نام نمایاں حیثیت رکھتے ہیں۔

اس عہد کا ایک سیاسی گروہ جو شعر و ادب اور خطبات میں بھی بہت اہم مقام رکھتا ہے وہ خوارج کا گروہ ہے، خوارج کے خطباء میں سے عبداللہ بن وہب الراسبی، ابن الکواء، شریح بن اوفی العبسی، حرقوص بن زہیر، زید بن حصین طائی، نافع بن ازرق اور قطری بن الفجاءۃ کے نام قابل ذکر ہیں۔

واعظین خطباء کی بھی ایک جماعت تھی جو مختلف شہروں کی مساجد اور ارشاد و اصلاح کی مجالس میں خطبات دیتے تھے، جن میں حضرت ابو موسیٰ الاشعریؓ مسلم بن جندب قاضی مسجد نبوی اور حضرت حسن بصری کا مقام بہت بلند ہے۔

اسلام کی چودہ صدیوں کے دوران خطابت کے میدان کے بعض شہسواروں کا ذرا مفصل تذکرہ بھی غیر ضروری نہیں ہوگا، خلفائے راشدین سے آغاز ہوتا ہے۔

### (۱) حضرت صدیق اکبرؓ

صدیق امت اسلامیہ و رفیق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور خطیب یوم سقیفہ و خلیفہ اول حضرت ابوبکر عبداللہ بن عثمان رضی اللہ عنہ اسلامی خطابت کی تاریخ کا سنگ میل ہیں۔ آپ کا تاریخی بلکہ تاریخ ساز خطبہ یوم سقیفہ بھی تاریخ اسلام کا ایک سنگ میل ثابت ہوا جس نے نہ صرف امت اسلامیہ

کو انتشار و افتراق سے محفوظ کر دیا، بلکہ مرتدین، منکرین زکوٰۃ کذاب مدعیان نبوت کا قلع قمع کرنے کی راہ ہموار کر دی اور پھر فتوحات اسلام کا ایک ایسا دروازہ کھلا جس کے طفیل مسلمانوں نے ایک صدی کے اندر اندر اس وقت کی دو سب سے بڑی قوتوں کو شکست دے کر اسلام کو وہ شوکت و ہیبت عطا کر دی جس کے اثرات آج تک اقوام عالم کے دلوں سے محو نہیں ہو سکے۔

حضرت ابوبکرؓ جو صدیق و عتیق کے القاب سے نوازے گئے، نبوت سے پہلے بھی رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے مخلص دوست رفیق حمیم تھے پھر بعثت کے بعد مردوں میں سب سے پہلے اسلام لانے والے، یار غار اور سفر و حضر میں رفیق رہے آپ کی وفات کے بعد انہوں نے امت اسلامیہ کی قیادت سنبھالی اور اسلامی ریاست کی بنیادوں کو مضبوط بنا کر دنیا سے رخصت ہو گئے۔

خطبہ یوم سقیفہ میں آپ نے ارشاد فرمایا:۔

"ایها الناس: نحن المهاجرون اول الناس إسلاما وأكرمهم أحسابا وأوسطهم دارا واحسنهم وجوها وأكثر الناس ولادة في العرب وأمسهم رحما برسول الله صلى الله عليه وسلم أسلمنا قبلكم وقدمنا في القرآن عليكم فقال تبارك وتعالى "وَالسَّابِقُونَ الْأَوَّلُونَ مِنَ الْمُهَاجِرِينَ وَالْأَنصَارِ الَّذِينَ اتَّبَعُوهُم بِإِحْسَانٍ" نحن المهاجرون وأنتم الأنصار إخواننا في الدين وشركاؤنا في الفيء وأنصارنا على العدو آويتم وواسيتم فجزاكم الله خيرا نحن الأمراء وأنتم الوزراء - لا تدين العرب الا لهذا الحي من قريش فلا تنفسوا على إخوانكم المهاجرين ما منحهم الله من فضله: نحن أهل الله وأقرب الناس بيتا من بيت الله وأمسهم رحما برسول الله صلى الله عليه وسلم إن هذا الأمر إن



تطاولت له الخزرج لم تقصر عنه الأوس، وإن تطاولت له الأوس لم تقصر عنه الخزرج وقد كان بين الحيين قتلى لا تنسى وجرحى لا تداوى فإن نعق منكم ناعق فقد جلس بين لحيي أسد يضغمه المهاجري ويجرحه الأنصاري"[1]

لوگو! ہم مہاجرین ہیں جو سب لوگوں سے پہلے اسلام لائے گھر کے لحاظ سے بھی ہم وسط میں ہیں، حسب و نسب میں سب سے بزرگ ہیں، سب سے خوبرو ہیں، تمام عرب میں کثیر النسل ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے قریبی رشتہ رکھتے ہیں، ہم تم سے پہلے اسلام لائے، قرآن کریم میں ہمیں تم پر مقدم رکھا گیا ہے چنانچہ ارشاد ربانی ہے: "مہاجرین و انصار میں سے سابقین اولین جنہوں نے بھلائی کے ساتھ ان کا اتباع کیا" تو ہم ہیں مہاجرین اور آپ ہیں انصار، دین میں ہمارے بھائی، مال غنیمت میں ہمارے شریک اور دشمن کے خلاف ہمارے مددگار، آپ نے پناہ دی اور ہمدردی کی، اللہ آپ کو جزائے خیر دے، سو ہم امراء ہیں اور آپ وزراء ہیں، عرب اس قبیلہ قریش کے علاوہ کسی کی اطاعت قبول نہیں کریں گے، آپ کو اپنے مہاجر بھائیوں سے اس نعمت میں مقابلہ نہیں کرنا چاہیئے جو انہیں اللہ نے دی ہے، ہم اللہ کے گھر والے ہیں، ہمارے گھر بیت اللہ کے سب سے زیادہ قریب ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے قریب ترین رشتہ رکھتے ہیں، مسئلہ خلافت کے لئے اگر خزرج نے ہاتھ پاؤں مارے تو اوس بھی ان سے پیچھے نہیں رہیں گے، اور اگر اوس نے خلافت کے لئے کوشش کی تو خزرج والے پیچھے نہیں رہیں گے۔ ان دونوں قبیلوں کے مقتول اور زخمی بھی تھے جنہیں فراموش کرنا

[1] البیان ۳/۲۹۷ تا ۲۹۸، عیون الاخبار ۲/۲۳۳، العقد ۴/۲۵۸۔

یا ان کی مدد کرنا ممکن نہیں، تو اب اگر آپ میں سے کسی نے آواز
نکالی تو گویا اس نے خود کو شیر کے جبڑوں میں دے دیا، مہاجرین
اسے نگل جائیں گے اور انصار اسے نوچ ڈالیں گے۔

## ۲۔ حضرت فاروق اعظمؓ

امیر المؤمنین ابو حفص عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ جو فاروق اعظم کے لقب سے ملقب ہوئے، تاریخ انسانی کے ایک مثالی حکمران کی حیثیت سے ایک مثالی رفاہی ریاست کا نمونہ پیش کیا، اسلامی خطابت کی تاریخ میں ایک نمایاں مقام رکھتے ہیں، بقول احمد الاسکندری "كان رحمه الله من أبين الناس منطقا وأبلغهم عبارة وأكثرهم صوابا وحكمة وأروا هم للشعر وأنقد هم له!" کہ وہ گفتار میں سب سے زیادہ واضح انداز والے، بلیغ ترین عبارت سے زیادہ حکمت وصواب ان کے کلام کی خوبی تھی، شعر پر سب سے گہری ناقدانہ نظر رکھتے تھے! جاحظ انہیں "اعلم الناس بالشعر" قرار دیتا تھا، ابن رشیق القیروانی انہیں "انقد اہل زمانہ للشعر" لکھتا ہے اور حضرت شاہ ولی اللہ دہلوی لکھتے ہیں کہ "سیدنا فاروق اعظم را بمنزلہ خانہ تصور کن کہ درہائے مختلف وارد و در ہر درے صاحب کمال نشستہ!"

کتب ادب و تاریخ میں ان کی فصاحت و بلاغت و کمال خطابت کی متعدد مثالیں موجود ہیں، وہ فرمایا کرتے تھے[۱]!

لكل شيء رأس ورأس المعروف تعجيله:

یعنی ہر شے کی روح ہوتی ہے اور نیکی کی روح یہ ہے کہ اس میں عجلت سے کام لیا جائے!

اور فرمایا[۲]!

الرجال ثلاثة: رجل ينظر في الأمور قبل أن تقع فيصدرها مصدرها ورجل متوكل لا ينظر فإذا نزلت به نازلة





شاور أهل الرأي وقبل قولهم، ورجل حائر بائر لا يأتمر رشدا ولا يطيع مرشدا!-

آدمی تین قسم کے ہوتے ہیں، ایک تو وہ ہے جو وقوع پذیر ہونے سے قبل ہی معاملات پر نظر رکھتا ہے اس لئے ان سے کماحقہ عہدہ برآ ہوتا ہے، دوسرا توکل پسند آدمی ہے جو قبل از وقت نہیں دیکھتا مگر مشکل آن پڑے تو اہل عقل و فکر سے مشورہ کرتا ہے اور ان کی رائے کو قبول کر لیتا ہے، تیسرا آدمی وہ ہے جو حیرت میں بھٹکنے والا ہے نہ تو وہ عقل کی بات مانتا ہے اور نہ کسی رہنما کی سنتا ہے!

ایک خطبے میں ارشاد فرماتے ہیں[۱]!

"يا أيها الناس: انه أتى على حين وأنا أحسب أنه من قرأ القرآن انه إنما يريد به الله وما عنده، ألا وقد خيل إلى أن أقواما يقرؤون القرآن يريدون به ما عند الناس. ألا فأريدوا الله بقراءتكم وأريدوه بأعمالكم فإنما كنا نعرفكم إذ الوحي ينزل وإذ النبي صلى الله عليه وسلم بين أظهرنا. فقد رفع الوحي وذهب النبي عليه السلام، فإنما أعرفكم بما أقول لكم. ألا فمن أظهر لنا خيرا ظننا به خيرا وأثنينا عليه، ومن أظهر لنا شرا ظننا به شرا وأبغضناه عليه، اقدعوا هذه النفوس عن شهواتها فإنها طلعة وإنكم إلا تقدعوها تنزع بكم إلى شر غاية إن هذا الحق ثقيل مري وإن الباطل خفيف وبي، وترك الخطيئة خير من معالجة التوبة. ورب نظرة زرعت شهوة. وشهوة ساعة أورثت حزنا طويلا!

لوگو! ایک وقت تھا کہ جب میں یہ گمان کیا کرتا تھا کہ جو بھی قرآن کریم پڑھتا ہے اس کا مقصد اللہ کی ذات اور اس کے ہاں سے اجر و ثواب ہوتا ہے۔ ہاں اب مجھے لگ رہا ہے کہ کچھ لوگ قرآن کریم پڑھتے ہیں مگر اس کا اجر لوگوں سے مقصود ہوتا ہے، سنو! تلاوت قرآن کریم سے تمہارا مقصود صرف اللہ کی ذات ہونی چاہیے کیونکہ ہم تمہیں اس وقت تو پہچان لیتے تھے جب نزول وحی کا سلسلہ جاری تھا اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم ہم میں موجود تھے، مگر اب وحی تو اٹھا لی گئی اور اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم رخصت ہو چکے اس لئے اب میں جو کچھ تم سے کہوں گا اسی سے ہی تم مجھے پہچانو گے، ہاں تو جو ہمارے سامنے بھلائی کا اظہار کرے گا ہم اسے بھلا ہی تصور کریں اور اس کی ستائش کریں گے۔ اور جس نے ہمارے سامنے بدی کا مظاہرہ کیا ہم اسے بدہی تصور کریں گے اور اس سے نفرت کریں گے۔ اپنے نفسوں کو ان کی خواہشات سے روکتے رہا کرو کیونکہ یہ اپنی ہوسوں کی جانب شدید میلان رکھتے ہیں، اگر تم انہیں باز نہ رکھو گے تو یہ تمہیں بدترین منزل تک گھسیٹ لے جائیں گے، حق تو بوجھل لگتا ہے مگر نتائج کے لحاظ سے خوشگوار ہوتا ہے مگر باطل ہلکا پھلکا ہوتا ہے لیکن عاقبت کے لحاظ سے بہت گندہ اور ناگوار ہوتا ہے۔ توبہ کی ضرورت پڑنے سے بہتر یہی ہے کہ گناہ ہی ترک کیا جائے، بعض اوقات ایک نظر بھی شہوت کاری کا باعث بن جاتی ہے اور لمحہ بھر کی ہوس رانی طویل رنج کا شکار بنا دیتی ہے!

## ۲۔ شہید قرآن ذو النورین رضی اللہ عنہ

خلیفۂ مظلوم امیر المومنین عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ! جن کا ماویٰ و ملجا اور صبح و شام کا ورد زبان قرآن مجید تھا جن کے بروقت اقدام سے امت قرآن مجید



کی ایک قراءت یعنی لہجۂ قریش پر متفق ہو گئی تھی اور جن کی شہادت دراصل کتاب اللہ کی صحت و حفاظت کی شہادت و دلیل قطعی بھی ہے کہ اگر معاذ اللہ قرآن مجید میں کسی حرف کی بھی تحریف ہوتی تو باغی قاتل ان پر کیچڑ اچھالنے کے لئے تحریف قرآن کی تہمت لگاتے اور آج وہ خلیفۂ مظلوم و شہید قرآن نہ کہلا سکتے!، وہ بھی عربی و اسلامی خطابت کی تاریخ میں ناقابل فراموش مقام رکھتے ہیں۔

حضرت عثمان ذو النورین رضی اللہ عنہ کے متعلق احمد الاسکندری لکھتے ہیں:

كان رحمه الله من بلغاء الخلفاء وأوجزهم لفظا وأجزلهم معنى وأسهلهم عبارة۔

وہ بلیغ خلفاء میں سے تھے، ان کے الفاظ کم اور معنی عظیم ہوتے تھے اور ان کا اسلوب عبارت آسان ترین ہوتا تھا!

انھوں نے حضرت عبد اللہ بن زبیر کا خطبہ سنکر تعریف کرتے ہوئے فرمایا تھا[1]

یا أیها الناس! انكحوا النساء على آبائهن وإخوتهن فإني لم أر لأبي بكر الصديق ولدا أشبه به من هذا!

لوگو! عورتوں سے نکاح کرو تو ان کے باپوں اور بھائیوں کو دیکھ کر کیا کرو کیونکہ مجھے ابوبکر صدیقؓ کی اولاد میں سے کوئی بچہ بھی ان کے مشابہ نظر نہیں آیا سوائے اس بچے (ابن زبیر) کے! (جو حضرت ابوبکرؓ کے نواسے تھے!)

باغی قاتل جب عاشق قرآن کو شہید کرنے کے لئے سرکشی پہ اتر آئے تو مظلوم کی شہادت سے پہلے یہ خطبہ ارشاد فرمایا تھا[2]

لكل أمة آفة ولكل نعمة عاهة وإن آفة هذه الأمة عيابون طعانون يظهرون لكم ما تحبون ويسرون ما تكرهون طغام مثل النعام يتبعون أول ناعق لقد نقموا على ما نقموا ...

[1] البیان ۱/۳۰۲ [2] البیان ۱/۲۷۷

علی عمر و لکن عمر قمعهم و قمهم و اللہ إنی لأقرب
ناصرا و أعز نفرا، فضل فضل من مالی فما لی لا أفعل فی الفضل
ما أشاء!»

ہر قوم کی ایک آفت ہوتی ہے اور ہر نعمت کے لیے (انجام کار) زوال
ہوتا ہے، اس امت کی آفت وہ عیب جو، طعنہ زن اور بدخواہ منافق
ہیں جو اظہار تو ان باتوں کا کرتے ہیں جنہیں تم پسند کرتے ہو مگر ان
کے دلوں میں وہ زہر چھپا ہوتا ہے جسے تم مکروہ سمجھو گے، یہ آوارہ
اوباش شتر مرغ قسم کے لوگ ہوتے ہیں، جو جنہی کوئی کوا کائیں کائیں کرتا
سنتے ہیں اس کے پیچھے ہو لیتے ہیں، ان لوگوں کو جو بات میری طرف سے
ناگوار معلوم ہوتی ہے وہی بات انہیں حضرت عمرؓ سے بھی ناگوار لگی تھی مگر
عمرؓ نے انہیں لگام دے کر ان کا قلع قمع کر دیا تھا! اللہ کی قسم میں قریب
ترین مددگار بھی رکھتا ہوں اور افراد خاندان کی کثیر تعداد بھی،
میرے پاس فاضل دولت کی بھی کمی نہیں پھر کیا وجہ ہے کہ میں اپنی
اس فاضل دولت کو بھی اپنی مرضی سے نہیں خرچ کر رہا!» (یعنی طاقت
یا دولت سے ان فتنہ پردازوں کو زیر کر سکتا ہوں مگر اپنی خاطر
امت مسلمہ کا خون بہانے کے بجائے مظلومیت و شہادت کی موت کو
ترجیح دیتا ہوں!)

## ۴: فاتح خیبر حیدر کرار رضی اللہ عنہ

عربی فصاحت و بلاغت اور اسلامی خطابت کی تاریخ کا ایک سرکش چوٹی کا
بلند پہاڑ حضرت ابوالحسن علی بن ابی طالب کرم اللہ وجہہ ہیں جن کی منقبت یہی کافی
ہے کہ افصح العرب صلی اللہ علیہ وسلم مدینۃ العلم ہیں اور وہ باب مدینۃ العلم
ہیں، احمد الاسکندری کہتے ہیں:

وکان رحمہ اللہ افصح الناس بعد رسول اللہ و أکثرهم



علما و أزهدا و أشدة فی الحق، و هو امام الخطباء من العرب
علی الإطلاق بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم:

حیدر کرار رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد سب سے
بڑے فصیح و بلیغ، سب سے بڑے عالم اور زاہد اور حق پرستی میں
ثابت قدم تھے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد بلا استثناء
خطبائے عرب کے امام تھے!»

خلفائے اسلام میں سے صرف وہی صاحب دیوان شاعر ہیں! ان کے
اقوال حکمت اور فصیح و بلیغ خطبات سے کتب ادب بھری پڑی ہیں، خطبات کیا ہیں
علم کے سمندر ہیں جن کے ہر گوشے میں حکمت کے موتی بکھرے پڑے ہیں۔ فرمایا
کرتے تھے[1]:

«أوصیکم بأربع لو ضربتم إلیها آباط الإبل لکن لها
أهلا، لا یرجون أحد منکم إلا ربه ولا یخافن إلا ذنبه
ولا یستحی إذا سئل عما لا یعلم أن یقول: لا أعلم ولا إذا لم
یعلم الشیء أن یتعلمه، وإن الصبر من الإیمان بمنزلة
الرأس من الجسد، فإذا قطع الرأس ذهب الجسد وکذلک
إذا ذهب الإیمان!

چار باتوں کی تمہیں وصیت کرتا ہوں اگر تم ان کی خاطر سفر کرو تو بھی
روا ہے، اللہ کے سوا کسی سے کوئی امید نہ رکھے، ڈرے صرف
اپنے گناہ سے، اگر کسی سے کوئی ایسی بات پوچھی جائے جس کا اسے
علم نہ ہو تو یہ کہتے ہوئے نہ شرمائے کہ مجھے علم نہیں، اسی طرح جو بات
معلوم نہ ہو تو اسے سیکھنے سے بھی نہ شرمائے اور ہاں! صبر ایمان کیلئے
وہی حکم رکھتا ہے جو جسم کے لئے سر کا ہے، سر کٹ جائے تو جسم گیا! اسی

---

[1] البیان ۲/۷۷۔

طرح صبر کے جانے سے ایمان بھی گیا!

عرب خطابت کی تاریخ میں اس کی نظیر نہیں ملتی کہ خطیب اپنے خطبے میں کسی شاعر کے شعر کو یوں سجا سکے جس طرح ماہر صراف انگوٹھی میں نگینہ جڑ دیا کرتا ہے یہ کمال صرف باب مدینۃ العلوم کو حاصل تھا، دیکھئے:

«اما بعد: فإن معصیۃ الناصح الشفیق العالم المجرب تورث الحیرۃ وتعقب الندامۃ، وقد کنت أمرتکم فی ہذہ الحکومۃ أمری ونخلت لکم مخزون رأیی، لوکان یطاع لقصیر أمر! فأبیتم علیّ إباء المخالفین الجفاۃ والمنابذین العصاۃ حتی ارتاب الناصح بنصحہ وضن الزند بقدحہ فکنت وإیاکم کما قال أخو ہوازن:

أمرتہم أمری بمنعرج اللوی     فلم یستبینوا النصح إلا ضحی الغد

مشفق عالم تجربہ کار خیر خواہ کی نافرمانی بھٹکنے اور نادم ہونے پر منتج ہوتی ہے، اس حکیم کے متعلق میں نے تمہیں اپنا حکم دے دیا تھا اور اپنی مخلصانہ رائے واضح کر دی تھی، کاش قصیر کا حکم مان لیا جایا کرتا!» مگر تم نے جفاکار مخالفوں اور اکڑنے والے نافرمانوں کی طرح میرا حکم نہ مانا حتی کہ مخلص کو اپنی خیر خواہی میں شک ہونے لگا اور کچھ بھی سمجھ میں نہ آیا، میری اور تمہاری کیفیت ہوازن کے اس شاعر کی سی تھی جس نے کہا تھا کہ میں نے لوی پہاڑ کے ڈھلوان کے پاس انہیں اپنا حکم دے دیا تھا۔ مگر میرے اخلاص اور خیر خواہی کا علم انہیں اگلے روز چاشت کے وقت ہی ہو سکا!

اس مختصر سے خطبے میں ایک ضرب المثل اور ایک شعر کو کتنی خوبصورتی سے تضمین فرمایا گیا ہے، حیدر کرار کا ایک حکمت آمیز خطبہ جہاد ملاحظہ کیجئے[1]:





«اما بعد فإن الجہاد باب من أبواب الجنۃ فمن ترکہ رغبۃ عنہ ألبسہ اللہ ثوب الذل وشملہ البلاء ولزمہ الصغار وسیم الخسف ومنع النصف ألا وإنی قد دعوتکم إلی قتال ہؤلاء القوم لیلا ونہارا وسرا وإعلانا وقلت لکم اغزوہم قبل أن یغزوکم فواللہ ما غزی قوم قط فی عقر دارہم إلا ذلوا فتواکلتم وتخاذلتم وثقل علیکم قولی واتخذتموہ وراءکم ظہریا حتی شنت علیکم الغارات:

جہاد جنت کے دروازوں میں سے ایک دروازہ ہے، جس نے اسے ناپسند کرتے ہوئے ترک کر دیا اسے اللہ تعالیٰ ذلت کا لباس پہنا دیگا، آفتوں میں گھر جائے گا، چھوٹا بن کے رہنا پڑے گا، رسوائی کا شکار ہوگا۔ ہاں! میں تمہیں دن رات ظاہر و خفیہ ان لوگوں کے خلاف جہاد کی دعوت دیتا رہا اور کہتا رہا کہ ان کے حملہ آور ہونے سے پہلے ہی ان پر حملہ کر دو کیونکہ اللہ کی قسم جس قوم سے اس کے اپنے گھر میں لڑائی ہوئی وہ ذلیل و رسوا ہوئی، مگر تم سست ہو گئے، ساتھ چھوڑ دیا، میری بات تمہیں بوجھل لگی اور اسے تم نے پس پشت ڈال دیا حتی کہ تم غارتگری کی زد میں آ گئے!

## ۵: حضرت عائشہ صدیقہ بنت صدیق رضی اللہ عنہا

ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا پر افصح العرب صلی اللہ علیہ وسلم کی رفاقت کا بے پناہ اثر تھا، مدینۃ العلم سے آپ کو جو علم و معرفت کا بہرۂ وافر نصیب ہوا اس سے محدثین و اہل علم آگاہ ہیں، فصاحت و بلاغت میں بھی ان کا بہت بلند مرتبہ ہے اور عرب خطیبات میں شمار ہوتی ہیں، آپ کے اقوال حکمت سے منقول ہے:

«کل شرف دونہ لؤم فاللوم أولی بہ وکل لؤم دونہ شرف فالشرف أولی بہ»

وہ سارا عزو شرف جو کمینگی سے حاصل ہوتا ہو اس سے کمینگی ہی بہتر ہے
اور ہر کمینگی جس کے بعد شرف حاصل ہو تو شرف اس سے بہتر ہے!

فرزندان امت کو وصیت فرمایا کرتی تھیں۔

«یا بنی! لا تطلبوا ما عند اللہ من عند غیر اللہ بما یسخط اللہ»

اے میرے بیٹو! جو اللہ کے پاس ہے وہ غیر اللہ سے مت مانگا کرو اور وہ بھی اپنے اللہ کو ناراض کر کے!

جاحظ لکھتا ہے[۱]

«ولما توفی أبو بکر الصدیق رحمہ اللہ قامت عائشۃ علی قبرہ فقالت: نضر اللہ وجھک وشکر لک صالح سعیک فلقد کنت للدنیا مذلا بادبارک عنھا وللآخرۃ معزا باقبالک علیھا وإن کان لأجل الأرزاء بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رزؤک ولأکبر المصائب بعدہ فقدک إن کتاب اللہ لیعد بجمیل العزاء عنک حسن العوض منک وأنا أستنجز موعد اللہ تعالی بالصبر عنک وأستقضیہ بالاستغفار لک، أما لئن قاموا أمور الدنیا لقد قمت بأمر الدین، لما وھی شعبہ وتفاقم صدعہ ورجفت جوانبہ فعلیک سلام اللہ تودیع غیر قالیۃ لحیاتک ولا زاریۃ علی القضاء فیک»

ترجمہ: جب ابوبکر رضی اللہ عنہ کی وفات ہوئی تو عائشہ رضی اللہ عنہا ان کی قبر پر کھڑی ہو گئیں اور فرمایا!

اللہ آپ کے چہرے کو تر و تازہ کرے اور آپ کے نیک اعمال کی آپ کو جزا دے! آپ نے دنیا کو حقیر سمجھتے ہوئے اس سے منہ

---

[۱] البیان ۲/۳۰۲، العقد ۳/۲۴۲، زہر الآداب ۱/۳۲، نہایۃ الارب ۵/۱۶۷



موڑ لیا، اور آخرت پر دھیان دے کر اسے عزیز و محترم جانا! بات یہ ہے کہ اگرچہ آپ کی جدائی کی مصیبت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جدائی کی مصیبت کے بعد سب سے بڑی ہے اور ان کی وفات کے بعد آپ کی وفات سب سے بڑا غم ہے مگر کتاب اللہ یہ وعدہ کرتی ہے کہ آپ کے بارے میں حسن صبر و تعزیت حسن معاوضہ و بدل کا باعث ہے میں آپ کے متعلق صبر کرتے ہوئے اللہ سے بدلے کی دعا کرتی ہوں اور آپ کی مغفرت کے لئے اس سے دعا کرتی ہوں، لوگ اگرچہ دنیا کے در پے ہیں مگر آپ کا مطمع نظر تو دین تھا دین کے شعبے ڈھیلے پڑ گئے ہیں، اسے ڈھیروں صدمات پہنچے ہیں اور اس کے کنارے لرز اٹھے ہیں، آپ پر اللہ کی سلامتی ہو، ایک ایسی ہستی آپ کو الوداع کہتی ہے جو آپ کی زندگی سے بیزار نہ تھی اور آپ کی موت کو حقیر نہیں جانتی!

## ۶: عبداللہ بن عباسؓ:

حضرت عبداللہ بن عباسؓ جو عباسی خلفاء کے جد امجد، مفسر قرآن، ماہر لغت و ادب اور مفتی و فقیہ تھے، عرب خطباء میں شمار ہوتے ہیں حضرت رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کو "حبر الامۃ" یعنی امت مسلمہ کے عالم کے لقب سے یاد کیا، صحبت نبوی کے علاوہ رفاقت علوی میں بھی رہے اور خطابت و فصاحت بنی ہاشم کا خوب خوب رنگ چڑھا، حیدر کرار رضی اللہ عنہ انہیں خوارج کے ساتھ مناظروں میں بھیجا کرتے تھے۔

جاحظ کا بیان ہے کہ حضرت عمرو بن العاصؓ نے حج کے موقع پر خطبہ دیا جس میں حضرت امیر معاویہؓ اور بنی امیہ کی ستائش میں مبالغہ آرائی کے ساتھ ساتھ جنگ صفین میں اپنے کارناموں کا بھی ذکر کیا، حضرت ابن عباسؓ نے جواب میں خطاب کرتے ہوئے فرمایا۔

"إنك بعت دينك من معاوية فأعطيته ما في يدك ومنّاك ما في يد غيره فكان الذي أخذ منك فوق الذي أعطاك، وكان الذي أخذت منه دون ما أعطيته؛ وكل راضٍ بما أخذ وأعطى، فلما صارت مصر في يدك تتبعك فيها بالعزل والتنقص حتى لو ان نفسك ألقيتها إليه. و ذكرت مشاهدك بصفين فما ثقلت علينا يومئذ وطأتك ولا نكتنا فيها حربك، وإن كنت فيها لطويل اللسان قصير السنان، آخر الحرب إذا أقبلت وأولها إذا أدبرت. لك يدان: يد لا تبسطها إلى خير ويد لا تقبضها عن شر؛ ووجهان: وجه مونس ووجه موحش. ولعمري إن من باع دينه بدنيا غيره لحري أن يطول حزنه على ما باع واشترى. لك بيان وفيك خطل، ولك رأي وفيك نكد، ولك قدر وفيك حسد، فأصغر عيب فيك أكبر عيب في غيرك!"

تم نے اپنا دین امیر معاویہؓ کے ہاتھ فروخت کر دیا ہے، جو کچھ تمہارے پاس تھا تم نے اسے دے دیا ہے اور اس نے تمہیں ایسی چیز کا وعدہ دیا ہے جو غیروں کے ہاتھ ہے، جو کچھ اس نے تم سے لیا ہے وہ اس سے کہیں بڑھ کر ہے جو کچھ اس نے تمہیں دیا ہے، جو تم نے اس سے لیا ہے وہ اس سے کم تر ہے، جو تم نے اسے دیا ہے، پھر دونوں لینے دینے پر مطمئن ہیں، جب مصر تمہارے قبضے میں آگیا، تو وہ وہاں تمہارے درپے ہو گیا کہ تمہیں وہاں سے معزول کر دے اور تمہارے اختیارات کم کر دے، حتیٰ کہ تم وہاں سے خود کو اس کے آگے پھینک دو، تم نے صفین میں اپنے کارناموں کا ذکر کیا ہے مگر



اس روز ہم نے تمہارا دباؤ محسوس نہ کیا، نہ ہم پر تمہارا وار ہو سکا، تم اگرچہ اس جنگ میں طویل زبان والے اور چھوٹے نیزوں والے تھے، آغاز جنگ میں تم سب سے پیچھے تھے، اور آخر جنگ میں سب سے پہلے بھاگنے والے تمہارے دو ہاتھ ہیں، ایک ایسا ہے جسے تم بھلائی کے لئے نہیں بڑھاتے، دوسرا ایسا ہے جسے تم شر سے باز نہیں رکھتے، تمہارے دو چہرے ہیں، ایک انس والا دوسرا وحشت والا، بخدا جو اپنی آخرت کو دوسروں کی دنیا کے لئے فروخت کر دے اسے اپنے سودے پر طویل غم کرنا چاہیے تم خطیب ہو، مگر احمق بھی، تم عاقل ہو مگر قلیل الخیر ہو۔ تمہارا مرتبہ ہے مگر تم حاسد ہو، تمہارا چھوٹا عیب دوسروں کا بڑا عیب ہے

## ۷۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ

حضرت امیر معاویہؓ بن ابی سفیان اموی خلافت کے بانی تھے، اسلام میں ملوکیت کو رواج آپ ہی نے دیا اور خلافت کو جمہوریت کے بجائے موروثی بنا دیا، بڑے حلیم و بردبار اور دور اندیش تھے، یہی ان کی کامیابی کا راز ہے، فصیح و بلیغ خطیب خلفاء میں سے تھے، جدید عرب ماہرین فن خطابت انہیں أخبر خطباء العرب بالنفسيات (نفسیات کے ماہرین عرب خطباء) میں شمار کرتے ہیں۔

یزید کی ولی عہدی پر ناراض ہونے والوں میں مروان بن الحکم بھی تھا، والی مدینہ تھا، انکار بیعت پر معزول ہو کر دمشق آیا اور غیظ و غضب کے عالم میں دربار میں داخل ہوا تو امیر معاویہؓ نے اس کا ہاتھ پکڑ کر تسلی دیتے ہوئے کہا:-

"إن الله قد جعل لكل شيء أصلا وجعل لكل خير أهلا، ثم جعلك في الكرم مني محتدا والعزيز مني والدا، اخترت من قروم قادة ثم استلبت سيد سادة، فأنت ابن ينابيع الكرم فمرحبا بك وأهلا من ابن عم! ... فأنت نظير أمير المؤمنين

وعدته في كل شدة وعضده، والثاني بعد ولي عهده!
فقد وليتك قومك واعظمت في الخراج سهمك! وانا مجيز وفدك ومحسن رفدك وعلى أمير المؤمنين غناك والنزول عند رضاك!"

اللہ نے ہر شی کی ایک اصل بنائی ہے اور ہر بھلائی کا کسی نہ کسی کو اہل بنایا ہے۔ پھر اس نے آپ کو کرامت و بزرگی میں میری اصل بنایا، باپ کے رشتے سے آپ میرے عزیز ہیں۔ میں نے تمام سرداروں کو چنا تو آپ کو کرامت و بزرگی کے سرچشمے سے تعلق رکھتے ہیں اے میرے عم زاد، خوش آمدید! آپ امیر المومنین کے ہم پلہ بجا ہیں، ہر سختی میں ان کا سامان اور سہارا ہیں اور ولی عہد کے بعد آپ ہی کا درجہ ہے! میں نے آپ کو اپنی قوم کا سرپرست بنا دیا ہے اور خراج میں آپ کا حصہ بھی بڑھا دیا ہے، آپ کے وفد کو انعام بھی دونگا اور اچھے عطیات دونگا، امیر المومنین کے ذمہ ہے کہ آپ غنی رہیں اور آپ کی خوشی کا خیال رکھیں۔

## ۱۸۔ سید الشہداء حضرت حسین بن علی رضی اللہ عنہما

حضرت علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہ باب مدینۃ العلم، امام الخطباء اور شاعر صاحب دیوان تھے، آپ کے سایہ عاطفت میں تربیت پانے والے بھی فصاحت و بلاغت کے رنگ میں رنگے گئے، حضرت سید الشہداء ابو عبد اللہ الحسین بن علی رضی اللہ عنہما بھی انہی خوش نصیبوں میں سے تھے۔ آپ نے اپنے نانا افصح العرب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی گود میں پرورش پائی اور شہسوار دوش پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کا شرف پایا! اس طرح والد ماجد کی فصاحت و بلاغت کے علاوہ افصح العرب صلی اللہ علیہ وسلم کی فصاحت و بلاغت سے بھی متاثر ہوئے، فصاحت نبوی اور خطابت علوی دونوں نے شہید کربلا کو وارث حقیقی بنا دیا! خلافت یزید کو مسترد کر کے اپنے اسلامی جمہوری روح کو حیات دوام بخش دی ظلم و استبداد سے ٹکرانے والوں کے لیے عزم و استقلال اور ثبات قدمی کی ایک ناقابل فراموش داستان رقم کر گئے۔ عراق



جاتے ہوئے مشہور شاعر فرزدق آپ سے راستے میں ملا اور استفسار پر کہنے لگا:
القلوب معك والسيوف عليك والنصر في السماء، یعنی لوگوں کے دل آپ کے ساتھ ہیں، تلواریں آپ کے خلاف اور نصرت قدرت کے ہاتھ میں ہے! مگر اس سے آپ کے جوش ایمان اور جذبہ شہادت حق میں اور بھی اضافہ ہوگیا، اس سفر کے دوران اور میدان جہاد میں آپ نے جو خطبات ارشاد فرمائے وہ اہل ذوق کے لیے باعث تسکین اور اہل ایمان کے لیے سبب تقویت ہیں۔

حضرت حسین رضی اللہ عنہ کی خطابت کا ایک پہلو حاضر جوابی اور قوت استدلال سے مدمقابل کو لاجواب کرنا ہے، امیر معاویہؓ نے جب اپنے بیٹے کی مدح میں مبالغہ سے کام لیتے ہوئے اسے عالم سنت، قاری قرآن اور حلیم الطبع قرار دیا تو جوش ایمان میں برداشت نہ کر سکے اور تقریر کے لیے کھڑے ہو گئے:

"..... وفهمت ما ذكرته عن يزيد من اكتماله وسياسته لأمة محمد صلى الله عليه وسلم، تريد ان توهم الناس في يزيد كأنك تصف محجوباً او تنعت غائباً! أو تخبر عما كان مما احتويته بعلم خاص... وقد دل يزيد من نفسه على موقع رأيه فخذ ليزيد فيما أخذ به من استقرائه الكلاب المتهارشة عند التحارش والحمام السبق لأترابهن والقينات ذوات المعازف وضروب الملاهي تجده ناصراً، ودع عنك ما تحاول! فما اغناك أن تلقى الله بوزر هذا الخلق بأكثر مما أنت لاقيه... فوالله ما برحت تقدم باطلاً في جور وحنقاً في ظلم حتى ملأت الأسقية وما بينك وبين الموت الا غمضة!"

ترجمہ: آپ نے یزید کے متعلق جو کچھ ذکر کیا ہے کہ وہ صاحب کمال اور امت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی سیاست سے واقف ہے، میں نے سمجھ لیا ہے، آپ یزید کے بارے میں لوگوں کو غلط تاثر دینا چاہتے ہیں جیسے آپ

کسی پردے میں چھپے ہوئے کی بات کر رہے ہوں یا کسی غیر حاضر شخص کے اوصاف بیان کر رہے ہوں یا کوئی ایسی بات بتا رہے ہوں جس کا علم صرف آپ ہی کے پاس ہے، یزید کا اپنا طرزِ عمل اس کی ذات پر دلیل ہے۔ یزید کے وہی اوصاف بیان کیجئے جو اس نے خود اختیار کر رکھے ہیں وہ تو شکار کے وقت شکاری کتوں کا اندازہ لگاتا رہتا ہے، کبوتروں کا مقابلہ دیکھتا رہتا ہے گانے بجانے والی لونڈیوں کو جانتا ہے اور قسم قسم کے دل لگی کے کھیل اسے خوب معلوم ہیں، ان میں آپ اسے کامیاب پائیں گے مگر اپنی اس کوشش کو جانے دیجئے! اس مخلوق کے بوجھ کی ذمہ داری کے ساتھ اگر آپ اللہ کے حضور میں پیش ہوئے تو کیا کریں گے، آگے ہی آپ پر بوجھ کیا کم ہیں جو آپ اللہ کے حضور اپنے ساتھ لے جاتے ہیں . . . کیونکہ بخدا آپ باطل کو جور کے ساتھ اور ناراضگی اور غصہ کو ظلم کی صورت میں پیش کر کے کنوئیں بھر چکے ہیں، اب تو موت اور آپ کے درمیان آنکھ جھپکنے کا فاصلہ رہ گیا ہے۔

## ۹: عبداللہ بن الزبیر رضی اللہ عنہما۔

حضرت عبداللہ بن زبیرؓ بن عوام قریش کے سردار خطباء میں سے تھے ان کے والد حضرت زبیر بن عوامؓ بھی خطیب تھے، جاحظ نے دونوں کے خطبات کے نمونے دئے ہیں، انکی فصیح و بلیغ تقریر سنکر حضرت شہید قرآن ذوالنورینؓ نے فرمایا تھا کہ انکحوا النساء علی آبائھن و اخوتھن، مروان بن الحکم اور عبدالملک بن مروان کے مقابلے میں خلافت کے دعویدار ہوئے اور حجاج کے ہاتھوں شہید ہوئے سولی پر ماں نے بیٹے کی لاش دیکھ کر کہا تھا کہ میرا بیٹا زندہ بھی خطیب تھا مرکر بھی خطیب ہے!

عبدالملک بن مروان کے عمرو بن سعید الاشدق کو قتل کرنے کی خبر سنکر



ابن زبیر خطبہ کے لئے کھڑے ہوئے اور فرمایا:

"إن ابا الذبّان قتل لطيم الشيطان، كَذٰلِكَ نُوَلِّي بَعْضَ الظَّالِمِينَ بَعْضًا بِمَا كَانُوا يَكْسِبُونَ"

ابوذبان (گندہ دہن) (کے باپ سے عبدالملک) نے لطیم الشیطان (شیطان کا تھپڑ کھانے والے عمرو بن سعید) کو قتل کر دیا، یوں ہم ظالموں کو ایک دوسرے پر مسلط کرتے ہیں تاکہ اپنے کئے کی سزا پاتے رہیں!۔

## ۱۰: الاحنف بن قیس التمیمی

جو خوش کلام قائد، سالار اور خطیب تھا، بردباری اور ذہانت میں ضرب المثل تھا۔ فاتح بلخ و ہرات تھا، ہیثم بن عدی کہا کرتا تھا کہ جسم اور شکل کا کوئی بھدا پن ایسا نہ تھا جو اس میں نہ ہو "ولکنه اذا تکلم جلی عن نفسه"، مگر جب بات کرتا تو اپنی شخصیت کو ظاہر کر دیتا، چند لفظوں میں سب کچھ کہہ جاتا تھا۔

"یا بنی تمیم! تحابوا تجتمع کلمتکم وتباذلوا تعتدل أموالكم وابدأوا بجهاد بطونكم وفروجكم يصلح لكم دينكم ولا تغلوا يسلم لكم جهادكم:

بنو تمیم! اتحاد چاہتے ہو تو باہم محبت کرو، اپنی دولت میں توازن چاہتے ہو تو ایک دوسرے پر خرچ کرو، دین کی اصلاح چاہتے ہو تو اپنے پیٹوں اور شرمگاہوں کے خلاف جہاد کرو، خیانت سے باز رہنا تمہارا جذبہ جہاد سلامت رہے گا!

حضرت وحیت پر اس کے خطبے کے چند الفاظ ہیں۔

"یا معشر الأزد وربيعة! انتم اخواننا في الدين وشركاؤنا في الصهر وأشقاؤنا في النسب وجيراننا في الدار ويدنا على العدو

واللہ لأزد البصرة أحب إلينا من تميم الكوفة ولأزد الكوفة أحب إلينا من تميم الشام فإن استشرى شنآنكم وأبى حَسَكُ صدوركم ففي أموالنا وسعة أحلامنا لنا ولكم سعة!

قوم ازد ربیعہ! تم ہمارے دین کے بھائی ہو، ہم باہم شادیوں کے بندھن میں بندھے ہیں، نسب میں بھی تم ہمارے سگے بھائی ہو، ہمارے پڑوسی بھی ہو، دشمن کے خلاف ہمارے دست و بازو بھی، واللہ! ازد بصرہ کوفہ کے بنو تمیم سے ہمیں زیادہ عزیز ہیں، کوفہ کے ازدی ہمیں شام کے تمیمیوں سے زیادہ محبوب ہیں، سو اگر تمہاری عداوت بڑھ گئی ہے اور تمہارے سینوں کی جلن ضد پکڑ رہی ہے تو پھر ہمارے مال و دولت بھی ہماری بردباری کی طرح وسیع ہیں ان میں ہمارے اور تمہارے لئے بہت گنجائش ہے!

## ۱۱۔ صبرہ بن شیمان الازدی

قبیلہ ازد کا سردار تھا اور جنگ جمل و صفین میں اس نے اپنے قبیلے کی قیادت کی تھی، امیر معاویہ کے ہاں جب قبائل عرب کے خطباء جمع ہوئے تو بنو نزار کے خطباء نے زمین و آسمان کے قلابے ملا دیئے، صبرہ بن شیمان کھڑا ہوا اور مختصر ترین لیکن یادگار تقریر کی۔

"یا امیر المؤمنین: إنا حيّ فعال ولسنا حيّ مقال، ونحن نبلغ بفعالنا أكثر من مقال غيرنا!

اے امیر المؤمنین! ہم کام کرنے والا قبیلہ ہیں باتیں بنانے والا قبیلہ نہیں ہیں، ہم اپنے کارناموں میں بلاغت کا جو مظاہرہ کرتے ہیں وہ دوسروں کی زبانی بلاغت سے بھی بڑھ کر ہوتا ہے!



## ۱۲۔ سحبان وائل:۔

عربی زبان کے علاوہ فارسی و اردو میں جو خطیب ضرب المثل کی حیثیت رکھتا ہے وہ ہے سحبان بن زفر بن ایاد وائلی جس نے زمانہ جاہلیت اور اسلام کا زمانہ بھی پایا، اسلام لانے کے بعد حضرت امیر معاویہؓ کے ساتھ منسلک ہو گیا اور مختلف مواقع پر ان کے درباری خطیب کا فریضہ انجام دیتا رہا۔ ایک موقع پر خراسان سے وفد آیا جس میں سعد بن عثمانؓ بن عفان بھی تھے، اس موقع پر سحبان نے جو خطبہ دیا وہ صبح سے لیکر شام تک جاری رہا، اس دوران میں نہ تو وہ کھانسا، نہ رکا اور نہ رفتار گفتار میں سستی آئی، آخر میں امیر معاویہؓ نے جب کہا کہ اخطب العرب (تو عرب کا سب سے بڑا خطیب ہے) تو اس نے کہا تھا کہ انا أخطب العجم والجن والإنس! سحبان کا ایک خطبہ ہے:۔

"إن الدنيا دار بلاغ والآخرة دار قرار، أيها الناس! فخذوا من دار ممركم لدار مقركم، ولا تهتكوا أستاركم عند من لا تخفى عليه أسراركم وأخرجوا من الدنيا قلوبكم قبل أن تخرج منها أبدانكم ففيها حييتم ولغيرها خلقتم إن الرجل إذا هلك قال الناس: ما ترك؟ وقال الملائكة ما قدم؟ فقدموا بعضا يكون لكم ولا تخلفوا كلا يكون عليكم"

یہ دنیا عارضی گھر ہے اور آخرت تو قرار کی جگہ ہے، لوگو! اس گزرگاہ والے گھر سے قرار والے گھر کے لئے کچھ کر لو، اس ذات کے سامنے اپنے اسرار کا پردہ نہ چاک کرو جس پر تمہارے اسرار مخفی نہیں رہ سکتے، اپنے دل دنیا سے اٹھا لو، اس سے پہلے کہ تمہارے جسم دنیا سے اٹھائے جائیں، اس دنیا میں تم زندہ رہے مگر پیدا ایک اور دنیا کے لئے کئے گئے ہو۔ آدمی جب مرتا ہے تو لوگ کہتے ہیں: وہ کیا چھوڑ گیا! ملائکہ کہتے ہیں: اس نے آگے کیا بھیجا! کچھ آگے بھی بھیجو جو

تمہارے کام آئے سب کچھ پیچھے مت چھوڑ جاؤ جو تم پہ بوجھ بن جائے۔

## ۱۳: زیاد بن ابی سفیان

زیاد بن ابی سفیان یا زیاد بن عبید جسے محتاط لوگ کبھی ماں کی نسبت سے زیاد بن سمیہ کہتے ہیں اور کبھی ابن امیہ، ایک عبید نامی غلام کا بیٹا تھا، اس کے بارے میں عمرو بن العاص کہا کرتے تھے "للہ هذا الغلام لو كان أبوه من قريش لساق الناس بعصاه" کہ اگر یہ قریش کا بیٹا ہوتا تو لوگوں کو لاٹھی سے جانوروں کی طرح ہانک لیتا۔

زیاد ایک عرصہ تک خراسان میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا گورنر بھی رہا، پھر امیر معاویہ کی طرف سے عراق و خراسان کا والی رہا۔ زیاد کہا کرتا تھا "لو ضاع حبل بيني وبين خراسان لعرفت آخذه" اگر خراسان کے دور دراز علاقوں میں رسی بھی گم ہو جائے تو میں چرانے والے کو پکڑ لوں گا، اس کی فصاحت کا یہ عالم تھا کہ بقول جاحظ الشعبی کہا کرتے تھے کہ میں نے جب بھی منبر پر کسی خطیب کی اچھی تقریر سنی تو اس خوف سے کہ وہ لمبی بری تقریر نہ کرے اس کے خاموش ہونے کی دعا کرتا تھا سوائے زیاد کے، کہ وہ جیسے جیسے زیادہ بولتا فصاحت کے دریا بہاتا جاتا تھا:

وہ اپنے خطبہ بتراء (جس میں حمد و ثنا نہ پڑھی جائے) میں کہتا ہے

أما بعد فإن الجهالة الجهلاء والضلالة العمياء والغي الموفي
بأهله على النار ما فيه سفهاؤكم ويشتمل عليه حلماؤكم
من الأمور العظام ينبت فيها الصغير ولا يتحاشى عنها
الكبير كأنكم لم تقرؤوا كتاب الله ولم تسمعوا ما أعد
الله من الثواب الكريم لأهل طاعته والعذاب الأليم
لأهل معصيته في الزمن السرمدي الذي لا يزول،
إنه ليس منكم إلا من طرفت عينه الدنيا وسدت
مسامعه الشهوات واختار الفانية على الباقية۔

سب سے بڑی جہالت، اندھی گمراہی اور لوگوں کو جہنم میں لے جانے والی بے راہ روی وہ ہے جس میں تمہارے احمق ڈوبے ہوئے ہیں اور اہل عقل بھی ملوث ہیں، بڑی باتوں سے چھوٹی باتیں پیدا ہوتی ہیں اور بڑی بھی پیدا ہو سکتی ہیں، یوں لگتا ہے نہ تم نے کتاب اللہ پڑھی



نہ تم نے وہ ثواب عظیم سنا ہے جو اللہ نے اہل اطاعت کے لئے تیار کیا ہے اور نہ وہ عذاب الیم جانا ہے جو اس نے نافرمانوں کے لئے تیار کر رکھا ہے، یہ اس غیر فانی دنیا میں ہوگا جسے فنا نہیں، تم میں سے کوئی بھی ایسا نہیں جس کی نظر کو دنیا اچھی نہ لگی ہو، ہوس نے اس کے کان نہ بند کئے ہوں اور دائمی زندگی پہ فانی کو ترجیح نہ دی ہو!

## ۱۴:- حجاج بن یوسف ثقفی

حجاج دنیا کے جابر حکمرانوں میں سے ایک، اموی سلطنت کا معمار اور عرب کا عظیم خطیب تھا، بقول احمد الاسکندری: "كان الحجاج آية في البلاغة وفصاحة اللسان وقوة الحجة" بلاغت، فصاحت زبان اور قوت حجت میں حجاج ایک نشانی تھا، قرآن کریم پر نقطے و حرکات لگوائے، عربی کو سرکاری دفتری زبان بنایا، ابن زبیر کو قتل کر کے عبدالملک کی سلطنت کو ثبات و دوام بخشا، اس کے مظالم سن کر لرزہ طاری ہو جاتا ہے، عراق کا والی بن کر آیا تو نقاب پہنے ہوئے تھا، منبر پر نقاب کھولا اور بولا:-

أنا ابن جلا وطلاع الثنايا    متى أضع العمامة تعرفوني

میں جلا کا بیٹا اور پہاڑوں کو روندنے والا ہوں، عمامہ اتاروں گا تو مجھے پہچان لوگے پھر کہا:-

يا أهل الكوفة! إني لأرى رؤوسا قد أينعت وحان قطافها
وإني لصاحبها وكأني أنظر إلى الدماء بين العمائم
واللحى:-

کوفہ والو! مجھے کچھ سر نظر آرہے ہیں جو پک چکے ہیں اور انہیں کاٹنے کا وقت آگیا ہے اور یہ کام میں کروں گا، مجھے عماموں اور ڈاڑھیوں کے درمیان خون نظر آرہا ہے! اسی خطبے میں حجاج نے کہا۔

إني والله يا أهل العراق يا أهل الشقاق والنفاق ومساوئ الأخلاق! ما أغمز تغماز التين ولا يقعقع لي بالشنان، ولقد فررت عن ذكاء وفتشت عن تجربة وجريت من الغاية إن أمير المؤمنين كب كنانته ثم عجم عيدانها فوجدني أمرها عودا وأصلبها عمودا فوجهني إليكم فإنكم طالما أوضعتم في الفتن واضطجعتم في مراقد الضلال وسننتم سنن الغي، أما والله لألحونكم لحو العصا ولأعصبنكم عصب السلمة ولأضربنكم ضرب غرائب الإبل!

اے افتراق و نفاق اور بد اخلاقی کے مالک عراقیو! نہ تو مجھے دبایا جا سکتا ہے نہ دھمکایا جا سکتا ہے۔ مجھے بڑی ذہانت اور تجربے کے بعد تلاش کیا گیا ہے، امیر المؤمنین خدا ان کی عمر دراز کرے نے اپنے ترکش کے تمام تیر اپنے سامنے پھیلائے، ان کی لکڑی کو ٹٹولا تو انہیں پتہ چلا کہ میری لکڑی سب سے تلخ اور مضبوط ترین ہے چنانچہ یہ تیر انہوں نے تمہیں دے مارا ہے! مدتوں سے تم فتنہ پردازی میں تیزی دکھاتے رہے ہو اور گمراہی کے بستروں پر لیٹتے رہے ہو اور کج روی کے طریقے ایجاد کرتے رہے ہو! اللہ کی قسم! میں تمہیں لاٹھی کی طرح گھڑ کر سیدھا کر دوں گا اور تمہاری یوں کھال اتاروں گا جس طرح کیکر کی چھال اتاری جاتی ہے، میں تمہیں اس طرح ماروں گا جس طرح بھاگتے ہوئے اونٹوں کو مارا جاتا ہے!

**۱۵:- قتیبہ بن مسلم الباہلی:**

اموی عہد خلافت کے عظیم سپہ سالار خطباء میں قتیبہ بن مسلم کا مقام بہت بلند ہے، وہ ایک کامیاب جرنیل اور عظیم فاتح تھا، خطابت میں اس کی حاضر جوابی اور جوش بیان کو ضرب المثل کی حیثیت حاصل ہے، خطبہ کے دوران اس کے ہاتھ



سے عصا گر پڑا جسے بدفالی تصور کرتے ہوئے دوست غمگین ہوئے اور دشمن خوش ہوئے مگر اس نے حاضر جوابی سے کام لیتے ہوئے یہ شعر پڑھ کر بات کو کچھ سے کچھ بنا دیا۔

فألقت عصاها واستقر بها النوى ۔ کما قر عینا بالإیاب المسافر!

سو اس نے عصا رکھ دیا اور اس کی دوری و جدائی ختم ہو گئی تو اسے یوں قرار آ گیا جس طرح کوئی مسافر وطن لوٹ کر آنکھوں کی ٹھنڈک محسوس کرتا ہے!

قتیبہ کے ایک مشہور خطبے کا حصہ ہے:

یا أهل العراق: ألست أعلم الناس بكم: أما هذا الحي من أهل العالية فنعم الصدقة وأما هذا الحي من بكر بن وائل فعلجة بظراء لا تمنع رجليها وأما هذا الحي من عبد القيس فما ضرب العير بذنبه وأما هذا الحي من الأزد فعلوج خلق الله وأنباطه. ايم الله لو ملكت أمر الناس لنقشت أيديهم وأما هذا الحي من تميم فإنهم كانوا يسمون الغدر في الجاهلية كيسان:

اے عراق والو! تمہیں مجھ سے بہتر کون جانتا ہوگا؟! یہ قبیلہ جو بالائی علاقے میں رہتا ہے تو یہ لوگ صدقے کے اونٹوں کی طرح منتشر مگر موٹے تازے ہیں! رہے بنو بکر بن وائل تو وہ اس گدھی کی مانند ہیں جو اپنی ٹانگوں کو بھی نہیں سنبھال سکتی! رہے بنو عبد القیس تو وہ بھی جنگلی گدھے کی دم کی مار کی طرح ذلیل ہیں، یہ قبیلہ ازد تو اللہ کی مخلوق کے گدھے اور علی جلی قوم ہیں! اللہ کی قسم! اگر میں برسر اقتدار آ گیا تو لوگوں کے ہاتھوں پر پہچان کے لئے نشان لگا دوں گا، یہ بنو تمیم تو وہ ہیں جو زمانہ جاہلیت میں غداری کو ہوشیاری کا نام دیا کرتے تھے!

## ۱۶۔ عکرشہ بنت اطرش

اس عہد کی خواتین خطباء میں عکرشہ بنت اطرش کا نام بہت نمایاں ہے، وہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے پیروکار خطباء میں شامل تھیں اور علوی افواج کو معرکۂ قتال میں کود پڑنے پر جوش دلاتی تھیں، جنگ صفین کے موقع پر انہوں نے اپنے خطبے میں کہا تھا:-

"ایها الناس: علیکم أنفسکم لو یضرکم من ضل اذا اهتدیتم! إن الجنة لو یرحل من أوطنها ولو یهرم من سکنها ولو یموت من دخلها! فابتاعوها بدار لو یدوم نعیمها ولا تنصرم همومها! وکونوا قوما مستبصرین فی دینهم مستظهرین بالصبر علی طلب حقهم"

لوگو! تم اپنی ذات کے ذمہ دار ہو پھر اگر تم راہ راست پر ہوگے تو تمہیں کسی کی گمراہی نقصان نہیں پہنچا سکے گی۔ جنت ایک ایسا مقام ہے جسے وطن بنانے والا کبھی کوچ نہیں کرے گا، وہاں کا باشندہ کبھی بوڑھا نہ ہوگا اور اس میں داخل ہونے والوں کو کبھی موت نہیں آئے گی اس جنت کو ایسی دنیا کے بدلے خرید لو جس کی نعمتوں کو دوام نہیں، جس کے غم ٹل ہی نہیں سکتے، تم ایک ایسی قوم بن جاؤ جسے اپنے دین میں بصیرت حاصل ہو اور اپنے حق کی طلب میں جو صبر سے کام لے کر غالب آجائیں!

## ۱۷۔ داؤد بن علی:

عباسی عہد کے خطباء میں داؤد بن علی سب سے نمایاں تھے، وہ حضرت عبداللہ بن عباس کے پوتے اور پہلے عباسی خلیفہ ابو العباس السفاح کے چچا تھے، عباسی خلافت کے قیام کے بعد حج کے موقع پر انہوں نے اپنے خطبے میں کہا تھا۔



"شکراً شکراً! إنا والله ما خرجنا لنحفر فیکم نهراً ولا لنبنی فیکم قصراً. أظنّ عدوُّ الله أن لن نقدر علیه أن روخی من خطامه حتی عثر فی فضل زمامه؟ فالآن حیث أخذ القوس باریها وعادت القوس إلی النزعة ورجع الملك فی نصابه فی أهل بیت النبوة والرحمة والله لقد کنا نتوجع لکم ونحن فی فرشنا، امن الأسود والأحمر، لکم ذمة الله، لکم ذمة رسول الله صلی الله علیه وسلم، لکم ذمة العباس، لو ورب هذه البنیة، وأومأ بیده إلی الکعبة لو نهیج منکم أحداً!"

اللہ کا لاکھ لاکھ شکر ہے! اللہ کی قسم ہم اس لئے نہیں نکلے کہ تم میں خون کی ندی بہائیں یا تمہاری بڑیوں پر محل تعمیر کریں! کیا اللہ کے دشمن نے یہ خیال کر رکھا تھا کہ ہم اس پر کبھی غالب نہیں آئیں گے! اگر اس کی نکیل ڈھیلی پڑ گئی تو بالآخر وہ اپنی مہار میں ہی الجھ گیا۔ اب جبکہ کمان کو تیر اندازوں نے پکڑ لیا ہے اور وہ ان کے قابو میں ہے، سلطنت اپنی جگہ لوٹ آئی ہے یعنی اہل بیت نبوت و رحمت کے پاس! اللہ کی قسم! ہم اپنے بستروں پر بھی تمہارے درد اٹھاتے تھے۔ اب سیاہ و سفید محفوظ ہے، آپ کو اللہ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ضمانت ہے، عباسؓ کی ضمانت ہے! اس عمارت (کعبہ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے) کے رب کی قسم! ہم تم میں سے کسی کو پریشان نہیں کریں گے۔!

## ۱۸۔ شبیب بن شیبہ المنقری

عباسی عہد کا دوسرا بڑا خطیب شبیب بن شیبہ تھا جسے خطیب البصرہ کہا جاتا تھا۔ ابو جعفر منصور اور اس کے بیٹے مہدی کا مقرب تھا، اس کے مختصر خطبات حسن اسلوب اور معانی کی گہرائی کے لحاظ سے سہل ممتنع کے درجے کو پہنچتے ہیں۔ خلیفہ مہدی کی

پیاری بیٹی بالوقہ کی وفات پر خوبصورت خطبہ تعزیت میں کہا۔

"أعطاك الله يا أمير المؤمنين على ما رزئت أجرا وأعقبك صبرا ولا أجهدك الله بلاء بنقمة ولا نزع منك نعمة، ثواب الله خير لك منها ورحمة الله خير لها منك، وأحق ما صبر عليه ما لا سبيل إلى رده!"

امیر المومنین اللہ آپ کو اس مصیبت پر اجر دے، اور اس کے بعد صبر عطا کرے! اللہ تعالیٰ ناراضگی سے تیری آزمائش کو بوجھل نہ بنائے اور نہ تجھ سے نعمت چھینے! اس بچی سے تیرے لئے اللہ کا عطا کردہ ثواب بہتر ہے، اور اس بچی کے لئے تجھ سے اللہ کی رحمت بہتر ہے! جس چیز کو واپس لانا ممکن نہ ہو اس پر صبر کرنا ہی بہتر ہے!

## ۱۹۔ ابوالحسن ابن شریح الاندلسی

اسلامی اندلس کا عربی ادبیات میں ایک خاص مرتبہ ہے، دیگر فنون کی طرح عربی خطابت نے بھی اندلس میں جڑ پکڑی اور بہت ترقی کی، اندلس نے جو عظیم خطباء پیدا کئے ان میں سے ایک قاضی ابوالحسن ابن شریح الخطیب بھی تھے، مرابطین کے عہد میں اس عظیم خطیب نے بہت نمایاں اسلامی خدمات انجام دیں۔ الکلاعی لکھتے ہیں کہ ابن شریح نے فن خطابت کو نئی آن بان عطا کر دی تھی:

"لكنه أجاد جدته وبهاءه، وملك أرضه وسماءه"

انہوں نے اس فن کی جدت اور رونق کو دوبارہ زندہ کر دیا اور اس کے عرش و فرش کے مالک بن گئے!"

امیر المومنین علی بن یوسف بن تاشفین کی موجودگی میں اپنے ایک خطبے میں قاضی ابوالحسن ابن شریح نے کہا تھا۔

"فحق على كل مسلم الوفاء لهم بالعهد، وبذل التضحية على القريب والبعد، والتزام طاعتهم بمنتهى الطاقة والجهد



فمن أوفى بعهده فله أجره فمن نكث فعليه وزره"

مرابطین کا وفادار رہنا ہر مسلمان کا فرض ہے، دور و نزدیک ان کیلئے قربانیاں دینا، انتہائی قدرت اور استطاعت سے ان کی اطاعت کو لازمی جاننا ضروری ہے۔ تو اب جو اپنا عہد وفا کرے گا اجر پائے گا اور جو عہد شکنی کرے گا اپنی گردن پہ گناہ کا بوجھ اٹھائے گا۔"

## ۲۰: ابوعبداللہ ابن الفخار الاندلسی

اسلامی اندلس میں عربی خطابت کا ایک اور قابل ذکر نام شیخ ابوعبداللہ محمد ابن الفخار کا ہے، عدالتی خطبات یا الزام و مدافعت کے سلسلے میں وکیلوں کی تقاریر بھی خطبات کے زمرے میں آتی ہیں، یوسف بن تاشفین کے دربار میں انہوں نے قاضی "القاضی الوحیدی" کے دفاع میں جو تقریر کی تھی وہ عربی خطابت کے شہ پاروں میں شمار ہوتی ہے، ابن الفخار نے کہا تھا۔

"إنه لمقام كريم بدا أثيه بحمد الله على الذنوب منه ونصلي على خيرة أنبيائك محمد الهادي إلى الصراط المستقيم وعلى آله وصحبه نجوم الليل البهيم. أما بعد: فإن الحمد لله الذي اصطفاك للمؤمنين أميرا، وجعلك للدين الحنيفي نصيرا وظهيرا، وإن نفزع إليك مما دهمنا في حماك ونبث إليك ما لحقنا من الضيم ونحن تحت ظل علاك ويأبى الله أن يدهم من احتمى بأمير المسلمين ويصاب بضيم من أدرع بحصنه الحصين. الشكوى قمت بها بين يديك الذي عضده مؤيده لتسمع منه ما تخبره برأيك وتنقده، وإن قاضيك ابن الوحيدي الذي قدمته في مالقة للأحكام ورضيت بعد له فيمن بها من الخاصة والعوام لم يزل يدل على حسن اختيارك بحسن سيرته ويرضي الله تعالى ويرضي الناس بظاهره وسريرته ما علمنا عليه من سوء ولا دريناله موقف خزي.

• رقت خیزو؛

یہ ایک عزت کا مقام ہے، ہم یہاں اللہ کی حمد سے بات شروع کرتے ہیں۔ اس نے ہمیں اس مقام کا قرب بخشا، اس کے افضل الانبیاء ہادی صراط مستقیم حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کی آل و اصحاب پر درود بھیجتے ہیں جو تاریک رات کے روشن ستارے ہیں، اس کے بعد ہم اس خدا کی حمد و ثنا کرتے ہیں جس نے آپ کو مومنین کا امیر اور دین حنیف کا ناصر و مدد گار بنایا ہے، ہم ان چیزوں سے آپ کی پناہ میں آتے ہیں جو آپ کی سلطنت میں ہمارے لئے پریشان کن ثابت ہوئیں، ہم پر جو ظلم ہوئے ان کے متعلق آپ سے فریاد کرتے ہیں، ہم آپ کے سایہ عالی میں ہیں، ہم پر جو ظلم ہوئے ان کے متعلق آپ سے فریاد کرتے ہیں، ہم آپ کے سایۂ عاطفت میں ہیں، اللہ کو یہ گوارا نہیں کہ امیر المسلمین کی حمایت میں آنے والا پریشان ہو، اور آپ کے محفوظ قلعے کی زد میں رہنے والا ظلم کا شکار ہو، میں ایک شکوہ لیکر آپ کے حضور میں کھڑا ہوں جس کا تعلق آپ کے اس حکم سے ہے جس کو قوت و تائید حاصل ہے، آپ اسے سماعت فرمایئے اور اپنی عقل و رائے سے اس کو جانچئے اور پرکھئے۔ آپ کے قاضی وحیدی جسے آپ نے مالقہ میں فیصلے کرنے کے لئے متعین فرمایا تھا اور خاص و عام کے ساتھ اس کے انصاف سے آپ بہت خوش ہوئے تھے، وہ اپنے حسن سیرت سے آپ کے حسن اختیار پر دلالت کرتا رہا، اپنے ظاہر و باطن سے اللہ اور اس کی مخلوق کو راضی اور مطمئن کرتا رہا۔ ہمیں اس کی کوئی ایسی بات معلوم نہیں ہو سکی جو باعث رسوائی و بدنامی ہو!

## ۲۱:- ابن نباتۃ الفارقی

عربی خطابت میں مسجع و مقفیٰ خطبات کا بھی بہت رواج رہا ہے اسلئے



عظیم خطباء کے سجع و قافیہ میں بر جستگی کو ہمیشہ ملحوظ رکھا گیا، چوتھی صدی ہجری کے ایک خطیب ایسے ہوئے ہیں جو مسجع و مقفیٰ خطابت میں تصنع و تکلف کو روا رکھتے تھے، یہ تھے شام کے ایک خطیب شیخ محمد ابن نباتۃ الفارقی جن کے خطبات جمعہ و عیدین کا ایک مجموعہ بہت مقبول ہے اور "خطب ابن نباتۃ" کے نام سے متداول ہے۔

## ۲۲۔ جمال الدین افغانیؒ

اتحاد اسلام کی عظیم دعوت کے عظیم علمبردار علامہ جمال الدین افغانی اسلامی خطابت کی تاریخ میں ایک روشن باب کی حیثیت رکھتے ہیں، وہ صرف خطیب ہی نہیں خطیب گر بھی تھے، قیام مصر کے دوران فن خطابت کی تربیت کے لئے انہوں نے متعدد کلب اور انجمنیں قائم کی تھیں، سید عبداللہ ندیم، شیخ محمد عبدہ اور علامہ رشید رضا وغیرہ اپنے عہد کے عظیم خطباء انہی کے خوشہ چیں اور تربیت یافتہ تھے، مصر کی عظیم جنگ انقلاب جو احمد اعرابی پاشا کی قیادت میں برپا ہوئی تھی اس افغانی خطابت کا نتیجہ تھی، شاعر مشرق نے کیا خوب کہا ہے ؎

سید السادات مولانا جمال
زندہ از گفتار او سنگ و سفال

## ۲۳۔ شیخ محمد عبدہٗ

جدید مصر کی تعمیر میں جن لوگوں نے اپنا مخلصانہ خون جگر صرف کیا اور معاشرتی مصلحین میں شمار ہوئے ان میں شیخ محمد عبدہٗ کا نام بڑی عظمت و وقار کا مستحق ہے سید جمال الدین افغانی کے شاگرد، پیروکار اور بہترین یادگار تھے، مصر کے مفتی اعظم ہوئے اور جامعۃ الازہر کی اصلاح کا عظیم الشان کارنامہ انجام دیا، وہ جتنے فصیح و بلیغ کاتب و ادیب تھے اتنے ہی فصیح و بلیغ خطیب بھی تھے۔

## ۲۴۔ مصطفیٰ کامل

جدید عربی خطابت میں جو نام ناقابل فراموش ہیں ان میں سے ایک عظیم

مصری قائد مصطفیٰ کامل (م ۱۸۷۴ - ۱۹۰۸ء) جس فرانس سے قانون کی تعلیم حاصل کرنے والا بڑا لیڈر، جو جوانی ہی میں وفات پا گیا، جب آزاد جمہوری فضا سے واپس آیا تو ایک فولادی عزم اور شعلہ جوالہ بن کر، الحزب الوطنی کے نام سے سیاسی جماعت بنائی اور اخبار "اللواء" جاری کیا، ۱۹۰۷ء میں اسکندریہ میں تقریر کرتے ہوئے کہا تھا۔

"إن العامل الواثق من النجاح يرى النجاح أمامه كأنه أمر واقع، ونحن نرى من الآن هذا الاستقلال المصري ونبتهج به ونتعجله كأنه حقيقة ثابتة وسيكون كذلك لا محالة! فمهما تعددت الليالي وتعاقبت الأيام وأتى بعد الشروق شروق وأعقب الغروب غروب فإننا لا نمل ولا نقف في الطريق ولا نقول أبداً! لقد طال الانتظار! إننا وجهنا قلوبنا ونفوسنا وقوانا وأعمارنا إلى أشرف غاية اتجهت إليها الأمم في ماضي الأيام وحاضرها وأعلى مطلب نرى إليه في مستقبلها فلا الدسائس تخيفنا ولا التهديدات تعقنا في طريقنا ولا الشتائم تؤثر فينا ولا الخيانات تزعجنا ولا الموت نفسه يحول بيننا وبين هذه الغاية التي تصغر بجانبها كل غاية!"

جس کارکن کو اپنی کامیابی کا پختہ یقین ہوتا ہے وہ کامیابی کو مجسم اپنے سامنے ایک امر واقعی کی طرح دیکھ لیا کرتا ہے! اس لئے ہمیں تو مصر کی یہ آزادی و استقلال ابھی سے نظر آ رہا ہے اور ہم اس پر خوشیاں منا رہے ہیں، ہم تو اس کی دعوت اس طرح دے رہے ہیں کہ جیسے یہ ایک حقیقت ثابتہ ہے اور لامحالہ یہ یونہی ہونے والا ہے! راتیں خواہ کتنی ہی بڑھتی جائیں، گردش ایام کتنی ہی



تیز ہوتی جائے، کتنے ہی سورج نکلیں اور کتنے ہی سورج ڈوبیں مگر ہم تھک کر اپنی راہ آزادی میں رکنے والے نہیں ہیں! ہم یہ ہرگز نہیں کہیں گے کہ، انتظار کی گھڑیاں طویل ہوگئیں! ہم نے اپنا دل و جان اپنی تمام قوتیں و صلاحیتیں اور زندگیاں ایک ایسے اعلیٰ ترین مقصد کے لیے وقف کر دی ہیں، ماضی و حال میں کئی اقوام اس مقصد کے لیے کوشاں رہی ہیں، یہی وہ منزل تھی جو قوموں کے مستقبل کا مرکز امید تھی! دسیسہ کاریاں ہمیں ہرگز نہیں ڈرا سکتیں دھمکیاں ہماری راہ نہیں روک سکتیں، گالیاں ہمارا کچھ نہیں بگاڑ سکتیں نہ غداریاں ہمیں پریشان کر سکتی ہیں اور نہ موت ہمارے اور اس مقصد کے درمیان حائل ہو سکتی ہے جس کے مقابلے میں تمام مقاصد ہیچ ہیں!

## ۲۵۔ آنسہ میّ

جدید مصر نے جو فاضل اور باہمت خواتین پیدا کی ہیں ان میں مشہور صحافی کارکن اور خطیبہ آنسہ میّ کا مقام بہت بلند ہے وہ ایک مؤثر اسلوب کی مالک خطیبہ بھی تھیں اور پرکشش انداز تحریر رکھنے والی ادیبہ بھی، اخوت کے موضوع پر تقریر کرتے ہوئے انہوں نے کہا تھا،

"إن كلمة الإخاء ينادي بها دعاة الإنسانية في عصرنا ليست ابنة اليوم فحسب بل هي ابنة جميع العصور وقد برزت إلى الوجود منذ شعر الإنسان بأن بينه وبين الآخرين اشتراك فكرة أو عاطفة أو منفعة وبأنهم يشبهونه رغبات واحتياجات وميولاً يجب أن يتألم المرء ليدرك عذوبة الحنان! يجب أن يحتاج إلى الآخرين ليفهم كم يحتاج غيره إليه! يجب أن يرى حقوقه مهضومة يزدري بها ليفهم أن حقوق الغير مقدسة يجب احترامها يجب أن يرى نفسه وحيداً ملتاعاً دامي الجراح ليعرف نفسه أولاً ثم يعرف غيره

فیستخرج من هذا التعارف العمیق معنی التعاون والتعاضد
کذلک ارتقی معنی الإخاء بارتقاء الإنسان ؏

اخوت کا لفظ، جس کا پرچار ہمارے زمانے میں انسانیت کے علمبردار
کیا کرتے ہیں، آج کی پیداوار نہیں ہے بلکہ یہ تو تمام زمانوں میں
موجود رہا ہے، یہ لفظ تو اسی وقت سامنے آگیا تھا جب سے انسان
نے یہ محسوس کر لیا تھا کہ اس کے اور دوسرے انسانوں کے درمیان
فکری، جذباتی اور مفاداتی اشتراک پایا جاتا ہے۔ اور یہ کہ وہ بھی اسی
جیسی خواہشات، ضرورتیں اور میلانات رکھتے ہیں، انسان کو درد
میں مبتلا ہونا چاہیئے تاکہ وہ تڑپ کی لذت کا ادراک کر سکے۔ اسے
دوسروں کا محتاج ہونا چاہیئے تاکہ اسے یہ معلوم ہو سکے کہ دوسرے
اس کے کس قدر محتاج ہیں، وہ اپنے حقوق کو کچلا اور تحقیر کا شکار
ہوتا دیکھے تاکہ وہ یہ بات سمجھ سکے کہ دوسروں کے حقوق بھی مقدس
ہیں اور ان کا احترام کیا جانا چاہیئے، اسے تنہائی کی جلن اور خون
بہتے ہوئے زخموں سے دوچار ہونا چاہیئے تاکہ وہ سب سے پہلے
تو خود کو پہچانے پھر دوسروں کو جانے! اس گہرے تعارف و واقفیت
سے ہی تعاون اور باہمی سہارا دینے کا مفہوم برآمد ہوگا، بالغرض
یوں انسانی ارتقاء کے ساتھ ساتھ اخوت کا مفہوم بھی ترقی
کرتا رہا ہے! ؏

## ۲۶: سعد زاغلول پاشا:

مصر کی جدید سیاسی تاریخ کے سب سے بڑے لیڈر اور آزادیٔ مصر کے نڈر
مجاہد سعد زاغلول پاشا جدید عرب دنیا کی سیاسی و پارلیمانی خطابت میں بہت
اونچا مقام رکھتے ہیں، وہ مصر کے وزیر اعظم بھی رہے ہیں، مصری پارلیمان سے
خطاب کرتے ہوئے بادشاہ نے ایک لفظ استعمال کیا جس کی وضاحت



مانگی گئی تو سعد زاغلول پاشا نے حاضر جوابی سے کام لیتے ہوئے
اپنی تقریر میں کہا تھا:۔

«أرید أن أقول إننا نحن الوزراء لسنا أجانب عنکم إنما نحن قسم
منکم قسم من البرلمان تخصص لتنفیذ أفکاره وآرائه
والتعبیر عنها. فهو فی خطبة العرش إنما یعبر عن أفکارکم
أی أن الوزارة فی خطبة العرش تعبر عن أفکار البرلمان وآرائه
فإن کانت أحسنت التعبیر فیها ونعمت! وإن لم تکن قد أحسنت
التعبیر فالبرلمان یرد بما یدل علی أنها لم تحسنه هذا الرد
قد یکون تعدیلا وقد یکون تفسیرا وقد یکون تأویلا
کل هذه عبارات معناها أن الوزارة التی تولت وضع هذا
الخطاب وتولت التعبیر عن أفکار البرلمان قد أساءت التعبیر
عنه، فإذا کان الأمر کذلک فالوزارة التی تخصصت
للتعبیر عن أفکار البرلمان وتنفیذ آرائه لا یمکنها أن تبقی
بعد هذا فی مراکزها! ؏

میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ ہم وزراء آپ کے لیے کوئی اجنبی نہیں
ہیں، ہم بھی آپ ہی میں سے ہیں۔ ہم بھی پارلیمان کا حصہ ہیں جو
پارلیمان کے افکار اور آراء کو عملی شکل دینے کے ذمہ دار ہیں اور
اس کے ترجمان ہیں، شاہی خطاب میں بھی ہم نے آپ کے خیالات
کی ہی ترجمانی کی ہے یعنی بادشاہ کی تقریر میں وزارت نے پارلیمان
کے خیالات و آراء کی ترجمانی کی ہے تو اب اگر ترجمانی اچھی ہوئی ہے
تو بہتر ہے اور اگر اچھی ترجمانی نہیں کی تو پارلیمان کو یہ کہنے کا حق
ہے کہ وزارت نے ترجمانی درست نہیں کی، یہ بات تصحیح، تفسیر یا
تاویل کہلا سکتی ہے، یہ سب اظہار کے طریقے ہیں جس کا مطلب

یہ ہے کہ جو وزارت یہ تقریر تیار کرنے کی ذمہ دار تھی اور پارلیمان کی ترجمانی کا کام اس کے سپرد تھا اس نے صحیح صحیح ترجمانی نہیں کی، اس لئے اگر بات یہی ہے تو جس وزارت کا کام پارلیمان کے خیالات و آراء کی ترجمانی تھی اور انہیں عملی شکل دینا بھی اس کے سپرد تھا اسے اپنے عہدوں پر کام کرنے کی اجازت نہیں ہوگی!"

## ۲۷:۔ علامہ مصطفیٰ المراغی

الازہر یونیورسٹی نے جو علماء پیدا کئے اور وہ علم و فضل کی دنیا میں زندہ نقوش چھوڑ گئے ان میں سے ایک علامہ محمد مصطفیٰ المراغی بھی تھے، وہ ادیب خطیب، مفسر قرآن اور شیخ الازہر بھی تھے، جامع الازہر کے منبر پر انہوں نے ۱۴ ذی قعدہ ۱۳۵۹ھ کو خطبہ جمعہ میں فرمایا تھا۔

"إنّ الدين أيها المسلمون! مهما امتدت آفاقه وتأول فيه المتأولون لا يحتمل هذه البوائق ولا هذا الإلحاد ولا هذه الإباحية الجامحة ولا هذه الشهوات التي لا تقف عند حد، وإنما يحتمل مدنية فاضلة تقوم على علم كامل وعمل صالح وخلق فاضل كريم يحتمل التمتع بزينة الله وما هيأ لعباده من طيبات، يأمرهم بالمعروف وينهاهم عن المنكر ويحل لهم الطيبات ويحرم عليهم الخبائث! هذا هو الإسلام أيها المؤمنون! فسارعوا إلى مغفرة من ربكم وأنقذوا الناس من أسباب الدمار والتهلكة واعلموا أن الله أهلك الأمم الغابرة لأقل من هذه الشرور والآثام:

مسلمانو! یہ دین اسلام، اس کے آفاق خواہ کتنے بھی وسیع ہوں اور تاویلیں کرنے والے اس میں کیسی ہی تاویلیں کر لیں ہرگز کی ان کو ششوں الحاد، اس منہ زور اباحیت اور ان ہوس پرستیوں کا متحمل نہیں ہو سکتا جن کی کوئی حد نہیں، یہ دین اگر متحمل ہے تو فاضلانہ تمدن کا



جس کی اساس علم کامل، عمل صالح اور کریمانہ حسن اخلاق ہو، یہ دین اللہ کی زینت اور ان طیبات کا متحمل ہے جو اس نے اپنے بندوں کے لئے مہیا کر دی ہیں اللہ ان بندوں کو نیکی کا حکم دیتا ہے بدی سے روکتا ہے، اس نے طیبات کو ان کے لئے حلال کر دیا ہے اور خبائث یا گندی چیزوں کو حرام کر دیا ہے۔ تو یہ ہے اسلام اے ایمان والو! اس لئے اپنے رب کی بخشش کی جانب تیزی سے لپکو، انسانیت کو تباہی اور ہلاکت سے نکالو اور جان لو کہ اللہ تعالیٰ ان شرور اور گناہوں سے کم گناہوں پر بھی گزشتہ اقوام کو ہلاک کرتا رہا ہے!

## ۲۸:۔ محمد حسین ہیکل

جدید مصر کی سیاسی، فکری اور ادبی تعمیر میں جن عظیم شخصیات کا حصہ نمایاں ہے ان میں سے ایک محمد حسین ہیکل پاشا مرحوم بھی تھے جن کی بعض نگارشات کا اردو میں بھی ترجمہ ہو چکا ہے، ہیکل پاشا ایک صاحب طرز انشاء پرداز، ادیب، محقق، صحافی اور سیاستدان تھے، انھوں نے مصر کے ۱۹۳۸ء کے انتخابات کے موقع پر ایک دوست کے حلقہ نیابت میں تقریر کرتے ہوئے کہا تھا۔

"إخواني! إذا تحدثت لكم هذا الحديث عن نائبكم فإني أتخذ منه للنواب الآخرين الذين يشاركونه مبادئه القويمة، فأريد منكم أن تسألوا الآخرين أين منكم رجل كعبد المجيد ومبادئ كمبادئه!؟ والواقع إذا انكرت المبادئ فمبادئ نائبكم هي المثال الذي يجب أن يحتذى فهي تنطوي أولا على النزاهة نزاهة القلب واليد والنفس، النزاهة في الإخلاص للملك والوطن ثم التجرد عن الأغراض والغايات! والرجل النزيه عادل بطبعه لا يعرف كيف يظلم بل يظلم هو إذ كان فيه عدل ومساواة للناس

جمیعاً، وھو یحب الخیر للناس، و یحبھم اکثر مما یحب نفسہ !"

میرے بھائیو! میں جو باتیں آپ کے نمائندے کے متعلق آپ سے کرنے لگا ہوں انہیں میں دوسرے نمائندگان کے لئے ایک نمونہ بنانا چاہتا ہوں جو آپ کے نمائندے کے قیمتی اصولوں پر یقین میں ان کے ساتھ شریک ہیں ۔ میں آپ سے یہ کہنا چاہتا ہوں کہ آپ غیروں سے خود دریافت کیجیے اور پوچھیے کہ آیا عبدالمجید جیسا کوئی امیدوار اور اس کے اصول جیسے اصول کسی اور کے پاس ہیں، کسی کا پروگرام ان جیسا ہے ؟ حقیقت یہ ہے کہ میں جب اصولوں یا منشور کی بات کرتا ہوں تو نظر آتا ہے کہ آپ کے نمائندے کا منشور ایک ایسا مثالی منشور ہے جس کی سب کو تقلید کرنی چاہیے کیونکہ اس منشور میں سرفہرست پاکیزگی اور ستھراپن ہے، دل، ہاتھ اور نفس کی پاکیزگی، ایسی پاکیزگی جو بادشاہ اور وطن کے لیے اخلاص کی حامل بھی ہے اور اغراض و مفادات میں بھی اخلاص کا پہلو رکھتی ہے، یہ پاکیزہ خو آدمی طبعی طور پر زیادتی کرنا جانتا ہی نہیں بلکہ اگر سب لوگوں کے لئے عدل و مساوات کی بات ہو تو وہ اپنے آپ پر زیادتی برداشت کر لیتا ہے، وہ لوگوں کے لئے بھلائی کا طالب ہے اور اپنی ذات سے زیادہ دوسروں کو پسند کرتا ہے !

---

# افصح العرب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم

# افصح العرب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم

انبیاء کرام علیہم السلام کی تاریخ پر وسیع نظر ڈالنے سے یہ حقیقت عیاں ہوتی ہے کہ خطابت نبوت کے لوازمات میں ہمیشہ شامل رہی ہے اور یہ منصب نبوت کا طبعی اور فطری تقاضا ہے۔ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جس عہد اور جس قوم میں مبعوث ہوئے تھے اس کا خاصہ ہی شعر و خطابت میں فصاحت و بلاغت تھی۔ اس لئے یہ بات بھی طبعی اور قدرتی تھی کہ نبی امی صلی اللہ علیہ وسلم کو فصاحت و بلاغت کے تمام خصائص لوازمات اور مظاہر پوری جامعیت و کمال کے ساتھ عطا کئے جاتے یہی وجہ ہے کہ نبی امی افصح العرب صلی اللہ علیہ وسلم کو جو غیر فانی معجزہ عطا ہوا وہ بھی فصاحت و بلاغت کے متعلق ہے۔ قرآن مجید پہلے بھی اور آج بھی اپنے لفظ و معنی کے تمام خصائص و محاسن کے ساتھ عربوں اور تمام انسانیت کیلئے ایک کھلا چیلنج ہے اور رہے گا!

فصاحت و بلاغت کا نبوت سے جو تعلق ہے اور انبیاء کرام علیہم السلام کے لیے خطابت کی جو اہمیت ہے وہ اس بات سے عیاں ہوتی ہے کہ رسول اللہ علیہ وسلم نے اپنے خطبہ حجۃ الوداع کے دوران بار بار اس لفظ کو دوہرایا:-
اَلَا هَلْ بَلَّغْتُ؟ یعنی کیا میں نے بات کو واضح طور پر پہنچا دیا ہے؟ ظاہر ہے پیغام حق کو واضح طور پر پہنچانا اور کھول کر بیان کرنا خطیب کے لئے ہی ممکن ہے؟ اللہ تعالیٰ نے آپ کا منصب بھی یہی بیان فرمایا ہے[1]۔

فَاعْلَمُوْٓا اَنَّمَا عَلٰى رَسُوْلِنَا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ؛

---

[1] المائدۃ (۵/۹۲)



تو جان لو کہ ہمارے رسول کا منصب تو بات کو کھول کر واضح طور پر پہنچانا ہے!

آپ کو حکم ربانی یہ تھا[1]:

"یٰٓاَیُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَآ اُنْزِلَ اِلَیْكَ مِنْ رَّبِّكَ وَاِنْ لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهٗ"؛

اے رسول! تیرے رب کی طرف سے جو کچھ تجھ پر نازل کیا گیا ہے اسے واضح طور پر پہنچا دے۔ اور اگر تو نے ایسا نہ کیا تو گویا اس کے پیغام کو اچھی طرح نہیں پہنچایا!"

اللہ تعالیٰ نے اپنے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کو منصب نبوت عطا فرمایا تو اس منصب کو نبھانے کے آداب بھی تلقین فرمائے۔ چنانچہ کہیں تو حکم ہوا کہ[2]

وَعِظْهُمْ وَقُلْ لَّهُمْ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ قَوْلًاۢ بَلِيْغًا؛-

انہیں ایسا وعظ و نصیحت فرمائیے جو ان کے دلوں میں اتر جائے بقول امام راغب اصفہانی قول بلیغ کی دو قسمیں ہیں ایک تو یہ ہے کہ کلام بذاتہ فصیح و بلیغ ہو۔ جس کے لازمی اوصاف تین ہوتے ہیں:-

لغوی لحاظ سے کلام درست ہو۔

معنی مقصود سے مطابقت رکھتا ہو۔

اور یہ کلام فی ذاتہ صحیح و صادق ہو!

قول بلیغ کی دوسری قسم یہ ہے کہ بات کہنے والا بھی بلیغ ہو اور مخاطب پر اس کا اثر بھی ہو تو کلام بلیغ کہلائے گا۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو جس قول بلیغ کا حکم ہے اس میں یہ ہر دو قسمیں شامل ہیں[3]:-

داعی حق کو جب دعوت اسلام کا منصب سپرد ہوا تو فصاحت و بلاغت

---

[1] المائدۃ (۵/۶۷) [2] النساء (۴/۶۳)
[3] البیان والتبیین ۲/۲۸۔

۷۳۔ اَلْاِیْمَانُ قَیَّدَ الْفَتْکَ۔[1] ایمان نے فتح کو مقید کر دیا ہے۔ (قوتِ ایمانی فتحیاب ہوتی ہے!)

۷۴۔ اِشْتَدِّیْ یَا اَزْمَةُ تَنْفَرِجِیْ۔[2]

بحران کا شدت اختیار کرنا اس کا حل ہوتا ہے۔ اے بحران شدت اختیار کر تو کھل جائے گا۔

۷۵۔ اَلْمُؤْمِنُ هَیِّنٌ لَیِّنٌ کَالْجَمَلِ الْاَنِفِ اِنْ قِیْدَ انْقَادَ وَاِنْ اُنِیْخَ عَلٰی صَخْرَةٍ اِسْتَنَاخَ۔[3]

مومن دھیما اور نرم مزاج ہوتا ہے، وہ ایک خوددار اونٹ کی طرح ہے کہ اگر اسے باندھ دیا جائے تو مطیع ہو جاتا ہے اور اگر چٹان پر بٹھایا جائے تو بیٹھ جاتا ہے۔

۷۶۔ اُمَّتِیْ کَالْمَطَرِ لَا یُدْرٰی اَوَّلُهٗ خَیْرٌ اَمْ اٰخِرُهٗ۔[4]

میری امت بارش کی مانند ہے جس کے بارے میں یہ معلوم نہیں کہ اس کے آغاز میں زیادہ بھلائی ہے یا آخر میں!

۷۷۔ مَثَلُ الْمُؤْمِنِ کَالنَّحْلَةِ لَا تَاْکُلُ اِلَّا طَیِّبًا وَلَا تُطْعِمُ اِلَّا طَیِّبًا۔[5]

مومن کی مثال شہد کی مکھی کی سی ہے، جو پاکیزہ کھاتی ہے اور شہد کی شکل میں پاکیزہ کھلاتی ہے۔

۷۸۔ اَلْمَرْاَةُ کَالضِّلْعِ الْعَوْجَاءِ اِنْ قَوَّمْتَهَا کَسَرْتَهَا وَاِنْ دَارَیْتَهَا اِسْتَمْتَعْتَ بِهَا۔[6]

عورت کی مثال ٹیڑھی پسلی کی سی ہے، اگر تم اسے سیدھا کرنے لگو گے تو اسے توڑ دو گے اور اگر اس کی دل داری کرو گے تو اس سے فائدہ اٹھاؤ گے

---

[1] العقد ۴/۳ — [2] النویری ۳/۳
[3] النویری ۳/۳ — [4] النویری ۳/۳
[5] النویری ۳/۳ — [6] النویری ۳/۳



۷۹۔ اَلنَّاسُ شُرَکَاءُ فِیْ ثَلَاثٍ: اَلْمَاءُ وَالْکَلَاُ وَالنَّارُ۔[1]

لوگ تین چیزوں میں برابر کے شریک ہیں، پانی، چارا اور آگ!

۸۰۔ اَلَا اُدُلُّکُمْ عَلٰی خَیْرِ مَا یَکْنِزُ الْمَرْءُ؟ اَلْمَرْاَةُ الصَّالِحَةُ اِذَا نَظَرَ اِلَیْهَا سَرَّتْهُ وَاِذَا غَابَ عَنْهَا حَفِظَتْهُ فِیْ مَالِهٖ وَعِرْضِهٖ (حوالہ سابق)

کیا میں تمہیں ایک مرد کے بہترین خزانے کا پتہ نہ بتا دوں وہ ہے نیک عورت کہ اگر وہ اس کی طرف دیکھے تو وہ اس کے لیے خوشی کا سامان ہو اور اگر وہ اس کے پاس نہ ہو تو اس کے مال اور عزت کی نگہبان رہے۔

۸۱۔ مَنْ کَانَ اٰمِنًا فِیْ سِرْبِهٖ مُعَافًی فِیْ بَدَنِهٖ عِنْدَهٗ قُوْتُ یَوْمِهٖ کَانَ کَمَنْ حِیْزَتْ لَهُ الدُّنْیَا بِحَذَافِیْرِهَا۔[2]

اپنے گھر میں چین سے رہ رہا ہو، جسمانی صحت نصیب ہو، ایک دن کی خوراک بھی میسر ہو تو گویا اس کے لیے دنیا کا سب کچھ جمع کر دیا گیا ہے!

۸۲۔ مَنْ سَرَّهٗ اَنْ یَّکُوْنَ اَکْرَمَ النَّاسِ فَلْیَتَّقِ اللّٰهَ، وَمَنْ سَرَّهٗ اَنْ یَّکُوْنَ اَغْنَی النَّاسِ فَلْیَکُنْ بِمَا فِیْ یَدِ اللّٰهِ اَوْثَقَ مِنْهُ بِمَا فِیْ یَدِهٖ، وَمَنْ سَرَّهٗ اَنْ یَّکُوْنَ اَقْوَی النَّاسِ فَلْیَتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰهِ۔[3]

جو اس بات پر خوش ہے کہ وہ سب سے زیادہ عزت والا ہو تو پھر اسے اللہ سے ڈرتے رہنا چاہیے، اور جو اس بات پر خوش ہے کہ وہ سب سے بڑا دولتمند ہو تو پھر اسے اس بات پر پختہ ایمان ہونا چاہیے کہ جو کچھ اللہ کے قبضے میں ہے اس کا ملنا زیادہ یقینی ہے بہ نسبت اس مال کے جو اس کے اپنے قبضے میں ہے! اور جو اس بات پر خوش ہے کہ وہ سب سے زیادہ طاقتور ہو تو اسے اللہ پر توکل کرنا چاہیے۔

---

[1] ادب الحدیث النبوی ص ۱۰۵ — [2] الکامل للمبرد ص ۹۱
[3] الکامل للمبرد ص ۱۱۹

۸۳۔ أَلَا أُخْبِرُكُمْ بِشِرَارِكُمْ؟ قَالُوا بَلَى! قَالَ: مَنْ أَكَلَ وَحْدَهُ وَمَنَعَ رِفْدَهُ وَضَرَبَ عَبْدَهُ، أَلَا أُخْبِرُكُمْ بِشَرٍّ مِنْ ذٰلِكُمْ؟ مَنْ لَا يُقِيلُ عَثْرَةً وَلَا يَقْبَلُ مَعْذِرَةً وَلَا يَغْفِرُ ذَنْبًا، أَلَا أُخْبِرُكُمْ بِشَرٍّ مِنْ ذٰلِكُمْ: مَنْ يُبْغِضُ النَّاسَ وَيُبْغِضُونَهُ[1]۔

کیا میں تمہیں بتا نہ دوں کہ تم میں برے کون لوگ ہیں: لوگوں نے کہا! ہاں! فرمایا: جو اکیلے کھائیں، برتنے کی چیزیں دینے سے منع کریں اور اپنے غلام کو ماریں! اس سے بھی بدتر شخص بتاؤں! وہ جو لغزش سے درگزر نہ کرے معذرت قبول نہ کرے اور گناہ معاف نہ کرے! اس سے بھی بدتر شخص بتاؤں وہ جو لوگوں سے نفرت کرتا ہو اور لوگ اس سے نفرت کرتے ہوں!

۸۴۔ مَنْ تَعَلَّمَ الْعِلْمَ لِأَرْبَعٍ دَخَلَ النَّارَ: لِيُبَاهِيَ بِهِ الْعُلَمَاءَ أَوْ يُمَارِيَ بِهِ السُّفَهَاءَ أَوْ يُمِيلَ بِهِ وُجُوهَ النَّاسِ أَوْ يَأْخُذَ بِهِ مِنَ الْأُمَرَاءِ[2]۔

جس نے چار باتوں کے لئے علم حاصل کیا وہ جہنم میں داخل ہوگا۔ علماء سے مباہات کر سکے، جاہل احمقوں سے مناظرہ کر سکے، لوگوں کو اپنی طرف مائل کر سکے یا امراء اور حکام سے کچھ صلہ پا سکے!

۸۵۔ إِذَا تَحَقَّقَتِ الْمَصْلَحَةُ فَثَمَّ شَرْعُ اللّٰهِ؛

جب کہیں انسانی مصلحت (بہتری) ثابت ہو جائے تو وہی مصلحت اللہ کی شریعت بھی ہے۔

۸۶۔ خَيْرُ الْكَاسِبِ الْعَامِلُ إِذَا نَصَحَ؛

بہترین کمائی کرنے والا وہ مزدور ہے جو نیک نیتی سے محنت کرے۔

۸۷۔ إِذَا عَمِلَ أَحَدُكُمْ فَلْيُتْقِنْ عَمَلَهُ؛

جب تم میں سے کوئی کام کرے تو اسے پختہ طریقے سے انجام دے!

---

۱؎ الکامل ص ۳۹ ۲؎ عیون الاخبار ۲/۱۱۹



۸۸۔ أَفْضَلُ الْأَعْمَالِ عِنْدَ اللّٰهِ أَدْوَمُهَا وَإِنْ قَلَّ[1]؛

اللہ کے نزدیک بہترین کام وہ ہے جس میں باقاعدگی ہو۔

۸۹۔ تَعَلَّمُوا لُغَةَ قَوْمٍ تَأْمَنُوا شَرَّهُمْ؛

کسی قوم کی زبان سیکھ لو اس کے شر سے محفوظ ہو جاؤ گے۔!

۹۰۔ الْمُؤْمِنُ الْقَوِيُّ خَيْرٌ مِنَ الْمُؤْمِنِ الضَّعِيفِ؛

طاقتور مومن کمزور مومن سے بہتر ہے!

۹۱۔ إِنَّ الْمُؤْمِنَ مَنْ سَاءَتْهُ سَيِّئَتُهُ وَسَرَّتْهُ حَسَنَتُهُ[2]۔

مومن وہ ہے جسے اپنی بدی سے افسوس ہو اور اپنی نیکی سے مسرت حاصل ہو۔

۹۲۔ هَلْ يَكُبُّ النَّاسَ عَلَى مَنَاخِرِهِمْ فِي نَارِ جَهَنَّمَ إِلَّا حَصَائِدُ أَلْسِنَتِهِمْ؟

انسانوں کو ناک کے بل دوزخ میں گرانے والی ان کی زبانوں کی پیداوار ہی تو ہے!

۹۳۔ مَا مِنْ مُسْلِمٍ غَرَسَ غَرْسًا فَأَكَلَ مِنْهُ إِنْسَانٌ أَوْ دَابَّةٌ إِلَّا كَانَ لَهُ صَدَقَةٌ۔

جب کوئی مسلمان ایک درخت لگائے پھر اس سے کوئی انسان یا چوپایہ جب بھی کچھ کھائے گا اسے ثواب ملتا رہے گا۔

۹۴۔ طَعَامُ الْاِثْنَيْنِ كَافِي الثَّلَاثَةِ وَطَعَامُ الثَّلَاثَةِ كَافِي الْأَرْبَعَةِ۔

دو آدمیوں کا کھانا تین کے لئے اور تین کا کھانا چار کے لئے کافی ہوتا ہے۔

۹۵۔ جَنَّةُ الرَّجُلِ دَارُهُ۔

آدمی کی جنت اس کا گھر ہوتا ہے۔

۹۶۔ النَّدَمُ تَوْبَةٌ۔

ندامت بھی توبہ ہے۔

۹۷۔ اِنْتِظَارُ الْفَرَجِ عِبَادَةٌ۔

فراخی و خوشحالی کی امید رکھنا بھی عبادت ہے۔

---

۱؎ البیان ۱/۹۹ ۲؎ البیان ۱/۲۵۶

۹۸۔ مِنْ حُسْنِ إِسْلَامِ الْمَرْءِ تَرْكُهُ مَا لَا يَعْنِيهِ ۔

انسان کے اسلام کا حسن یہ بھی ہے کہ وہ فضول باتوں کو چھوڑ دے ۔

۹۹۔ إِنَّكُمْ لَنْ تَسَعُوا النَّاسَ بِأَمْوَالِكُمْ فَسَعُوهُمْ بِأَخْلَاقِكُمْ ۔

لوگوں کو تم دولت سے اپنا گرویدہ نہیں کر سکو گے ، اس لئے انہیں اپنے اخلاق سے گرویدہ کرو ۔

۱۰۰۔ إِنَّ الصِّدْقَ يَهْدِي إِلَى الْبِرِّ وَإِنَّ الْبِرَّ يَهْدِي إِلَى الْجَنَّةِ وَإِنَّ الرَّجُلَ لَيَصْدُقُ حَتَّى يُكْتَبَ عِنْدَ اللَّهِ صِدِّيقًا ، وَإِنَّ الْكَذِبَ يَهْدِي إِلَى الْفُجُورِ وَإِنَّ الْفُجُورَ يَهْدِي إِلَى النَّارِ ، وَإِنَّ الرَّجُلَ لَيَكْذِبُ حَتَّى يُكْتَبَ عِنْدَ اللَّهِ كَذَّابًا ۔

سچ نیکی کی راہ دکھاتا ہے اور نیکی جنت کی ، آدمی سچ بولتا رہتا ہے حتیٰ کہ وہ اللہ تعالیٰ کے ہاں صدیق لکھ دیا جاتا ہے ، جھوٹ بدی کی راہ دکھاتا ہے اور بدی دوزخ کی ، آدمی جھوٹ بولتا رہتا ہے یہاں تک کہ وہ اللہ کے ہاں کذاب لکھ دیا جاتا ہے ۔

۱۰۱۔ ضَرَبَ اللَّهُ مَثَلًا صِرَاطًا مُسْتَقِيمًا ، وَعَلَى جَنْبَتَيِ الصِّرَاطِ سُورَانِ وَأَبْوَابٌ مُفَتَّحَةٌ وَعَلَى الْأَبْوَابِ سُتُورٌ مُرْخَاةٌ وَعَلَى رَأْسِ الصِّرَاطِ دَاعٍ يَقُولُ : ادْخُلُوا الصِّرَاطَ وَلَا تَعْوَجُّوا ، فَالصِّرَاطُ الْإِسْلَامُ ، وَالسُّورَانِ حُدُودُ اللَّهِ وَالْأَبْوَابُ الْمُفَتَّحَةُ مَحَارِمُ اللَّهِ وَالدَّاعِي الْقُرْآنُ ۔[1]

اللہ تعالیٰ نے صراط مستقیم کی مثال بیان کی ہے جس کے دونوں جانب دو دیواریں اور کھلے دروازے ہیں ، دروازوں پر پردے لٹک رہے ہیں راستے کے سرے پر ایک داعی بلا رہا ہے کہ صراط پر چلو ٹیڑھے مت چلو ، راستہ تو ہے اسلام ، دیواریں اللہ کی حدود ہیں ، کھلے دروازے اللہ کی حرام کردہ اشیاء ہیں اور داعی قرآن ہے ۔

---

[1] العقد ۳/۲



۱۰۲۔ تَرْكُ الشَّرِّ صَدَقَةٌ ۔[1]

شر کا دامن چھوڑ دینا بھی صدقہ ہے ۔

۱۰۳۔ أَفْضَلُ الصَّدَقَةِ جُهْدُ الْمُقِلِّ (حوالہ سابق)

بہترین صدقہ کم سے کم کوشش کرنے والے کی کوشش ہے ۔

۱۰۴۔ الْخَيْرُ كَثِيرٌ وَقَلِيلٌ فَاعِلُهُ (حوالہ سابق)

بھلائی تو بہت ہے مگر اسے کرنے والے بہت تھوڑے ہیں ۔

۱۰۵۔ حُبُّكَ لِلشَّيْءِ يُعْمِي وَيُصِمُّ ۔ (حوالہ سابق)

کسی شئے کی محبت انسان کو اندھا اور بہرا بنا دیتی ہے ۔

۱۰۶۔ السَّعِيدُ مَنْ وُعِظَ بِغَيْرِهِ ۔ (حوالہ سابق)

نیک بخت وہ ہے جو دوسروں سے عبرت حاصل کرے ۔

۱۰۷۔ ثَلَاثٌ مُنْجِيَاتٌ وَثَلَاثٌ مُهْلِكَاتٌ ، فَأَمَّا الْمُنْجِيَاتُ ، فَخَشْيَةُ اللَّهِ تَعَالَى فِي السِّرِّ وَالْعَلَانِيَةِ ، وَالِاقْتِصَادُ فِي الْغِنَى وَالْفَقْرِ ، وَالْحُكْمُ بِالْعَدْلِ فِي الرِّضَا وَالْغَضَبِ ، وَأَمَّا الْمُهْلِكَاتُ : فَشُحٌّ مُطَاعٌ وَهَوًى مُتَّبَعٌ وَإِعْجَابُ الْمَرْءِ بِنَفْسِهِ ۔[2]

تین باتیں باعث نجات اور تین باعث ہلاکت ہیں ، نجات دینے والی یہ ہیں ، خفیہ اور ظاہر اللہ تعالیٰ سے ڈرنا ، غریبی امیری میں میانہ روی اختیار کرنا ، اور خوشنودی اور ناراضگی میں عدل و انصاف کرنا ، ہلاک کرنے والی تین باتیں یہ ہیں ۔ بخل و خست میں اپنے نفس کا غلام ہونا ، ہوس کی راہ پر چلنا اور انسان کی خود پسندی ۔

۱۰۸۔ نعمتان مغبون فیهما کثیر من الناس ، الصحة والفراغ ۔

دو نعمتیں ایسی ہیں جن سے بہت سے لوگ محروم ہوتے ہیں ، صحت و فراغت ۔

---

[1] اعلام النبوۃ ص ۱۵۱ [2] اعلام النبوۃ ص ۱۵۱

۱۰۹۔ خصلتان من کانتا فیہ کتبہ اللہ تعالیٰ شاکرا صابرا ومن ماتکونا فیہ لم تکتبہ اللہ شاکرا ولا صابرا: من نظر فی دینہ إلی من ھو فوقہ فاقتدی بہ، ونظر فی دنیاہ إلی من دونہ فحمد اللہ علی ما فضلہ بہ علیہ:۔

دو عادتیں ہیں اگر کسی میں پائی گئیں تو اللہ تعالیٰ اسے صابر و شاکر لکھدیگے اور اگر یہ دو عادتیں اس میں نہ پائی گئیں تو اللہ تعالیٰ اسے صابر و شاکر نہیں لکھیں گے۔ جو دین کے معاملے میں اپنے سے بہتر و برتر کو دیکھے تو اسی کی اقتداء کرے، دنیا کے معاملے میں اپنے سے کمتر کو دیکھے تو اللہ کا شکر ادا کرے کہ اس نے اسے اس پر بعض باتوں میں فضیلت عطا کی ہے:

۱۱۰۔ فضل لسانك تعبر بہ عن أخیك الذی لا لسان لہ صدقۃ:

اگر تم اپنی فاضل قوت گویائی اپنے اس بھائی کی ترجمانی میں صرف کرو جو گفتگو پہ قادر نہیں تو یہ بھی صدقہ ہے!

۱۱۱۔ ان اللہ یبغض البلیغ الذی یتخلل بلسانہ تخلل الباقرۃ:

اللہ تعالیٰ اس خطیب بلیغ کو ناپسند کرتا ہے جو اپنی زبان کو یوں مروڑ کر آواز نکالتے ہیں جیسے گائے کی آواز ہوتی ہے۔

۱۱۲۔ وھل یکب الناس علی مناخرھم فی نار جھنم الا حصائد السنتھم۔

لوگوں کو نتھنوں کے بل جہنم میں زبان کے کارناموں کے سوا بھی کوئی اور چیز گراتی ہے۔

۱۱۳۔ شعبتان من شعب النفاق: البذاء والبیان وشعبتان من شعب الایمان الحیاء والعی:۔

منافقت کے شعبوں میں سے دو شعبے فحش گوئی اور لفاظی ہیں اور ایمان کے شعبوں میں سے دو شعبے حیاء اور کم گوئی ہیں۔

۱۱۴۔ قال فی معنی الاحسان: ان تعبد اللہ کانك تراہ فان لم تکن تراہ فانہ یراك:



احسان یہ ہے کہ تو اللہ کی اس طرح عبادت کر کہ گویا تو اللہ کو دیکھ رہا ہے اور اگر یہ ممکن نہ ہو تو کم سے کم یہ تصور کر کہ اللہ تو ہر حال تجھے دیکھ رہا ہے۔

۱۱۵۔ آفۃ العلم النسیان واضاعتہ ان تحدث بہ غیر اھلہ:۔

علم کے لئے سب سے بڑی آفت بھول ہے اور علم کا ضیاع یہ ہے کہ نااہل کے سامنے اس کا اظہار کرو۔

۱۱۶۔ اَلْھَمُّ نِصْفُ الْھَرَمِ

غم آدھا بڑھاپا ہے۔

۱۱۷۔ عَلِّقْ سَوْطَكَ حیث یراہ اھلك:

اپنا کوڑا ایسی جگہ لٹکاؤ جہاں سے وہ تیرے گھر والوں کو نظر آتا ہے۔

۱۱۸۔ الناسُ بازمانھم أشبہ منھم بآبائھم:۔

لوگ اپنے آباء کی نسبت اپنے زمانے سے زیادہ مشابہ ہوتے ہیں۔

۱۱۹۔ شَرُّ الْعِمٰی عِمَی الْقَلْبِ:

دل کا اندھاپن سب سے برا اندھاپن ہے۔

۱۲۰۔ اکثروا من ذکر ھادم اللذات:

لذات کو منہدم کرنے والی (موت) کو کثرت سے یاد کیا کرو۔

۱۲۱۔ الرغبۃ فی الدنیا تکثر الھم والحزن والبطالۃ تقسی القلب:۔

دنیا کی رغبت رنج و غم کو بڑھاتی ہے اور بیکاری انسان کو سنگدل بنا دیتی ہے۔

# خطباتِ نبوی

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذاتِ اقدس کے بے شمار شخصی پہلو ہیں۔ آپؐ ایک داعی حق تھے، امت کے مشفق ہادی و مربی تھے۔ معلمِ حکمت و مزکی نفوس تھے، واعظ اور مصلح تھے، شارع اور مقنن تھے، قائد لشکر اور داعی جہاد فی سبیل اللہ تھے۔ اولین اسلامی حکومت کے بانی و سربراہ تھے اور رحمت للعالمین تھے۔ آپ نے ان تمام حیثیتوں سے مختلف مواقع پر امت سے خطاب فرمایا اور رہنمائی کی۔ چونکہ وصف خطابت کو اللہ تعالیٰ نے خصائص نبوت میں شامل فرمایا ہے اس لئے ختم المرسلین میں یہ صفت بدرجہ اتم ودیعت کی گئی تھی اور افصح العرب والعجم صلی اللہ علیہ وسلم ایک بے مثال خطیب تھے

مختلف مواقع کی مناسبت سے آپؐ نے متعدد موضوعات پر امت سے خطاب فرمایا، جمعہ اور عیدین کے موقع پر آپؐ وعظ و نصیحت، تزکیہ و اصلاح نفوس، تعلیم کتاب و حکمت اور شرح احکام شریعت فرماتے تھے، کبھی اصلاح بین المسلمین اور تبلیغ و ارشاد موضوع خطبات ہوتے تھے۔ میدانِ حرب میں ہوتے تو جذبہ جہاد اور شوق شہادت کو زندہ کرتے اور تحریض علی القتال فرماتے تھے، شادی بیاہ کے موقع پر مسلمانوں کا عقدۂ نکاح آپؐ کے ہاتھوں انجام پاتا اور اس موقع پر آپ خطبہ نکاح بھی ارشاد فرماتے تھے۔

بیشتر خطبات مسجد نبوی کے منبر پر ارشاد فرمائے گئے۔ شروع میں کھجور کا ایک تنا بطور منبر استعمال ہوتا تھا، بعد میں صحابہ کرامؓ نے آپ کے لئے ایک منبر



بنوایا تھا جس پر آپ خطبات ارشاد فرماتے تھے۔ اس کے علاوہ آپ نے اونٹنی پر سوار ہو کر بھی خطبہ ارشاد فرمایا۔ کبھی کبھی آپؐ فرش پر کھڑے ہو کر خطبہ دیتے تھے خطبہ ارشاد فرماتے وقت آپؐ خطبائے عرب کی عادت کے مطابق عصا، مخصرہ (لاٹھی)، قضیب (لکڑی)، یا قوس (کمان) ہاتھ میں رکھتے اور ان کا سہارا لیتے تھے[۱]

خطبات کے سلسلے میں آپؐ متکلفانہ انداز کے بجائے ہر معاملے میں سادگی اختیار فرماتے تھے، فخر و مباہات کے بجائے شفقت اور تواضع آپ کا طرۂ امتیاز تھا، آپؐ کا لباس بالکل سادہ ہوتا تھا کبھی کبھی کندھوں پر چادر ڈال لیتے تھے۔ آپ کے خطبات عموماً مختصر مگر جامع ہوتے تھے تاہم بڑے اور اہم مواقع پر آپ نے طویل خطبات بھی ارشاد فرمائے[۲]

پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کے وصف خطابت کے بارے میں ایک شاعر کہتا ہے۔

لَوْ لَمْ تَکُنْ فِیْهِ آیَاتٌ مُّبَیَّنَةٌ،
کَانَتْ بَدَاهَتُهٗ تُنْبِیْكَ بِالْخَبَرِ

یعنی اگر آپ کے پاس واضح معجزات۔ قرآن مجید وغیرہ۔ نہ بھی ہوتے تو آپ کی فصاحت و بلاغت اور بداہت گوئی ہی آپ کے لئے معجزہ نبوت کافی تھا۔

آپ کے خطبات میں تکلف و تصنع نام کی کوئی چیز نہ تھی، کبھی تیاری کی ضرورت نہ پیش آئی جو کچھ تھا فیض ربانی اور زبان نبوت کا اعجاز تھا۔

ایک مرتبہ ایک بدو آیا اور صحابہ کرامؓ کے حلقے میں پہنچا جہاں مہاجرین و انصار کی عظیم ہستیوں کے علاوہ حضرت بلال حبشی، حضرت صہیب رومی اور حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہم بھی تشریف فرما تھے۔ بدو نے کہا کہ مہاجرین کے

---

[۱] البیان والتبیین ۱۱/۳، ۹۹/۳، ۸۹/۳، ۹۵/۳۔

[۲] حوالہ سابق ۲۸/۴

علاوہ انصار کا ایمان لانا اور اتباع کرنا تو سمجھ میں آتا ہے مگر یہ غیر عرب لوگ یہاں کیا لینے میں؟! حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ نے اسے گریبان سے پکڑا اور گھسیٹتے ہوئے دربار نبوت میں لے آئے۔ واقعہ سناتے ہوئے بتایا کہ یارسول اللہ! اس پر عرب قوم پرستی کا بھوت سوار ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ الصلوٰۃ جامعۃ لوگوں کو نماز کے لئے مسجد میں جمع کیا جائے! اس موقع پر آپ نے ارتجالاً اور فی البدیہہ خطبہ ارشاد فرمایا جس نے رنگ و نسل کے امتیاز اور قوم پرستی کے تمام دعوؤں کی ہمیشہ کے لئے جڑ کاٹ کر رکھدی، آپ نے ارشاد فرمایا تھا[1]

"ایھا الناس ان الرب رب واحد والاب اب واحد وان الدین دین واحد وان العربیۃ لیست لاحدکم باب ولا ام انما ھی لسان فمن تکلم العربیۃ فھو عربی وفی روایۃ: من تکلم بالعربیۃ فھو عربی ومن ادرک لہ ابوان فی الاسلام فھو عربی"

اے لوگو: رب بھی ایک ہی ہے، باپ بھی ایک ہی ہے دین بھی ایک ہی ہے عربی زبان تم میں سے کسی کا باپ یا ماں نہیں یہ تو ایک زبان ہے چنانچہ جس نے عربی میں گفتگو کی وہ عرب ہے اور ایک روایت میں ہے کہ جس نے عربی میں کلام کیا تو وہ بھی عرب ہے اور جس کے دو آباء یعنی دادا اور باپ اسلام میں داخل ہوگئے وہ بھی عرب ہے"؛

آپ نے نہ کبھی تقریر کے لئے مسودہ جمع کرنے کا حکم دیا اور نہ کبھی کسی سے مدد لی، جاحظ کہتا ہے[2]

"ما بلغنا عن احد من جمیع الناس ان احدا ولد لہ خطبۃ"

تمام انسانوں میں سے کسی ایک نے بھی ہم تک یہ بات نہیں پہنچائی کہ کبھی کسی نے آپ کے لئے کوئی خطبہ تیار کرکے دیا تھا!

[1] اقتضاء الصراط المستقیم لابن تیمیہ ص ۷۰ [2] البیان والتبیین ۴/۳۱



آپ اپنے خطبات کا آغاز ہمیشہ اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا سے فرمایا کرتے تھے، چنانچہ العقد الفرید کا مصنف ابن عبد ربہ الاندلسی[1] لکھتا ہے۔

"تتبعت خطب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فوجدت اوائل اکثرھا الحمد للہ نحمدہ ونستعینہ... الخ ووجدت فی بعضھا: اوصیکم عباد اللہ بتقوی اللہ واحثکم علی طاعتہ..... ووجدت کل خطبۃ مفتاحھا الحمد للہ الا خطبۃ العید فان مفتاحھا: واللہ اکبر!

میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خطبات کا تتبع کیا تو مجھے ان میں سے اکثر کا آغاز اس طرح نظر آیا کہ، الحمد للہ نحمدہ ونستعینہ، تمام تعریف اللہ ہی کے لئے ہے ہم اس کی حمد بیان کرتا ہوں اور اسی سے مدد طلب کرتا ہوں..... بعض خطبات میں فرمایا کرتے: اے اللہ کے بندو! میں تمہیں اللہ کے تقویٰ کی وصیت کرتا ہوں اور اس کی اطاعت کے لئے جوش دلاتا ہوں،..... میں نے دیکھا ہے کہ آپ کے ہر خطبے کا آغاز الحمد للہ سے ہوتا تھا، سوائے خطبہ عید کے کہ اس خطبے کا آغاز آپ اللہ اکبر سے فرمایا کرتے تھے!

آپ اپنے خطبات میں جب حاضرین سے مخاطب ہوتے تو ایھا المسلمون (اے مسلمانو!) کے بجائے ایھا الناس (اے لوگو!) سے مخاطب فرماتے چونکہ آپ کا خطاب نہ صرف یہ کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور آئندہ آنے والی تمام مسلمان نسلوں سے تھا بلکہ قیامت تک آنے والی تمام نسل انسانی سے بھی تھا، یہ خطاب عام آپ کی نبوت عامہ اور رحمۃ للعالمین کی دلیل ہے حتیٰ کہ یہ صورت حال آپ کے اولین خطبہ میں بھی موجود ہے جو آپ نے اس وقت صرف گروہ قریش کے سامنے ارشاد فرمایا تھا! اپنے مخاطبین کی ذہنی کیفیت کے مطابق انہیں قائل کرنے اور

[1] العقد الفرید ۲/۲۳۱

بات کو ذہن نشین کرنے کے لئے بے حد خوبصورت اور نہایت پرکشش طریقہ استدلال اپناتے تھے، جس طرح آغاز اللہ کی حمد و ثنا سے فرماتے تھے اسی طرح اختتام والسلام علیکم ورحمۃ اللہ پر ہوتا تھا؟۔

جوامع الکلم کی طرح خطبات نبوی کا اسلوب بیان بھی ایک منفرد مقام رکھتا ہے جو اپنی نظیر آپ ہے، فرق صرف یہ ہے کہ جوامع الکلم میں حکمت و دانش کے گوہر ہائے گرانمایہ اور زبانِ نبوت کا اعجاز بیان اختصار و جامعیت کا پہلو لیے ہوئے ہے۔ جہاں اندازِ بیان میں جوش و تموج کے بجائے سکون و وقار اور معانی کی گہرائی کا غلبہ ہے، لیکن خطبات میں جوش و تموج بھی ہے اور ہیبت و جلالِ نبوت بھی، مگر افصح العرب والعجم صلی اللہ علیہ وسلم کے اسلوبِ خطابت میں عرب کے کاہنوں کی سجع و قافیہ کی بھول بھلیاں بھی نہیں اور خطبائے عرب کی بھاری بھرکم لفاظی اور عبارت آرائی بھی نہیں بلکہ یہ تو ایک اسلوب بیان ہے جو سیل بے پناہ سے زیادہ زور دار، باد نسیم سے زیادہ سحر انگیز و پرلطف اور پھول کی پتی سے زیادہ نرمی و نزاکت کی کیفیت لئے ہوئے ہے۔ یوں محسوس ہوتا ہے کہ جو بات قلبِ نبوت سے نکل رہی ہے وہ اخلاص و ایمان کی حرارت لئے قلب مومن کی گہرائیوں میں اترتی جا رہی ہے۔

خطباتِ نبوی کا اسلوب سامعین کے تمام طبقات کے لئے نہ صرف قابلِ فہم ہے بلکہ بے اندازہ روحانی تاثیر اور جاذبیت کا حامل بھی ہے، اگر کوئی ادبیات عالیہ کا ذوقِ سلیم رکھنے والا انسان ہو تو اسے اس اسلوب میں بلاغتِ عرب کی چاشنی اور لفظ و معنی کا حسین امتزاج نظر آئے گا، اگر نظر کی بلندی اور فکر کی گہرائی رکھنے والا انسان ہو تو وہ اپنے آپ کو حکمت و معانی کے بحرِ زخار سے فکر و نظر کی تسکین پائے گا اور اگر عام سطح کا انسان ہو تو ہر بات اس کے فہم و ادراک کے دریچے کھولتے ہوئے اس کے دل کی گہرائیوں میں اترتی ہوئی دکھائی دے گی، یہ ایک اسلوب ہے جو سہلِ ممتنع کی منفرد مثال ہے جس میں لسانِ قریش کی سلاست و روانی، قلب



نبوت کی اثر انگیزی اور قرآن کریم کے اعجاز بیان کے اثرات کی جھلک نظر آئے گی، اس اسلوب میں آیات قرآنی کے اقتباسات بھی ہیں مگر کلامِ ربانی اور کلامِ نبوی کے اسلوب میں زمین و آسمان کا فرق نظر آتا ہے! یہی بات قرآن اور نبوتِ محمدی کی صداقت کے لئے ایک ناقابلِ تردید شہادت ہے!



# نمونۂ خطب

(١)

## أَوَّلُ خُطْبَةٍ بَدَأَ بِهَا دَعْوَتَهُ بِمَكَّةَ

خَطَبَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَوَّلَ خُطْبَةٍ بِمَكَّةَ حِينَ دَعَا قَوْمَهُ فَحَمِدَ اللهَ وَأَثْنَى عَلَيْهِ ثُمَّ قَالَ:

"إِنَّ الرَّائِدَ لَا يَكْذِبُ أَهْلَهُ، وَاللهِ لَوْ كَذَبْتُ النَّاسَ جَمِيعًا، مَا كَذَبْتُكُمْ، وَلَوْ غَرَرْتُ النَّاسَ جَمِيعًا مَا غَرَرْتُكُمْ، وَاللهِ الَّذِي لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ إِنِّي لَرَسُولُ اللهِ إِلَيْكُمْ خَاصَّةً وَإِلَى النَّاسِ كَافَّةً، وَاللهِ لَتَمُوتُنَّ كَمَا تَنَامُونَ وَلَتُبْعَثُنَّ كَمَا تَسْتَيْقِظُونَ، وَلَتُحَاسَبُنَّ بِمَا تَعْمَلُونَ، وَلَتُجْزَوُنَّ بِالْإِحْسَانِ إِحْسَانًا، وَبِالسُّوءِ سُوءًا، وَإِنَّهَا الْجَنَّةُ أَبَدًا أَوِ النَّارُ أَبَدًا"[1]

ترجمہ: اولین خطبہ جس سے آپ نے مکہ میں دعوت اسلام کا آغاز کیا تھا:

(رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب اپنی قوم کو اسلام کی دعوت دی اور مکہ مکرمہ میں سب سے پہلا خطبہ ارشاد فرمایا تو اللہ تعالیٰ کی حمد وثنا کے بعد فرمایا تھا):

"کوئی خبر لانے والا اپنے خاندان سے جھوٹ نہیں بولا کرتا۔ اللہ کی قسم! اگر میں دنیا کے تمام انسانوں سے جھوٹ بولتا بھی تو تم سے تو پھر بھی جھوٹ نہ بولتا، اگر میں تمام دنیا والوں سے دھوکہ کر بھی لیتا تو تم سے تو کبھی دھوکہ نہ کرتا، میں اس اللہ کی قسم کھا کر کہتا ہوں جس کے سوا کوئی معبود نہیں کہ میں اللہ کا رسول ہوں جو تمہارے لئے خصوصاً اور دنیا کے تمام انسانوں کے لئے عموماً مبعوث کیا گیا ہوں، اللہ کی قسم! تمہیں موت

[1] السيرة الحلبية ١/٢٧٢، الكامل لابن الأثير ٢/٢٧، جمهرة خطب العرب ١: ٥١.



بھی اسی طرح ہی آنی ہے جس طرح تم سو جایا کرتے ہو، تم اٹھائے بھی اسی طرح ہی جاؤ گے جس طرح تم بیدار ہو جایا کرتے ہو، تمہارے اعمال کا حساب وکتاب بھی لازمی ہوگا اور تمہیں بھلائی کا بدلہ بھلائی اور برائی کا بدلہ برائی لازماً دیکھنا ہوگا پھر اس کے بعد یا تو ہمیشہ کے لئے جنت ہوگی اور یا جہنم!"

(٢)

## أَوَّلُ خُطْبَةٍ خَطَبَهَا بِالْمَدِينَةِ

وَخَطَبَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خُطْبَةً بِالْمَدِينَةِ حِينَ هَاجَرَ إِلَيْهَا، فَحَمِدَ اللهَ وَأَثْنَى عَلَيْهِ بِمَا هُوَ أَهْلُهُ ثُمَّ قَالَ:[1]

"أَمَّا بَعْدُ أَيُّهَا النَّاسُ! فَقَدِّمُوا لِأَنْفُسِكُمْ، تَعْلَمُنَّ وَاللهِ لَيُصْعَقَنَّ أَحَدُكُمْ، ثُمَّ لَيَدَعَنَّ غَنَمَهُ، لَيْسَ لَهَا رَاعٍ، ثُمَّ لَيَقُولَنَّ لَهُ رَبُّهُ، وَلَيْسَ لَهُ تَرْجُمَانٌ وَلَا حَاجِبٌ يَحْجُبُهُ دُونَهُ: أَلَمْ يَأْتِكَ رَسُولِي فَبَلَّغَكَ، وَآتَيْتُكَ مَالًا وَأَفْضَلْتُ عَلَيْكَ فَمَا قَدَّمْتَ لِنَفْسِكَ؟ فَلَيَنْظُرَنَّ يَمِينًا وَشِمَالًا فَلَا يَرَى شَيْئًا، ثُمَّ لَيَنْظُرَنَّ قُدَّامَهُ فَلَا يَرَى غَيْرَ جَهَنَّمَ، فَمَنِ اسْتَطَاعَ أَنْ يَقِيَ وَجْهَهُ مِنَ النَّارِ وَلَوْ بِشِقٍّ مِنْ تَمْرَةٍ فَلْيَفْعَلْ، وَمَنْ لَمْ يَجِدْ فَبِكَلِمَةٍ طَيِّبَةٍ فَإِنَّ بِهَا تُجْزَى الْحَسَنَةُ عَشْرَ أَمْثَالِهَا إِلَى سَبْعِمِائَةِ ضِعْفٍ، وَالسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَعَلَى رَسُولِ اللهِ وَرَحْمَةُ اللهِ وَبَرَكَاتُهُ"

(٣)

(وَقَالَ ابْنُ إِسْحَاقَ: ثُمَّ خَطَبَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ النَّاسَ مَرَّةً أُخْرَى فَقَالَ)

"إِنَّ الْحَمْدَ لِلّٰهِ أَحْمَدُهُ وَأَسْتَعِينُهُ، نَعُوذُ بِاللهِ مِنْ شُرُورِ أَنْفُسِنَا

[1] الروض الأنف ١/١٠، جمهرة خطب العرب ١/٥٥

[2] الروض الأنف ١: ١٥، إعجاز القرآن ص ١١٠، جمهرة خطب العرب ١/٥٣

وَسَيِّئَاتِ أَعْمَالِنَا، مَنْ يَهْدِهِ اللهُ فَلَا مُضِلَّ لَهُ وَمَنْ يُضْلِلْهُ فَلَا هَادِيَ لَهُ
وَأَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ، إِنَّ أَحْسَنَ الْحَدِيثِ
كِتَابُ اللهِ تَبَارَكَ وَتَعَالَى قَدْ أَفْلَحَ مَنْ زَيَّنَهُ اللهُ فِي قَلْبِهِ وَأَدْخَلَهُ فِي
الْإِسْلَامِ بَعْدَ الْكُفْرِ، وَاخْتَارَهُ عَلَى مَا سِوَاهُ مِنْ أَحَادِيثِ النَّاسِ، إِنَّهُ
أَحْسَنُ الْحَدِيثِ وَأَبْلَغُهُ، أَحِبُّوا مَا أَحَبَّ اللهُ، أَحِبُّوا اللهَ بِكُلِّ قُلُوبِكُمْ
وَلَا تَمَلُّوا كَلَامَ اللهِ وَذِكْرَهُ، وَلَا تَقْسُ عَنْهُ قُلُوبُكُمْ، فَإِنَّهُ مِنْ
كُلِّ مَا يَخْلُقُ اللهُ يَخْتَارُ وَيَصْطَفِي قَدْ سَمَّاهُ اللهُ خِيَرَتَهُ مِنَ الْأَعْمَالِ وَ
مُصْطَفَاهُ مِنَ الْعِبَادِ الصَّالِحَ الْحَدِيثِ، وَمِنْ كُلِّ مَا أُوتِيَ النَّاسُ مِنَ الْحَلَالِ
وَالْحَرَامِ، فَاعْبُدُوا اللهَ وَلَا تُشْرِكُوا بِهِ شَيْئًا، وَاتَّقُوهُ حَقَّ تُقَاتِهِ، وَ
اصْدُقُوا اللهَ صَالِحَ مَا تَقُولُونَ بِأَفْوَاهِكُمْ، وَتَحَابُّوا بِرُوحِ اللهِ بَيْنَكُمْ
إِنَّ اللهَ يَغْضَبُ أَنْ يُنْكَثَ عَهْدُهُ، وَالسَّلَامُ عَلَيْكُمْ»

ترجمہ: مدینہ منورہ میں آپ کا پہلا خطبہ

(ہجرت کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سب سے پہلا خطبہ ارشاد
فرمایا جس میں اللہ کی حمد وثنا کے بعد فرمایا تھا)

"اے لوگو! اپنے لئے کچھ توشۂ آخرت فراہم کر لو، تمہیں اچھی طرح معلوم ہونا
چاہیئے۔ اللہ کی قسم تم میں سے کسی کو بھی بجلی کی طرح اچانک موت آسکتی ہے پھر اسے
اپنا ریوڑ چرواہے کے بغیر چھوڑ کر جانا ہوگا، اور اسے اپنے رب کے حضور پیش
ہونا ہوگا پھر اس کا رب اس سے سوال کرے گا، جبکہ وہاں نہ تو کوئی ترجمان
ہوگا، نہ درمیان میں کوئی پردہ حائل ہوگا۔ کیا تیرے پاس میرا رسول نہیں آیا تھا؟ کیا
اس نے تجھے میرا پیغام نہیں پہنچایا تھا؟ کیا میں نے تجھے مال نہیں دیا تھا اور تجھ پر
اپنا فضل نہیں کیا تھا؟ تو اب بتا تو نے اپنے لئے کیا توشۂ آخرت تیار کر رکھا ہے!
تب وہ دائیں بائیں دیکھے گا مگر کچھ نہ پائے گا، پھر سامنے دیکھے گا تو اسے جہنم کے
سوا اور کچھ بھی دکھائی نہ دے گا، سو اگر کوئی خود کو آتش دوزخ سے بچانا چاہتا ہے



تو اسے ضرور کارِ خیر میں حصہ لینا ہوگا خواہ کھجور کا آدھا ٹکڑا دے کر ہی ہو، اگر کسی کو یہ
بھی میسر نہ ہو تو پھر ایک پاکیزہ بات کر کے بھی کارِ خیر کر سکتا ہے، کیونکہ اس پاکیزہ
بات کی نیکی کا بدلہ بھی دس گنا ہے جو سات سو گنا تک بڑھ سکتا ہے، تم پر اور اللہ
کے رسول پر اللہ کی رحمت، برکتیں اور سلام ہو!"

(ابن اسحاق کا قول ہے کہ آپؐ نے ایک بار پھر خطبہ دیا تو اس میں ارشاد فرمایا تھا)

"بلاشبہ تمام تعریفوں کا سزاوار تو اللہ ہی ہے، میں اسی کی حمد بیان کرتا ہوں
اور اسی سے مدد مانگتا ہوں، ہم اپنے نفسوں کے شر سے اور اپنے برے اعمال سے
اللہ کی پناہ مانگتے ہیں، جسے اللہ راہِ ہدایت پر ڈال دے اسے گمراہ کرنے والا کوئی
نہیں، میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ وحدہٗ لاشریک کے سوا کوئی معبود نہیں، بلاشبہ
بہترین بات تو اللہ تبارک وتعالیٰ کی کتاب ہی ہے۔ وہ شخص فلاح پا گیا جس کے
سینے کو اللہ نے اپنی اس کتاب سے مزین کر دیا اور کفر کے بعد اسے اسلام کا حلقہ
بگوش بنا دیا اور لوگوں کی باتوں کے بجائے کتاب اللہ کی بات کو چن لیا، بلاشبہ
کتاب اللہ بہترین اور بلیغ ترین بات ہے۔ وہی چیز پسند کرو جسے اللہ نے پسند
کیا، اللہ جل جلالہ سے اپنے دلوں کی گہرائی سے محبت کرو، اللہ کے کلام اور
اس کے ذکر سے کبھی رنجیدہ نہ ہونا، اس کے بارے میں سنگدل نہ بن جانا، بلاشبہ
اللہ جو کچھ تخلیق فرماتا ہے اس میں سے چنتا اور انتخاب فرماتا ہے، اسی کو اللہ تعالیٰ
نے چیدہ اعمال میں سے قرار دیا ہے، بندوں میں سے اللہ کا چنا ہوا وہ ہے جو
عمدہ و صالح بات کرنے والا ہوتا ہے، جو کچھ اس نے لوگوں کو حلال و حرام میں
سے عطا فرمایا ہے اس میں سے پاکیزہ اسے پسند ہے، سو اسی کی عبادت کرو،
اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہراؤ۔ اس سے ڈرو جیسا کہ ڈرنے کا حق ہے۔
اپنے منہ سے جو نیک بات کہو وہ اللہ کے حضور صدقہ کرو، اللہ کی پسندیدہ فراخ دلی
کی بنیاد پر باہم الفت و محبت پیدا کرو، اللہ تعالیٰ اس سے ناراض ہوتا ہے
کہ اگر اس کے ساتھ کیا ہوا عہد و پیمان توڑ دیا جائے!"

(۴)

(وقال في إحدى خطباته صلى الله عليه وسلم)

«أيها الناس! كأن الموت فيها على غيرنا قد كتب، وكأن الحق فيها على غيرنا قد وجب، وكأن الذي نشيع من الأموات سفر عما قليل إلينا راجعون، نبوئهم أجداثهم ونأكل من تراثهم، كأنا مخلدون بعدهم، ونسينا كل واعظة، وأمنا كل جائحة، طوبى لمن شغله عيبه عن عيوب الناس، طوبى لمن أنفق مالا اكتسبه من غير معصية، وجالس أهل الفقه والحكمة، وخالط أهل الذل والمسكنة، طوبى لمن زكت وحسنت خليقته وطابت سريرته، وعزل عن الناس شره، طوبى لمن أنفق الفضل من ماله، وأمسك الفضل من قوله، ووسعته السنة، ولم تستهوه البدعة!»[1]

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک خطبہ میں فرمایا۔

"اے لوگو! ہم یوں تصور کرتے ہیں کہ جیسے اس دُنیا میں موت تو ہمارے علاوہ دوسروں کا مقدر ہے، اس دنیا میں حقوق بھی دوسروں کے ذمہ ہی واجب ہیں، گویا ہم جن مرنے والوں کو الوداع کرتے ہیں وہ کوئی مسافر ہیں جو عنقریب ہمارے پاس لوٹ آنے والے ہیں، ہم انہیں قبروں میں سپرد خاک کرتے اور ان کی میراث کھاتے ہیں، یوں لگتا ہے جیسے ہم نے ان کے بعد ہمیشہ یہیں رہنا ہے، ہم ہر عبرت کو بھول گئے اور ہر تباہی سے خود کو محفوظ سمجھ بیٹھے! اچھائی ہے اس شخص کے لئے جسے اپنے عیبوں نے لوگوں کے عیوب سے غافل کر دیا بھلائی ہے اس کے لئے جس نے اللہ کی راہ میں ایسا مال خرچ کیا جو اس نے کسی گناہ سے نہیں کمایا تھا! جو اہل فقہ وحکمت کی صحبت میں بیٹھا اور بےکسوں اور ناداروں سے میل جول رکھا! خوشخبری ہے اس کے لئے جس کی فطرت وجبلت پاکیزہ اور اچھی ہے جس کا

[1] صبح الاعشیٰ ۱/۲۱۳، جمہرۃ خطب العرب ۱/۵۲



باطن پاک ہو اور اس کے شر سے لوگ محفوظ رہیں، مبارک اس شخص کو جس نے اپنا فالتو مال اللہ کی راہ میں خرچ کیا اور اپنی فالتو باتیں اپنے منہ میں ہی روک لی! جسے سنت پر پورا پورا عمل میسر آیا اور بدعت اس کے لئے باعث ہوس نہ بنی!

(۵)

## ومما قال صلى الله عليه وسلم في خطبة من خطباته عن الجمعة والإمامة

«ألا أيها الناس! توبوا إلى ربكم قبل أن تموتوا، وبادروا الأعمال الصالحة قبل أن تشغلوا، وصلوا الذي بينكم وبين ربكم بكثرة ذكركم له، وكثرة الصدقة في السر والعلانية، ترزقوا وتؤجروا وتنصروا، واعلموا أن الله عز وجل قد افترض عليكم الجمعة، في مقامي هذا، في عامي هذا، في شهري هذا، إلى يوم القيامة، حياتي ومن بعد مماتي، فمن تركها وله إمام فلا جمع الله له شمله، ولا بارك له في أمره، ألا ولا حج له، ألا ولا صوم له، ألا ولا صدقة له، ألا ولا بر له، ألا ولا يؤم أعرابي مهاجرا، ألا ولا يؤم فاجر مؤمنا، إلا أن يقهره سلطان يخاف سيفه أو سوطه»[1]

ترجمہ: جمعہ اور امامت کے بارے میں ایک خطبہ میں فرمایا:

"خبردار اے لوگو! اس سے پہلے کہ تمہیں موت آئے اپنے رب سے توبہ کر لو مصروفیات میں الجھنے سے قبل ہی اعمال صالحہ کے لئے سبقت کرو، کثرتِ ذکر اللہ اور پوشیدہ وظاہر صدقے سے اپنے رب سے اپنا رشتہ مضبوط کر لو، تمہیں رزق، اجر اور نصرت سے نوازا جائے گا! اور جان لو کہ اللہ تعالیٰ نے

[1] اعجاز القرآن للباقلانی ص ۱۱۰، جمہرۃ خطب العرب ۱/۵۳

تم پر جمعہ فرض کیا ہے ، میری اس جگہ پر ، اس سال کے دوران ، اس مہینے کے اندر ، یہ قیامت تک فرض رہے گا ، میری زندگی میں اور میرے مرنے کے بعد بھی ، اگر کسی نے جمعہ ترک کر دیا حالانکہ اسے امام بھی میسّر تھا ، تو اللہ تعالیٰ اسے کبھی دل جمعی عطا نہ کرے ، نہ اس کے معاملے میں برکت دے ! ہاں تو تارک جمعہ کا نہ حج ہے نہ روزہ ہے ، نہ اس کی زکوٰۃ ۔ آگاہ رہو کہ اس کی نیکی بھی کوئی نہیں ! خبردار کوئی گنوار کسی مہذب و عالم کی امامت نہ کرائے ، نہ کوئی فاجر و بدکار مومن کی امامت کرے ۔ ہاں اگر اسے کوئی قوت زیر کرے جس کی تلوار اور کوڑے کا اسے ڈر ہو تو الگ بات ہے ؛

(۵)

## خُطْبَتُهُ فِي أَوَّلِ جُمُعَةٍ جَمَعَهَا بِالْمَدِينَةِ

(صَلَّى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالْمُؤْمِنِينَ أَوَّلَ جُمُعَةٍ بِالْمَدِينَةِ الْمُنَوَّرَةِ وَخَطَبَهُمْ فَقَالَ[1])

«اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ، أَحْمَدُهُ وَأَسْتَعِينُهُ وَأَسْتَغْفِرُهُ وَأَسْتَهْدِيهِ وَأُومِنُ بِهِ وَلَا أَكْفُرُهُ وَأُعَادِي مَنْ يَكْفُرُهُ ، وَأَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ ، وَأَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُولُهُ ، أَرْسَلَهُ بِالْهُدَى وَالنُّورِ وَالْمَوْعِظَةِ عَلَى فَتْرَةٍ مِنَ الرُّسُلِ ، وَقِلَّةٍ مِنَ الْعِلْمِ وَضَلَالَةٍ مِنَ النَّاسِ ، وَانْقِطَاعٍ مِنَ الزَّمَانِ ، وَدُنُوٍّ مِنَ السَّاعَةِ وَقُرْبٍ مِنَ الْأَجَلِ ، مَنْ يُطِعِ اللّٰهَ وَرَسُولَهُ فَقَدْ رَشَدَ ، وَمَنْ يَعْصِهِمَا فَقَدْ غَوَى وَفَرَّطَ وَضَلَّ ضَلَالًا بَعِيدًا ۔

وَأُوصِيكُمْ بِتَقْوَى اللّٰهِ فَإِنَّهُ خَيْرُ مَا أَوْصَى بِهِ الْمُسْلِمُ الْمُسْلِمَ أَنْ يَحُضَّهُ عَلَى الْآخِرَةِ ، وَأَنْ يَأْمُرَهُ بِتَقْوَى اللّٰهِ ، فَاحْذَرُوا

---

[1] الطبری ۲/۲۵۵ جمہرۃ خطب العرب ۱/۵۶ [2] ق (۵۰/۲۹)



مَا حَذَّرَكُمُ اللّٰهُ مِنْ نَفْسِهِ ، وَلَا أَفْضَلَ مِنْ ذٰلِكَ نَصِيحَةً ، وَلَا أَفْضَلَ مِنْ ذٰلِكَ ذِكْرًا ، وَإِنَّ تَقْوَى اللّٰهِ لِمَنْ عَمِلَ بِهِ عَلَى وَجَلٍ وَمَخَافَةٍ مِنْ رَبِّهِ ، عَوْنُ صِدْقٍ عَلَى مَا تَبْغُونَ مِنْ أَمْرِ الْآخِرَةِ ؛ وَمَنْ يُصْلِحِ الَّذِي بَيْنَهُ وَبَيْنَ اللّٰهِ مِنْ أَمْرِهِ فِي السِّرِّ وَالْعَلَانِيَةِ لَا يَنْوِي بِذٰلِكَ إِلَّا وَجْهَ اللّٰهِ ، يَكُنْ لَهُ ذِكْرًا فِي عَاجِلِ أَمْرِهِ ، وَذُخْرًا فِيمَا بَعْدَ الْمَوْتِ حِينَ يَفْتَقِرُ الْمَرْءُ إِلَى مَا قَدَّمَ ، وَمَا كَانَ مِنْ سِوَى ذٰلِكَ يَوَدُّ لَوْ أَنَّ بَيْنَهُ وَبَيْنَهُ أَمَدًا بَعِيدًا ، وَيُحَذِّرُكُمُ اللّٰهُ نَفْسَهُ ، وَاللّٰهُ رَءُوفٌ بِالْعِبَادِ ۔

وَالَّذِي صَدَقَ قَوْلَهُ وَأَنْجَزَ وَعْدَهُ لَا خُلْفَ لِذٰلِكَ فَإِنَّهُ يَقُولُ عَزَّ وَجَلَّ : مَا يُبَدَّلُ الْقَوْلُ لَدَيَّ وَمَا أَنَا بِظَلَّامٍ لِلْعَبِيدِ[2] فَاتَّقُوا اللّٰهَ فِي عَاجِلِ أَمْرِكُمْ وَآجِلِهِ فِي السِّرِّ وَالْعَلَانِيَةِ ، فَإِنَّهُ مَنْ يَتَّقِ اللّٰهَ يُكَفِّرْ عَنْهُ سَيِّئَاتِهِ ، وَيُعْظِمْ لَهُ أَجْرًا ، وَمَنْ يَتَّقِ اللّٰهَ فَقَدْ فَازَ فَوْزًا عَظِيمًا ، وَإِنَّ تَقْوَى اللّٰهِ يُوَقِّي مَقْتَهُ وَيُوَقِّي عُقُوبَتَهُ وَيُوَقِّي سَخَطَهُ ، وَإِنَّ تَقْوَى اللّٰهِ يُبَيِّضُ الْوُجُوهَ وَيُرْضِي الرَّبَّ وَيَرْفَعُ الدَّرَجَةَ ، خُذُوا بِحَظِّكُمْ وَلَا تُفَرِّطُوا فِي جَنْبِ اللّٰهِ ، قَدْ عَلَّمَكُمُ اللّٰهُ كِتَابَهُ وَنَهَجَ لَكُمْ سَبِيلَهُ ، لِيَعْلَمَ الَّذِينَ صَدَقُوا وَيَعْلَمَ الْكَاذِبِينَ فَأَحْسِنُوا كَمَا أَحْسَنَ اللّٰهُ إِلَيْكُمْ ، وَعَادُوا أَعْدَاءَهُ وَجَاهِدُوا فِي اللّٰهِ حَقَّ جِهَادِهِ هُوَ اجْتَبَاكُمْ وَسَمَّاكُمُ الْمُسْلِمِينَ ، لِيَهْلِكَ مَنْ هَلَكَ عَنْ بَيِّنَةٍ وَيَحْيَا مَنْ حَيَّ عَنْ بَيِّنَةٍ ، وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ فَأَكْثِرُوا ذِكْرَ اللّٰهِ ۔ وَاعْمَلُوا لِمَا بَعْدَ الْيَوْمِ ، فَإِنَّهُ مَنْ يُصْلِحْ مَا بَيْنَهُ وَبَيْنَ اللّٰهِ يَكْفِهِ اللّٰهُ مَا بَيْنَهُ وَبَيْنَ النَّاسِ ، ذٰلِكَ بِأَنَّ اللّٰهَ يَقْضِي عَلَى النَّاسِ وَلَا يَقْضُونَ عَلَيْهِ ، وَيَمْلِكُ مِنَ النَّاسِ وَلَا يَمْلِكُونَ مِنْهُ ، اللّٰهُ أَكْبَرُ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ الْعَظِيمِ ؛»

## ترجمہ: مدینہ منورہ میں سب سے پہلے جمعہ میں آپ کا خطبہ

(رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ منورہ میں مسلمانوں کے
ساتھ پہلا جمعہ ادا کیا تو اس موقع پر ان کے سامنے خطبہ ارشاد فرمایا)

وہ تمام تعریفیں اللہ ہی کے لئے ہیں، میں اسی کی حمد بیان کرتا ہوں، اسی سے
مدد مانگتا ہوں۔ اسی سے بخشش کا طالب ہوں۔ اسی سے ہدایت چاہتا ہوں۔ اسی
پر ایمان رکھتا ہوں، اس کے ساتھ کفر نہیں کرتا اور اس کے منکر سے عداوت
رکھتا ہوں، میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ وحدہٗ لا شریک کے سوا اور کوئی معبود
نہیں اور محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اس کے بندے اور رسول ہیں جنہیں اس نے
رسولوں کے ایک وقفے کے بعد ہدایت، نور اور موعظت کے ساتھ مبعوث
فرمایا، جبکہ علم کی بڑی کمی ہو چکی تھی، لوگ گمراہ ہو گئے تھے، زمانے کا سلسلہ
منقطع ہو گیا تھا، قیامت قریب تھی اور اجل قریب آن پہنچی تھی؛ جس نے
اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کی وہ ہدایت پا گیا اور جس نے ان کی نافرمانی
کی تو وہ بھٹک گیا، حد سے تجاوز کر گیا اور دور رس گمراہی میں مبتلا ہو گیا۔

میں تمہیں اللہ کے تقویٰ کی وصیت کرتا ہوں، اس لئے کہ مسلمان مسلمان
کو بہترین وصیت یہی کر سکتا ہے کہ وہ اسے آخرت کے لئے جوش دلائے
اور اسے اللہ کے تقویٰ کا حکم دے، سو اللہ نے جس بات سے تمہیں ڈرایا ہے
اس سے بچو، اس سے بہتر نہ تو کوئی نصیحت ہے اور نہ اس سے افضل کوئی
ذکر ہے؛ اور اللہ کا تقویٰ اسی کے لئے ہے جس نے اپنے رب کے خوف اور ڈر سے
اس پر عمل کیا، تم آخرت کی جس بات کے طالب ہو اس کے لئے یہ بہترین اور
سچا معاون ہے۔ جس نے ظاہر و باطن میں اپنے رب کے اور اپنے درمیان
رشتوں کو درست کر لیا اور اس میں اس کی نیت صرف اللہ کی ذات ہوئی تو
یہ بات اس کے بنیادی معاملات کے لئے نصیحت اور مرنے کے بعد والی زندگی
میں ذخیرہ ثابت ہوگی جبکہ بندہ اپنے توشۂ آخرت کا محتاج ہوگا، اور اگر اس کے



علاوہ کوئی بات ہوئی تو وہ پسند کرے گا کہ اس کے اور اس بات کے درمیان
طویل فاصلہ ہو جائے۔ اللہ تمہیں اپنی ذات کے بارے میں احتیاط کا حکم دیتا
ہے اور اللہ اپنے بندوں پر بے حد مہربان ہے۔

قسم ہے اس کی جس کا قول سچا ہوا، اور جس نے اپنا وعدہ پورا کیا اور اس میں کوئی خلاف
ورزی نہیں ہو گی اللہ عزوجل فرماتے ہیں: میرے ہاں قول میں تبدیلی نہیں ہے،
اور نہ میں اپنے بندوں پر زیادتی کرنے والا ہوں؛ اس لئے اپنے دنیاوی
اور اخروی معاملات میں خفیہ و ظاہر اللہ سے ڈرتے رہو، کیونکہ جو اللہ سے ڈرتا
ہے تو وہ اس کے گناہوں کو دور کر دیتا ہے اور اسے بہت بڑا اجر دیتا
ہے۔ جو اللہ سے ڈرا تو اس نے بہت بڑی کامیابی حاصل کر لی۔ اللہ کا خوف
اس کی نفرت سے بچاتا، اس کے عذاب سے نجات دلاتا اور اس کی ناراضگی
سے محفوظ رکھتا ہے، اللہ کا تقویٰ و خوف چہروں کو عزت بخشتا ہے اللہ
کو خوش کرتا ہے اور درجات بلند کرتا ہے۔ اپنا مقدر پاؤ اور اللہ کے
معاملے میں تفریط سے کام نہ لو، اس نے تمہیں اپنی کتاب کا علم دیا ہے اور
اپنا راستہ واضح کر دیا ہے تاکہ وہ تم میں سے سچے اور جھوٹے لوگوں کی پہچان
کر سکے، اس لئے اللہ کے لئے بھلائی کرو جس طرح اس نے تم پر احسان
کیا ہے، اس کے دشمنوں کو اپنا دشمن جانو، اللہ کی خاطر جہاد کا حق ادا کرو،
اس نے تمہیں چنا ہے اور تمہیں مسلمان کا لقب دیا ہے تاکہ دلائل سے محروم
ہونے والا ہلاک ہو اور دلائل کا سہارا پانے والا زندہ رہے؛ قوت تو صرف
اللہ ہی کے طفیل ہے۔ اس لئے اللہ کا ذکر بکثرت کیا کرو، آج کے بعد کی زندگی
کے لئے عمل کرو۔ کیونکہ جو شخص اللہ کی ذات سے اپنے رشتوں کی اصلاح
کر لیتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کے اور لوگوں کے درمیانی رشتوں کا کفیل بن
جاتا ہے، اس لئے کہ اللہ تو لوگوں کے فیصلے کرتا ہے مگر لوگ اللہ کے فیصلے
نہیں کر سکتے، وہ انسانوں کا مالک ہے انسان اس کے مالک نہیں ہیں

اللہ ہی سب سے بڑا ہے، اللہ عظیم کے سوا کوئی قوت کا ذریعہ اور سرچشمہ نہیں ہے!"

(۶)

## خُطْبَةٌ عَنِ الدُّنْيَا وَمَصِيرِهَا

(وَخَطَبَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعْدَ الْعَصْرِ يَوْمًا فَكَانَ مِمَّا قَالَ فِي ذَلِكَ الْيَوْمِ)[1]

أَلَا إِنَّ الدُّنْيَا خَضِرَةٌ حُلْوَةٌ، أَلَا وَإِنَّ اللّٰهَ مُسْتَخْلِفُكُمْ فِيهَا فَنَاظِرٌ كَيْفَ تَعْمَلُونَ فَاتَّقُوا الدُّنْيَا وَاتَّقُوا النِّسَاءَ، أَلَا لَا يَمْنَعَنَّ رَجُلًا مَخَافَةُ النَّاسِ أَنْ يَقُولَ الْحَقَّ إِذَا عَلِمَهُ (وَلَمْ يَزَلْ يَخْطُبُ حَتَّى لَمْ تَبْقَ مِنَ الشَّمْسِ إِلَّا حُمْرَةٌ عَلَى أَطْرَافِ السَّعَفِ فَقَالَ): إِنَّهُ لَمْ يَبْقَ مِنَ الدُّنْيَا فِيمَا مَضَى إِلَّا كَمَا بَقِيَ مِنْ يَوْمِكُمْ هَذَا فِيمَا مَضَى!"

**ترجمہ: دنیا اور اس کے انجام کے بارے میں آپ کا خطبہ**

(رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دن عصر کے بعد خطبہ دیا جس میں آپ نے یہ بھی ارشاد فرمایا کہ)

"ہاں تو دنیا ہے تو سرسبز و شیریں! مگر خبردار رہو کہ اللہ نے تمہیں اس دنیا میں چھوڑا اس لئے ہے کہ وہ یہ دیکھنا چاہتا ہے کہ تم کیسے عمل کرتے ہو، اسو دنیا کے معاملے میں تقویٰ اختیار کرو، اور عورتوں کے بارے میں بھی تقویٰ اختیار کرو، خبردار! لوگوں کا خوف کسی آدمی کو حق بات کہنے سے نہ روکے اگر اسے حق معلوم ہو جائے! (آپ خطبہ ارشاد فرماتے رہے حتی کہ آفتاب غروب ہونے لگا مگر سورج کی کچھ سرخی کھجوروں کے پتوں کے اس پاس باقی رہ گئی، تب آپ نے فرمایا) کہ دنیا کی عمر کا اتنا حصّہ

[1] اعجاز القرآن ص ۱۱۳، جمہرۃ خطب العرب ۱/ ۵۴



بھی باقی نہیں رہا جتنا کہ تمہارے آج کے دن کا حصّہ باقی رہ گیا ہے!"

(۷)

## اِغْتَنِمِ الْفُرْصَةَ!

(وَمِمَّا قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي بَعْضِ خُطَبِهِ)[1]

"أَيُّهَا النَّاسُ إِنَّ لَكُمْ مَعَالِمَ فَانْتَهُوا إِلَى مَعَالِمِكُمْ، وَإِنَّ لَكُمْ نِهَايَةً فَانْتَهُوا إِلَى نِهَايَتِكُمْ، فَإِنَّ الْعَبْدَ بَيْنَ مَخَافَتَيْنِ، أَجَلٍ قَدْ مَضَى لَا يَدْرِي مَا اللّٰهُ فَاعِلٌ فِيهِ، وَأَجَلٍ بَاقٍ لَا يَدْرِي مَا اللّٰهُ قَاضٍ فِيهِ! فَلْيَأْخُذِ الْعَبْدُ مِنْ نَفْسِهِ لِنَفْسِهِ وَمِنْ دُنْيَاهُ لِآخِرَتِهِ وَمِنَ الشَّبِيبَةِ قَبْلَ الْكِبَرِ وَمِنَ الْحَيَاةِ قَبْلَ الْمَمَاتِ، فَوَالَّذِي نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهِ مَا بَعْدَ الْمَوْتِ مِنْ مُسْتَعْتَبٍ وَلَا بَعْدَ الدُّنْيَا مِنْ دَارٍ إِلَّا الْجَنَّةُ أَوِ النَّارُ!"

**ترجمہ: فرصت کو غنیمت جانو!**

(رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے ایک خطبہ میں فرمایا)

"لوگو! تمہارے لئے کچھ حدیں ہیں اس لئے اپنی حدوں پر رک جایا کرو، تمہارے لئے ایک انتہا ہے اپنی اس انتہا پر رک جایا کرو، کیونکہ بندہ دو خوفوں کے درمیان ہوتا ہے، ایک مدت عمر ہے جو گزر چکی اس کے بارے میں کچھ معلوم نہیں کہ اللہ تعالیٰ اس کے بارے میں کیا کرنے والے ہیں، عمر کا ایک عرصہ ہے جو باقی رہ گیا ہے۔ اس کے بارے میں بھی بندے کو علم نہیں کہ اللہ تعالیٰ اس کے بارے میں کیا فیصلہ کرنے والا ہے! اس لئے بندے کو اپنے لئے کچھ خود ہی کرنا ہوگا، دنیا سے آخرت کے لئے، جوانی سے بڑھاپے کے لئے اور زندگی سے موت کی آمد سے قبل کچھ حاصل کر لینا چاہیے

[1] البیان والتبیین ۱/ ۳۰۲، الکامل للمبرد ص، عیون الاخبار ۲/ ۲۳۱، اعجاز القرآن ص ۱۱۰، جمہرۃ خطب العرب ۱/ ۵۵۔

قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضے میں محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی جان ہے!
موت کے بعد اللہ کو راضی کرنے کی کوئی صورت نہ ہوگی اور نہ دنیا کے
بعد کوئی اور گھر ہوگا سوائے اس کے کہ یا جنت ہوگی یا دوزخ!"

(۸)

## رَدُّهُ عَلَىٰ بَنِي نَهْدٍ

(رَدَّ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَىٰ خَطِيبِ نَهْدٍ فَقَالَ)

"اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لَهُمْ فِي مَحْضِهَا وَمَخْضِهَا وَمَذْقِهَا، وَابْعَثْ رَاعِيَهَا
فِي الدَّثْرِ بِيَانِعِ الثَّمَرِ، وَافْجُرْ لَهُ الثَّمَدَ، وَبَارِكْ لَهُ فِي الْمَالِ وَالْوَلَدِ،
مَنْ أَقَامَ الصَّلَاةَ كَانَ مُسْلِمًا، وَمَنْ آتَى الزَّكَاةَ كَانَ مُحْسِنًا، وَمَنْ شَهِدَ
أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ كَانَ مُخْلِصًا، يَا بَنِي نَهْدٍ! لَكُمْ وَدَائِعُ الشِّرْكِ
وَوَضَائِعُ الْمُلْكِ، لَا تُلْطِطْ فِي الزَّكَاةِ وَلَا تُلْحِدْ فِي الْحَيَاةِ وَلَا تَتَثَاقَلْ
عَنِ الصَّلَاةِ!"

### ترجمہ: بنی نہد کے خطاب کے جواب میں

قبیلہ بنی نہد کے خطیب کے جواب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم[1]
کے خطبہ سے اقتباس۔

"اے اللہ! اس قبیلہ نہد کے خالص دودھ، دہی کی لسی اور دودھ
والی لسی میں برکت عطا کر، ان کے چرواہے کو بہت سے مویشیوں کا نگہبان بنا،
اس کے لئے پانی کے چشمے نکال، اور ان کے مال و اولاد میں برکت دے، جس نے
نماز قائم کی وہ مسلمان ہوگیا، جس نے زکوٰۃ دی وہ بھلائی کرنے والا ہوا،
اور جس نے گواہی دی کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں وہ مخلص اور پاکیزہ بن گیا!
اے بنی نہد! تمہیں شریک کار کی امانت اور مملکت کے وظائف کا حق حاصل
ہوگا۔ زکوٰۃ کے معاملے میں رکاوٹ نہ ڈالنا۔ زندگی میں کج روی نہ اختیار

[1] الشفا ۱/ ۶۹، العقد الفريد ۱/ ۱۱۳، جمهرة خطب العرب ۱/ ۱۰۸



کرنا اور نماز میں سستی نہ کرنا!"

(۹)

## خُطْبَتُهُ يَوْمَ فَتْحِ مَكَّةَ

(وَقَالَ ابْنُ إِسْحٰقَ: أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
قَامَ عَلَىٰ بَابِ الْكَعْبَةِ الْمُشَرَّفَةِ يَوْمَ فَتْحِ مَكَّةَ فَقَالَ[1])

"لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ، صَدَقَ وَعْدَهُ، وَنَصَرَ
عَبْدَهُ، وَهَزَمَ الْأَحْزَابَ وَحْدَهُ، أَلَا كُلُّ مَأْثُرَةٍ أَوْ دَمٍ أَوْ مَالٍ
يُدَّعَىٰ فَهُوَ تَحْتَ قَدَمَيَّ هَاتَيْنِ، إِلَّا سَدَانَةَ الْبَيْتِ وَسِقَايَةَ الْحَاجِّ،
أَلَا وَقَتْلُ الْخَطَإِ مِثْلُ الْعَمْدِ بِالسَّوْطِ وَالْعَصَا، فِيهِمَا الدِّيَةُ مُغَلَّظَةً
مِنْهَا أَرْبَعُونَ خَلِفَةً فِي بُطُونِهَا أَوْلَادُهَا۔ يَا مَعْشَرَ قُرَيْشٍ! إِنَّ اللّٰهَ
قَدْ أَذْهَبَ عَنْكُمْ نَخْوَةَ الْجَاهِلِيَّةِ وَتَعَظُّمَهَا بِالْآبَاءِ، اَلنَّاسُ مِنْ
آدَمَ، وَآدَمُ خُلِقَ مِنْ تُرَابٍ، (ثُمَّ تَلَا): يَا أَيُّهَا النَّاسُ! إِنَّا خَلَقْنَاكُمْ
مِنْ ذَكَرٍ وَأُنْثَىٰ وَجَعَلْنَاكُمْ شُعُوبًا وَقَبَائِلَ لِتَعَارَفُوا إِنَّ أَكْرَمَكُمْ
عِنْدَ اللّٰهِ أَتْقَاكُمْ، (الآية)، يَا مَعْشَرَ قُرَيْشٍ! مَا تَرَوْنَ أَنِّي فَاعِلٌ
بِكُمْ؟ قَالُوا: خَيْرًا، أَخٌ كَرِيمٌ وَابْنُ أَخٍ كَرِيمٍ، قَالَ: اذْهَبُوا
فَأَنْتُمُ الطُّلَقَاءُ!"

### ترجمہ: فتح مکہ کے دن آپؐ کا خطبہ

(ابن اسحاق نے روایت کی ہے کہ فتح مکہ کے دن آپؐ کعبہ
مشرفہ کے دروازے پر کھڑے ہوگئے اور فرمایا)

"اللہ وحدہ لاشریک کے سوا کوئی معبود نہیں، اس نے اپنا وعدہ سچ

[1] الروض الأنف ۲/ ۲۷۴، الطبري ۳/ ۱۲۰، ابن الاثير ۲/ ۱۲۱، سيرة ابن هشام ۴/ ۲۷۴،
اعجاز القرآن ص ۱۱۲، جمهرة خطب العرب ۱/ ۵۲

کر دکھایا، اپنے بندے کی مدد کی، اور گروہوں کو خود ہی شکست سے دوچار
کر دیا؛ ہاں تو جاہلیت کی ہر فضیلت، خون بہا یا مال جس کا دعویٰ کیا جاتا ہے
وہ میرے ان دو قدموں کے نیچے ہے، سوائے بیت اللہ کی خدمت اور حاجیوں
کو پانی پلانے کے! خبردار! کوڑے یا لاٹھی سے قتل خطا بھی قتل عمد کی طرح
ہے، دونوں قتلوں میں بھاری دیت ہوگی جس میں کہ ایک مثال چالیس
حاملہ اونٹنیاں ہیں مع ان بچوں کے جو ان کے پیٹوں میں ہوں گے! اے
گروہ قریش! اللہ تعالیٰ نے تمہاری زمانہ جاہلیت کی نخوت اور اپنے اجداد
کے سبب بڑائی کے دعووں کو ملیامیٹ کر دیا ہے، سب لوگ آدم کی اولاد
ہیں اور آدم مٹی سے پیدا کئے گئے تھے! پھر آپ نے یہ آیت پڑھی: "اے
انسانو! ہم نے تمہیں ایک مرد اور عورت سے پیدا کیا اور اقوام و قبائل بنایا
تاکہ تم باہم پہچانے جا سکو، تم میں سے اللہ کے نزدیک افضل ترین وہ ہے
جو سب سے زیادہ متقی ہو!" اے قبیلہ قریش! تمہارا کیا خیال ہے میں
تم سے کیا سلوک کرنے والا ہوں! وہ کہنے لگے: بھلائی کا سلوک! آپ مہربان
بھائی ہیں اور مہربان بھائی کے فرزند ہیں۔ آپؐ نے فرمایا: تو جاؤ تم
آزاد ہو!"

(۱۰)

## خُطْبَتُہٗ بِالْخَیْفِ

(وَخَطَبَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صلی اللہ عَلَیْہِ وَسَلَّم بِالْخَیْفِ مِنْ مِنًی
، فَکَانَ مِمَّا قَالَ فِیْ خُطْبَتِہٖ تِلْکَ)[1]

"نَضَّرَ اللّٰہُ عَبْدًا سَمِعَ مَقَالَتِیْ فَوَعَاھَا ثُمَّ أَدَّاھَا إِلٰی مَنْ لَمْ
یَسْمَعْھَا، فَرُبَّ حَامِلِ فِقْہٍ لَا فِقْہَ لَہٗ، وَرُبَّ حَامِلِ فِقْہٍ إِلٰی مَنْ
ھُوَ أَفْقَہُ مِنْہُ: ثَلَاثٌ لَا یَغِلُّ عَلَیْھِنَّ قَلْبُ الْمُؤْمِنِ: إِخْلَاصُ الْعَمَلِ لِلّٰہِ،

[1] اعجاز القرآن ص ۱۱۲، جمہرۃ خطب العرب ۵۴/۱



وَالنَّصِیْحَۃُ لِأُوْلِی الْأَمْرِ، وَلُزُوْمُ الْجَمَاعَۃِ؛ إِنَّ دَعْوَتَھُمْ تَکُوْنُ
مِنْ وَّرَائِہٖ، وَمَنْ کَانَ ھَمُّہُ الْآخِرَۃَ جَمَعَ اللّٰہُ شَمْلَہٗ، وَجَعَلَ
غِنَاہُ فِیْ قَلْبِہٖ، وَأَتَتْہُ الدُّنْیَا وَھِیَ رَاغِمَۃٌ، وَمَنْ کَانَ ھَمُّہُ الدُّنْیَا
فَرَّقَ اللّٰہُ أَمْرَہٗ وَجَعَلَ فَقْرَہٗ بَیْنَ عَیْنَیْہِ وَلَمْ یَأْتِہٖ مِنَ الدُّنْیَا
إِلَّا مَا کُتِبَ لَہٗ۔"

### ترجمہ: خیف میں آپؐ کا خطبہ

(منیٰ میں خیف کے مقام پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خطبہ
ارشاد فرمایا تھا جس میں آپؐ نے یہ بھی کہا تھا)

"اللہ اس بندے کو تازگی بخشے جس نے میری بات سنی، اسے یاد کر لیا
پھر اسے اس تک پہنچا دیا جس نے یہ بات نہ سنی تھی، کیونکہ کبھی یوں بھی ہوتا ہے
کہ فقہ کا حامل سمجھ سے عاری ہوتا ہے، اور کوئی حامل فقہ اپنے سے زیادہ
سمجھ رکھنے والے سے رجوع کرتا ہے، تین باتیں ایسی ہیں جن پر قلب مومن کینے
کا شکار نہیں ہو سکتا: اللہ کے لئے مخلصانہ عمل، اہل حکومت کی خیر خواہی اور
جماعت کی پابندی ان کی دعا اس کے لیے ہوگی، جس کا
مقصد آخرت ہوگی اللہ تعالیٰ اسے دل جمی عطا کرے گا
اور اس کی تونگری کو اس کے دل سے وابستہ کر دے گا اور دنیا اس کے
پاس مجبور ہو کر خود آئے گی۔ جس کا مقصد دنیا ہوگی اللہ تعالیٰ اس کے
معاملے کو انتشار سے دوچار کر دے گا۔ اس کا افلاس اس کی آنکھوں
میں ظاہر کر دے گا۔ اور دنیا میں سے تو اسے وہی کچھ ملے گا جو اس
کے لئے لکھا جا چکا ہے!"

(۱۱)

## خُطْبَتُہٗ فِیْ حَجَّۃِ الْوَدَاعِ

(وَقَدْ رَوٰی ابْنُ إِسْحٰقَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صلی اللہ علیہ وسلم

خرج إلى الحج لخمس ليال بقين من ذي القعدة فأرى الناس مناسكهم وأعلمهم سنن حجهم وخطب الناس خطبته التي بيّن فيها ما بيّن ثم قام بينهم خطيباً فقال[١]

"الحمد لله نحمده ونستعينه ونستغفره ونتوب إليه، ونعوذ بالله من شرور أنفسنا ومن سيئات أعمالنا، من يهد الله فلا مضل له ومن يضلل فلا هادي له، وأشهد أن لا إله إلا الله وحده لا شريك له، وأشهد أن محمداً عبده ورسوله. أوصيكم عباد الله بتقوى الله، وأحثكم على طاعته وأستفتح بالذي هو خير، أما بعد:-

أيها الناس! اسمعوا مني أبيّن لكم فإني لا أدري لعلي لا ألقاكم بعد عامي هذا في موقفي هذا، أيها الناس! إن دماءكم وأموالكم حرام عليكم إلى أن تلقوا ربكم كحرمة يومكم هذا في شهركم هذا في بلدكم هذا۔

ألا هل بلغت؟ اللّٰهم اشهد!

فمن كانت عنده أمانة فليؤدها إلى الذي ائتمنه عليها، وإن ربا الجاهلية موضوع، وإن أول ربا أبدأ به ربا عمي العباس بن عبد المطلب، وإن دماء الجاهلية موضوعة، وإن أول دم نبدأ به دم عامر بن ربيعة بن الحارث بن عبد المطلب، وإن مآثر الجاهلية موضوعة غير السدانة والسقاية، والعمد قود، وشبه العمد ما قتل بالعصا والحجر، وفيه مائة

---

١ الروض الأنف (حاشية) ٣٥١/٢، البيان والتبيين ٣١/٢، الطبري ١٩٧/٣ ابن الأثير ١٢٦/٢، إعجاز القرآن للباقلاني ص ١١١، شرح نهج البلاغة ٤١/١، العقد الفريد ١٣٠/٢



بعير، فمن زاد فهو من الجاهلية۔

أيها الناس! إن الشيطان قد يئس أن يعبد في أرضكم هذه ولكنه قد رضي أن يطاع فيما سوى ذلك مما تحقرون من أعمالكم.

أيها الناس! إنما النسيء زيادة في الكفر يضل به الذين كفروا يحلونه عاماً ويحرمونه عاماً ليواطئوا عدة ما حرم الله فيحلوا ما حرم الله[١] وإن الزمان قد استدار كهيئته يوم خلق الله السماوات والأرض، إن عدة الشهور عند الله اثنا عشر شهراً في كتاب الله يوم خلق السماوات والأرض منها أربعة حرم[٢] ثلاثة متواليات وواحد فرد، ذو القعدة وذو الحجة والمحرم، ورجب الذي بين جمادى وشعبان۔

ألا هل بلغت؟ اللّٰهم اشهد!

أيها الناس! إن لنسائكم عليكم حقاً، ولكم عليهن حق، لكم عليهن أن لا يوطئن فرشكم غيركم، ولا يدخلن أحداً تكرهونه بيوتكم إلا بإذنكم ولا يأتين بفاحشة مبينة، فإن فعلن فإن الله قد أذن لكم أن تعضلوهن وتهجروهن في المضاجع، وتضربوهن ضرباً غير مبرح، فإن انتهين وأطعنكم فعليكم رزقهن وكسوتهن بالمعروف، وإنما النساء عندكم عوان لا يملكن لأنفسهن شيئاً، أخذتموهن بأمانة الله، استحللتم فروجهن بكلمة الله، فاتقوا الله في النساء واستوصوا بهن خيراً۔

ألا هل بلغت؟ اللّٰهم اشهد

أيها الناس! إنما المؤمنون إخوة، ولا يحل لامرئ مسلم مال أخيه إلا عن طيب نفس منه، ألا هل بلغت؟ اللّٰهم اشهد!

---

١ توبة ٣٧/٩ ٢ توبة ٣٦/٩

لَا تَرْجِعُنَّ بَعْدِي كُفَّارًا يَضْرِبُ بَعْضُكُمْ رِقَابَ بَعْضٍ، فَإِنِّي قَدْ تَرَكْتُ فِيكُمْ مَا إِنْ أَخَذْتُمْ بِهِ لَنْ تَضِلُّوا بَعْدَهُ، كِتَابَ اللّٰهِ!

أَلَا هَلْ بَلَّغْتُ؟ اَللّٰهُمَّ اشْهَدْ!

أَيُّهَا النَّاسُ! إِنَّ رَبَّكُمْ وَاحِدٌ، وَإِنَّ أَبَاكُمْ وَاحِدٌ، كُلُّكُمْ لِآدَمَ وَآدَمُ مِنْ تُرَابٍ، أَكْرَمُكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ أَتْقَاكُمْ، إِنَّ اللّٰهَ عَلِيمٌ خَبِيرٌ، وَلَيْسَ لِعَرَبِيٍّ عَلَى عَجَمِيٍّ فَضْلٌ إِلَّا بِالتَّقْوَى!

أَلَا هَلْ بَلَّغْتُ؟ اَللّٰهُمَّ اشْهَدْ!

قَالُوا: نَعَمْ، قَالَ: فَلْيُبَلِّغِ الشَّاهِدُ الْغَائِبَ!

أَيُّهَا النَّاسُ! إِنَّ اللّٰهَ قَسَمَ لِكُلِّ وَارِثٍ نَصِيبَهُ مِنَ الْمِيرَاثِ، فَلَا تَجُوزُ لِوَارِثٍ وَصِيَّةٌ، وَلَا تَجُوزُ وَصِيَّةٌ فِي أَكْثَرَ مِنَ الثُّلُثِ، وَالْوَلَدُ لِلْفِرَاشِ، وَلِلْعَاهِرِ الْحَجَرُ، مَنِ ادَّعَى إِلَى غَيْرِ أَبِيهِ أَوْ تَوَلَّى غَيْرَ مَوَالِيهِ فَعَلَيْهِ لَعْنَةُ اللّٰهِ وَالْمَلَائِكَةِ وَالنَّاسِ أَجْمَعِينَ، لَا يُقْبَلُ مِنْهُ صَرْفٌ وَلَا عَدْلٌ. وَالسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهُ؛

## ترجمہ: آپؐ کا خطبہ حجۃ الوداع

(ابن اسحاقؒ نے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ۲۵ ذی القعدہ کو حج کے لئے روانہ ہوئے لوگوں کو مناسک بتائے اور حج کے مسائل سکھلائے، اور لوگوں کے سامنے اپنا وہ خطبہ دیا جس میں آپؐ نے وہ باتیں بیان کیں جنھیں واضح کرنا آپ نے ضروری خیال فرمایا، پھر آپؐ نے اس خطبے میں فرمایا۔)

"تمام تعریفیں اللہ کے لئے ہیں، ہم اس کی حمد بیان کرتے ہیں، اسی سے مدد مانگتے ہیں، اسی سے مغفرت چاہتے ہیں اور اسی کی طرف رجوع کرتے ہیں، اپنے نفسوں کی برائیوں سے اور اپنے اعمال کی برائیوں سے اللہ کی پناہ مانگتے



ہیں۔ جسے اللہ ہدایت دے دے اسے کوئی گمراہ نہیں کر سکتا۔ اور جسے وہ گمراہ کر دے تو اسے کوئی ہدایت کرنے والا نہیں، میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ وحدہٗ لاشریک کے سوا کوئی معبود نہیں، اور میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ کے بندے اور رسول ہیں، اے اللہ کے بندو! میں تمہیں اللہ کے تقویٰ کی وصیت کرتا ہوں اور اس کی اطاعت کے لئے جوش دلاتا ہوں، میں اسی سے آغاز کرتا ہوں جو سراپا خیر ہے۔ اما بعد! اے لوگو! میری باتیں سن لو میں تمہارے سامنے بیان کرتا ہوں، کیونکہ مجھے معلوم نہیں شاید اس سال کے بعد اس جگہ پر میں تم کو نہ مل سکوں اے لوگو! تمہاری جان و مال تم پر حرام ہیں حتیٰ کہ تم اپنے رب سے مرنے کے بعد ملو، بالکل اسی طرح جس طرح تمہارا یہ دن تمہارے اس مہینے میں تمہارے اس شہر میں!

ہاں تو کیا میں نے اچھی طرح پہنچا دیا؟ اے اللہ! گواہ رہنا!

تو جس کے پاس امانت ہو وہ اس شخص کو واپس کر دی جائے جس نے وہ اس کے سپرد کی تھی۔ جاہلیت کا سود ختم کر دیا گیا ہے، اور سب سے پہلا سود جسے ختم کرنے سے میں آغاز کرتا ہوں میرے چچا عباس بن عبدالمطلب کا سود ہے۔ جاہلیت کے خون بھی ختم کئے جاتے ہیں، اور ہم جس خون سے آغاز کر رہے ہیں وہ عامر بن حارث بن عبدالمطلب کا خون ہے۔ زمانہ جاہلیت کی تمام فضیلتیں بھی ختم کر دی گئی ہیں سوائے خدمت بیت اللہ اور حجاج کو پانی پلانے کی فضیلت کے، قتل عمد میں قصاص ہے قتل عمد کے مشابہ وہ قتل ہے جو لاٹھی یا پتھر سے ہو، اس میں سو اونٹ ہیں، اس لئے اگر کسی نے اس پر اضافہ کیا تو وہ اہل جاہلیت میں سے ہے!

اے لوگو! شیطان اس بات سے مایوس ہو گیا کہ تمہاری اس سر زمین میں اس کی پرستش کی جائے، مگر وہ اس پر مطمئن ہو گیا ہے کہ اس کے علاوہ تمہارے اعمال کی حقیر سی باتوں میں اس کی بات مانی جاتی رہے گی! اے لوگو

مہینوں کا پیچھے کر دینا کفر میں بڑھ جانا ہے، اس سے کافر لوگ گمراہ ہوتے ہیں۔ ایک سال تو اسے حلال قرار دیتے ہیں اور ایک سال اسے حرام قرار دیتے ہیں، تاکہ ان مہینوں کی گنتی کے مطابق کر لیں جو اللہ نے حرام کیے ہیں، اور یوں جسے اللہ نے حرام کیا ہے اِسے حلال کر دیں۔ زمانے کا چکر تو اسی ہیئت کے مطابق ہو گیا جو اس دن تھی جب اللہ نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا تھا، اور اللہ کے نزدیک مہینوں کی تعداد بارہ ہے، جو اللہ کے نوشتے میں اس وقت سے ہیں جب اس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا تھا، ان میں سے چار مہینے حرمت والے ہیں۔ تین تو متواتر ہیں اور ایک الگ ہے: ذو القعدۃ، ذوالحجہ اور محرم کے علاوہ رجب جو جمادیٰ اور شعبان کے درمیان آتا ہے۔

ہاں تو کیا میں نے اچھی طرح پہنچا دیا ہے؟ اے میرے اللہ گواہ رہنا!

اے لوگو! تمہاری عورتوں کا تم پر حق ہے اور ان پر تمہارا بھی حق ہے۔ ان پر تمہارا حق یہ ہے کہ وہ تمہارے بستروں پر تمہارے سوا کسی کو نہ چڑھنے دیں، اور کسی ایسے شخص کو تمہاری اجازت کے بغیر تمہارے گھروں میں نہ داخل کریں جسے تم ناپسند کرتے ہو صریح فحاشی کا ارتکاب نہ کریں، اگر وہ ایسا کریں تو پھر تمہیں اللہ تعالیٰ نے اجازت دی ہے کہ تم ان پر سختی کرو۔ بستروں میں ان سے الگ رہو، انہیں مارو مگر شدید تکلیف والی چوٹ نہ مارو؛ اگر وہ باز آ جائیں اور تمہاری فرماں بردار بن جائیں تو پھر تم پر ان کے لباس اور خوراک کی معروف طریقے پر ذمہ داری ہوگی، عورتیں تو تمہارے اختیار میں ہیں وہ اپنے آپ پر کوئی اختیار نہیں رکھتیں۔ انہیں تم نے اللہ کی امانت کے طور پر حاصل کیا ہے اور انہیں اللہ کے حکم سے اپنے لئے حلال کیا ہے، تو اس لئے عورتوں کے بارے میں اللہ سے ڈرو، ان کی بھلائی کے لئے کوشاں رہنا!

کیا میں نے بات اچھی طرح پہنچا دی؟ اے میرے اللہ گواہ رہنا!

اے لوگو! مومنین تو آپس میں بھائی بھائی ہیں، کسی مسلمان آدمی کے لئے



اپنے بھائی کا مال حلال نہیں ہو سکتا مگر یہ کہ وہ خوشی سے کچھ دے دے،

کیا میں نے بات اچھی طرح پہنچا دی؟ اے میرے اللہ! گواہ رہنا!

اور دیکھو میرے بعد دوبارہ کافر بن کر ایک دوسرے کی گردنیں مارنے میں نہ لگ جانا، کیونکہ میں نے تمہارے پاس ایک ایسی چیز چھوڑی ہے کہ اگر تم نے اسے تھام لیا تو اس کے بعد کبھی گمراہ نہیں ہو گے، اور وہ ہے کتاب اللہ!

تو کیا میں نے اچھی طرح بات پہنچا دی؟ اے میرے اللہ! گواہ رہنا!

اے لوگو! تمہارا رب ایک ہے، تمہارا باپ ایک ہے، تم سب آدم کی اولاد ہو اور آدم مٹی سے تھے، اللہ کے نزدیک تم میں سے سب سے زیادہ عزت والا وہ ہے جو سب سے بڑا متقی ہو، بلاشبہ اللہ علیم و خبیر ہے، کسی عربی کو کسی عجمی پر کوئی فضیلت نہیں سوائے تقویٰ کے۔

کیا میں نے اچھی طرح بات پہنچا دی؟ اے میرے اللہ! گواہ رہنا!

لوگوں نے کہا: ہاں! آپ نے کہا تو حاضر اسکی اطلاع غائب کو پہنچا دے!

اے لوگو! اللہ تعالیٰ نے میراث میں ہر وارث کا حصہ مقرر کر دیا ہے، اس لئے اب وارث کے لئے وصیت جائز نہیں، ایک تہائی سے زیادہ میں وصیت جائز نہیں، بچہ شوہر کی اولاد منصور ہوگا اور زانی کے لئے پتھر ہیں۔ جس نے خود کو اپنے باپ کے علاوہ کسی اور سے منسوب کیا یا اپنے آزاد کرنے والے آقاؤں کے سوا کسی اور کا مولیٰ ہونے کا دعویٰ کیا تو اس پر اللہ، فرشتوں اور تمام انسانوں کی لعنت ہے، اس سے کوئی بدلہ یا معاوضہ قبول نہیں کیا جائے گا، اور تم پر سلامتی، اللہ کی رحمت اور برکتیں ہوں!"

(۱۴)

## خُطبَتہ فی مرض موتہ

عَنِ الْفَضْلِ بْنِ الْعَبَّاسِ قَالَ: جَاءَنِي رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَخَرَجْتُ إِلَيْهِ فَوَجَدْتُهُ مَوْعُوكًا قَدْ عَصَبَ رَأْسَهُ

فَقَالَ: خُذْ بِيَدِي فَضْل، فَأَخَذْتُ بِيَدِهِ حَتَّى جَلَسَ عَلَى الْمِنْبَرِ
ثُمَّ قَالَ: نَادِ فِي النَّاسِ، فَاجْتَمَعُوا إِلَيْهِ فَقَالَ[1]
أَمَّا بَعْدُ: أَيُّهَا النَّاسُ فَإِنِّي أَحْمَدُ إِلَيْكُمُ اللهَ الَّذِي لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ،
وَإِنَّهُ قَدْ دَنَا مِنِّي خُفُوقٌ مِنْ بَيْنِ أَظْهُرِكُمْ، فَمَنْ كُنْتُ جَلَدْتُ لَهُ ظَهْرًا
فَهٰذَا ظَهْرِي فَلْيَسْتَقِدْ مِنْهُ، وَمَنْ كُنْتُ شَتَمْتُ لَهُ عِرْضًا فَهٰذَا عِرْضِي
فَلْيَسْتَقِدْ مِنْهُ. وَمَنْ أَخَذْتُ لَهُ مَالًا فَهٰذَا مَالِي فَلْيَأْخُذْ مِنْهُ، وَلَا يَخْشَ
الشَّحْنَاءَ مِنْ قِبَلِي فَإِنَّهَا لَيْسَتْ مِنْ شَأْنِي، أَلَا وَإِنَّ أَحَبَّكُمْ إِلَيَّ مَنْ أَخَذَ
مِنِّي حَقًّا إِنْ كَانَ لَهُ، أَوْ حَلَّلَنِي فَلَقِيتُ رَبِّي وَأَنَا طَيِّبُ النَّفْسِ، وَقَدْ أَرَى
أَنَّ هٰذَا غَيْرُ مُغْنٍ عَنِّي حَتَّى أَقُومَ فِيكُمْ مِرَارًا!"

ترجمہ: **مرض الموت کے دوران آپؐ کا خطبہ**

فضل بن عباسؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے پاس تشریف لائے تو میں باہر نکل کر آپ کے پاس گیا، میں نے دیکھا کہ کو بخار تھا سر پر پٹی باندھ رکھی تھی، مجھ سے فرمایا: فضل میرا ہاتھ پکڑو، میں نے آپ کا ہاتھ تھام لیا یہاں تک کہ آپ منبر پر بیٹھ گئے پھر فرمایا کہ لوگوں کو بلاؤ، جب وہ جمع ہو گئے تو آپ نے فرمایا۔

"اس کے بعد اے لوگو! میں تمہارے سامنے اللہ کی حمد بیان کرتا ہوں جس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، تمہارے درمیان سے میرے کوچ کرنے کا وقت آگیا ہے سو اگر میں نے تم میں سے کسی کی کمر پہ مارا ہو تو میری کمر حاضر ہے وہ اپنا بدلہ لے سکتا ہے، اگر میں نے کسی کی بے عزتی کی ہو تو میری عزت حاضر ہے وہ اپنا بدلہ لے سکتا ہے، اگر میں نے کسی کا مال لیا ہے تو یہ میرا مال حاضر ہے اس میں سے اپنا حق لے لے، میری جانب سے کسی قسم کے بغض یا کینے کا اسے ڈر نہیں ہونا چاہیے کیونکہ یہ میری عادت ہی نہیں ہے! دیکھو تم میں سے مجھے سب سے زیادہ

[1] الطبری ۱۹۱/۲، ابن الاثیر ۱۵۴/۲، جمہرۃ خطب العرب ۶۰/۱



پسند وہ شخص ہے جو مجھ سے اپنا حق لے لے، بشرطیکہ یہ اس کا حق ہو، یا مجھے معاف کر دے تاکہ میں اپنے پروردگار کے حضور اطمینان سے پیش ہو سکوں! مجھے یوں لگتا ہے کہ شاید دو ایک بار بات کرنا کافی نہ ہو اور مجھے تمہارے درمیان کئی مرتبہ اس طرح کھڑا ہونا پڑے۔"

---

اس کے بعد آپ منبر سے اُترے، عصر کی نماز ادا کی پھر دوبارہ منبر پر آئے اور پہلی بات کو دہرایا، ایک شخص نے تین درہم کا دعوی کیا تو آپ نے اسے ادا کیا پھر فرمایا۔

"أَيُّهَا النَّاسُ! مَنْ كَانَ عِنْدَهُ شَيْءٌ فَلْيُؤَدِّهِ، وَلَا يَقُلْ فُضُوحَ الدُّنْيَا، أَلَا وَإِنَّ فُضُوحَ الدُّنْيَا أَهْوَنُ مِنْ فُضُوحِ الْآخِرَةِ"

ترجمہ: اے لوگو! جس کے پاس کسی کی کوئی شئی ہو تو اسے ادا کر دے اور یہ نہ کہے کہ دنیا کے سامنے رسوائی ہو گی کیونکہ آخرت کی رسوائی کے مقابلے میں دنیا کی رسوائی آسان تر ہے!"

اس کے بعد آپؐ نے شہداءِ احد کی نماز جنازہ پڑھی اور ان کے لئے مغفرت طلب کی، پھر فرمایا:

"إِنَّ عَبْدًا خَيَّرَهُ اللهُ بَيْنَ الدُّنْيَا وَبَيْنَ مَا عِنْدَهُ فَاخْتَارَ مَا عِنْدَهُ"

اللہ نے اپنے بندے کو اختیار دیا کہ وہ دنیا اور اللہ کے حضور میں باریابی میں سے کسی کو چن لے چنانچہ بندے نے اللہ کے حضور کو چن لیا ہے۔"

یہ سن کر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ رو پڑے اور فرمانے لگے: "ہماری جانیں اور ہمارے آباء آپ پر فدا ہوں!"

---

(۱۳)

## خُطْبَتُهُ فِی زِوَاجِ فَاطِمَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهَا

(وَخَطَبَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِی زِوَاجِ ابْنَتِهِ
فَاطِمَةَ الزَّهْرَاءِ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهَا فَقَالَ[1]):

«اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الْمَحْمُوْدِ بِنِعْمَتِهِ الْمَعْبُوْدِ بِقُدْرَتِهِ، الْمَرْهُوْبِ مِنْ
عَذَابِهِ، الْمَرْغُوْبِ فِیْمَا عِنْدَهُ، اَلنَّافِذِ أَمْرُهُ فِی سَمَائِهِ وَأَرْضِهِ،
الَّذِی خَلَقَ الْخَلْقَ بِقُدْرَتِهِ، وَمَیَّزَهُمْ بِأَحْکَامِهِ وَأَعَزَّهُمْ بِدِیْنِهِ
وَأَکْرَمَهُمْ بِنَبِیِّهِ مُحَمَّدٍ صلی اللّٰه علیه؛ ثُمَّ أَنَّ اللّٰهَ تَعَالٰی جَعَلَ الْمُصَاهَرَةَ
نَسَبًا لَاحِقًا وَأَمْرًا مُفْتَرَضًا، وَوَشَّجَ بِهِ الْأَرْحَامَ وَأَلْزَمَهُ الْأَنَامَ؛
قَالَ تَبَارَكَ اسْمُهُ وَتَعَالٰی ذِکْرُهُ[2]، وَهُوَ الَّذِی خَلَقَ مِنَ الْمَاءِ بَشَرًا
فَجَعَلَهُ نَسَبًا وَصِهْرًا وَکَانَ رَبُّکَ قَدِیْرًا.
فَأَمْرُ اللّٰهِ یَجْرِی إِلٰی قَضَائِهِ وَلِکُلِّ قَضَاءٍ قَدَرٌ وَلِکُلِّ
قَدَرٍ أَجَلٌ، یَمْحُو اللّٰهُ مَا یَشَاءُ وَیُثْبِتُ وَعِنْدَهُ أُمُّ الْکِتٰبِ[3]
ثُمَّ أَنَّ رَبِّی أَمَرَنِی أَنْ أُزَوِّجَ فَاطِمَةَ مِنْ عَلِیِّ بْنِ أَبِی طَالِبٍ، وَقَدْ
زَوَّجْتُهَا إِیَّاهُ عَلٰی أَرْبَعِمِائَةِ مِثْقَالِ فِضَّةٍ، إِنْ رَضِیَ بِذٰلِکَ عَلِیٌّ!»

**ترجمہ: حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی شادی پر آپؐ کا خطبہ**

«تمام تعریفیں اللہ کے لئے ہیں جو اپنی نعمتوں کے سبب قابلِ ستائش اور اپنی قدرت کے طفیل قابلِ پرستش ہے، جس کے عذاب سے ڈرا جاتا ہے اور جس کے حضور میں باریابی کی خواہش کی جاتی ہے، جس کا حکم اس کے آسمان اور زمین پر نافذ ہے، وہ جس نے اپنی قدرت سے مخلوق پیدا کی، اسے اپنے احکام سے ممتاز کیا۔ اپنے دین سے عزت بخشی اور اپنے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل بزرگی عطا کی! پھر اللہ تعالیٰ نے رشتۂ مصاہرت (خسر داماد

---

[1] جمہرۃ خطب العرب ۳/۲۹۰ [2] الفرقان ۲۵/۵۴
[3] الرعد ۱۳/۳۹



بنانے) کو بھی نسب کا درجہ دیا اور اسے ایک امرِ فرض قرار دیا، اس کے طفیل رحموں کو جوڑا اور اسے مخلوق کے لئے لازم ٹھہرایا اللہ تبارک و تعالیٰ کا فرمان ہے: "اللہ وہ ذات ہے جس نے انسان کو پانی سے پیدا کیا، پھر اسے نسب اور مصاہرت سے شرف عطا کیا، اور تیرا رب تو قدرت والا ہے!"
چنانچہ اللہ کا حکم اس کی قضاء کے مطابق جاری و ساری ہے، ہر قضاء کی ایک قدر اور ہر قدر کے لئے ایک اجل (وقت) مقرر ہے: اللہ تعالیٰ جو چاہتا ہے مٹا دیتا ہے اور جو چاہتا ہے برقرار رکھتا ہے، ام الکتاب (لوحِ محفوظ) اسی کے پاس ہے! پھر یہ کہ میرے رب نے مجھے حکم دیا ہے کہ میں فاطمہؓ کو علیؓ کے عقد میں دے دوں، میں نے فاطمہؓ کو چار سو مثقال چاندی حق مہر کے عوض علیؓ کی زوجیت میں دے دیا ہے، اگر علیؓ اس پر راضی ہوں!"

---

# مکتوباتِ نبویؐ

جس طرح معمول کی گفتار، روزمرہ زندگی کے مسائل پر گفتگو اور خطبات و تقاریر کسی شخصیت کے علم و فضل، فصاحت و بلاغت اور قادر الکلامی کا پتہ دیتی ہیں اسی طرح مکاتیب و رسائل کا اسلوب بیان بھی انسانی شخصیت کے آئینے کی حیثیت رکھتا ہے۔ جس طرح روزمرہ کی گفتار اور خطابت میں اپنے مخاطبین کی ذہنی صلاحیت کو پیش نظر رکھتے ہوئے مختلف مواقع پر مختلف و متنوع اسلوب اختیار کرنا ہوتا ہے اسی طرح مکتوبات میں بھی تخاطب کا انداز متفاوت و مختلف ہوتا رہتا ہے، بات کی توضیح و تفہیم کے لئے موزوں الفاظ و کلمات کے ساتھ ساتھ مناسب اسلوب اظہار و تعبیر بھی درکار ہوتا ہے۔ الفاظ کی یہی نشست اور اسلوب تعبیر کی یہی موزونیت دراصل شخصیت کا ایک آئینہ ہوتا ہے جس میں اس کے دل کی گہرائیاں، زبان کی شیرینی اور خفتہ و پنہاں خصائص و صلاحیتیں جھلکتی ہوئی نظر آتی ہیں۔

سید الکونین افصح العرب والعجم نبی امی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے جوامع الکلم و خطبات کی طرح آپ کے مکتوبات و رسائل بھی ایک منفرد اسلوب بیان رکھتے ہیں، جسے سہل ممتنع کہا جا سکتا ہے۔ آپ نے اپنے عہد میمون میں جو مکتوبات مختلف مواقع کی مناسبت سے املاء کرائے تھے وہ بھی جوامع الکلم اور خطبات بلاغت کی صف میں آتے ہیں اور فصاحت و بلاغت کی ایک اعلیٰ و اجمل مثال پیش کرتے ہیں۔ ان کا اسلوب سادہ و سلیس ہے مگر حسن معنی



کے ساتھ ساتھ جمال لفظی بھی رکھتا ہے۔

تاریخ انسانی میں چشم فلک نے پہلی بار صحراء کے ایک کملی پوش کو بیک وقت تمام روئے زمین کے بادشاہوں، حکمرانوں اور اقوام کو مخاطب کرتے ہوئے دیکھا، یہ واقعہ بلاشبہ ایک محیر العقول واقعہ ہے اور اپنے اندر عبرت و موعظت بھی لئے ہوئے ہے۔ سنہ ۶ ہجری میں ایک داعی حق جس کی دعوت اپنے گہوارۂ اصلی میں گوناگوں خطرات میں گھری ہوئی ہے، اور وہاں کی ساری آبادی کو بھی ابھی اپنا حلقہ بگوش نہیں بنا سکی، اس کا شام و عراق اور حبشہ و مصر کے بادشاہوں کے علاوہ اپنے وقت میں مشرق و مغرب کے دو جابر و پرہیبت شہنشاہوں کو اپنے دین یا نظریہ حیات کا حلقہ بگوش ہونے کی دعوت دینا اور أَسْلِمْ تَسْلَمْ (تیری سلامتی اسی میں ہے کہ اسلام قبول کرلے) کے الفاظ سے خطاب کرنا تاریخ کا ایک معجزہ نہیں تو اور کیا ہے بلکہ اس سے بڑھ کر یہ کہ قلیل سے عرصہ میں ان سب کا اس داعی حق کے پیروکاروں کے قدموں میں آرہنا اور اس کی دعاؤں اور پیشین گوئیوں کا حرف بحرف پورا ہوجانا عبرت و موعظت نہیں تو اور کیا ہے!

حقیقت یہ ہے کہ یہ مکتوبات نبوی فصاحت و بلاغت کے اعلیٰ و ارفع اور حسین و جمیل نمونے ہونے سے کہیں زیادہ پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کی رحمۃ للعالمینی اور صداقت کی دلیل ہیں!! یہ خطوط جہاں ان لوگوں کے خلاف برہان قاطع اور دلیل مسکت ہیں جو عمومیت نبوت محمدی کے منکر ہیں اور کہتے ہیں کہ آپ تو صرف عربوں کے لئے ہادی بن کر آئے تھے وہاں اپنے مشن پر غیر متزلزل ایمان اور اپنے منصب سے غیر معمولی لگاؤ کا بھی پتہ دیتے ہیں، داعی حق حوصلہ شکن اور ناسازگار حالات کی پروا نہیں کرتا بلکہ اسے تو صرف انسانیت کو قبول حق کی عمومی دعوت دینا ہے کہ مبادا داعی اجل پیغام وصال لیکر پہنچ جائے اور دعوت عامہ کا مشن خدانخواستہ نامکمل رہ جائے!

ان مکتوباتِ نبوی میں تنوع بھی موجود ہے، ان میں سے کچھ تو اس
عہد کے عظیم و پرہیبت شہنشاہوں کے نام ہیں جن میں اہلِ کتاب کے علاوہ
مشرک بھی تھے، بعض خطوط عرب کے بادشاہوں، راجاؤں اور سردارانِ قبائل
کے نام ہیں بعض جھوٹے مدعیانِ نبوت کو بھی تحریر کئے گئے۔ اسی طرح بعض قبائل
عرب کے مسلم و غیر مسلم قبائل کے نام ہیں۔ اور کچھ مکتوبات آپ نے اپنے
صحابہ کرامؓ اور مسلم عمائدین و سپہ سالاروں کو لکھے تھے مگر ان سب مکتوبات کا
اسلوب اور اندازِ تخاطب جدا جدا ہے، آپؐ کا فرمان تھا۔ "کَلِّمُوا النَّاسَ
عَلیٰ قَدْرِ عُقُوْلِهِمْ (لوگوں سے ان کی ذہنی سطح کے مطابق بات کرو)
آپؐ نے اس پر حرف بحرف عمل بھی فرمایا، جوامع الکلم اور خطبات کی طرح
مکتوبات و رسائل میں بھی آپؐ نے اپنے مخاطبین کے مرتبے اور مقام کے علاوہ
ان کی ذہنی سطح کو بھی ہر جگہ پیشِ نظر رکھا۔

عربی زبان میں مکتوبات و رسائل کی بنیاد اوّل رکھنے کا شرف بھی پیغمبر اسلامؐ
کو حاصل ہے مگر اسلوب مکتوب نگاری کو اوج پر پہنچانے والے اور فنی طریقہ
ایجاد کرنے والے بھی آپ ہی ہیں، کہا جاتا ہے کہ کوئی بانی کسی فن کو کمال تک
نہیں پہنچا پاتا کہ وہ تو صرف بانی اور موجد ہوتا ہے مگر یہاں تو بات ہی صاحب
قاب قوسین اور وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى کی ہے زبانِ نبوت نے جو رسائل و
مکتوبات املا کرائے وہ آج بھی عربی انشاء پردازی کا اعلیٰ و اجمل نمونہ ہیں،
آپ نے جو طریقہ مکتوب نگاری اور طرزِ تخاطب اختیار فرمایا اس پر عرب کے
فصحاء و بلغاء کوئی اضافہ نہ کر سکے!

"بسم اللہ الرحمن الرحیم" سے خط کا آغاز کرنے کی طرح بھی آپ ہی نے
ڈالی، پھر "مِنْ فُلَانٍ اِلٰی فُلَانٍ" (فلاں کی طرف سے فلاں کے نام) اور
"اَمَّا بَعْدُ" لکھنے کا آغاز بھی آپ ہی نے فرمایا تھا، القاب، پروٹوکول
کے آداب اور مخاطب کے اصول تو بعد میں وضع ہوئے مگر آپؐ کے مکتوبات



میں یہ چیز پہلے سے ہی موجود ہے۔ آپؐ شاہ مصر کو خطاب کرتے ہیں تو اسے
"عظیم القبط" کے لقب سے یاد کرتے ہیں، شہنشاہ روما سے مخاطب ہوتے
ہوتے ہیں تو اسے "عظیم الروم" سے خطاب فرماتے ہیں۔ کسریٰ ایران کو خط
لکھتے ہیں تو اسے "عظیم الفرس" کہہ کر مخاطب فرماتے ہیں مگر اَسْلِمْ تَسْلَمْ
کا خطاب سب سے ہے،

اہلِ کتاب کے بادشاہوں کو کلمہ توحید پر اکٹھا ہونے کی دعوت دیتے ہیں،
اگر وہ دعوت قبول کریں تو دوگنا اجر کا وعدہ ہوتا ہے اور اگر انکار کریں تو رعایا
کے کفر و انکار کے ذمہ دار ٹھہرائے جاتے ہیں، اہلِ کتاب بادشاہوں کے
نام مکتوبات میں سخت اور زوردار انداز میں کفر و شرک کی وہ تحقیر نہیں جو مشرک
اور آتش پرست بادشاہوں کے نام خطوط میں ملتی ہے، سب سے نرم اور
پُرلطف لہجہ اس مکتوب کا ہے جو نجاشی شاہ حبشہ کے نام ہے، اس میں حضرت
مریمؑ اور حضرت عیسیٰؑ کے مرتبہ کے علاوہ توحید کی دعوت دی گئی ہے جسے
بادشاہ قبول کرتے ہوئے اسلام کا حلقہ بگوش بن جاتا ہے۔

آپؐ کے مکتوبات کے اسلوب میں قرآن کریم کا اثر نمایاں نظر آتا ہے، اکثر
خطوط میں آیاتِ قرآنی کی تلمیح اور اقتباسات موجود ہیں۔ مسیلمہ کذاب کو جو خط
لکھا گیا وہ تو صرف ایک قرآنی آیت ہے اور نہایت برمحل و موزوں نظر آتی
ہے، شاید اس کا کوئی اور جواب ممکن ہی نہ تھا! آپؐ اپنے نام کے ساتھ ہمیشہ
"رسول اللہ" یا "عبد اللہ و رسولہ"، لازمی لکھواتے تھے، غیر مسلموں کو "سَلَامٌ
عَلیٰ مَنِ اتَّبَعَ الْهُدیٰ" سے اور مسلمانوں کو "سَلَامٌ عَلَيْكَ" سے خطاب
کرتے، اگر خط مسلمانوں کے نام ہوتا تو اختتام پر "والسلام علیکم ورحمۃ اللہ
وبرکاتہ" لکھتے، مکتوبات میں متعلقہ قبیلے کے لہجے اور مقامی بولی کے الفاظ بھی
استعمال کرتے۔ (دیکھئے خط بنام وائل بن حجر)

خط بھیجنے کے لئے سفراء، قاصدین اور نامہ بروں کے انتخاب میں بھی

آپ مرتبع اور مناسبت کو ملحوظ رکھتے تھے، آپ کے پاس جو قاصد اور نامہ برآتے ان کی بھلائی کا بھی خیال کرتے تھے، آپ نے حضرت معاذ بن جبل کو ان کے بیٹے کی وفات پر تعزیت کا جو خط لکھا تھا وہ اس موضوع پر لکھے جانے والے خطوط کیلئے سنگ میل ہے!

## نمونہ خطوط

(۱)

### إلى المقوقس عظيم القبط

وَكَانَ النَّبِيُّ صلى الله عليه وسلم قَدْ بَعَثَ حَاطِبَ بْنَ أَبِي بَلْتَعَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ إِلَى الْمُقَوْقِسِ عَظِيمِ الْقِبْطِ سَنَةَ سِتٍّ مِنْ هِجْرَتِهِ وَبَعَثَ مَعَهُ كِتَابًا يَدْعُوهُ إِلَى الْإِسْلَامِ وَيَقُولُ فِيهِ[1]

"بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ، مِنْ مُحَمَّدٍ رَسُولِ اللّٰهِ إِلَى الْمُقَوْقِسِ عَظِيمِ الْقِبْطِ، سَلَامٌ عَلَى مَنِ اتَّبَعَ الْهُدَى، أَمَّا بَعْدُ، فَإِنِّي أَدْعُوكَ بِدِعَايَةِ الْإِسْلَامِ، أَسْلِمْ تَسْلَمْ يُؤْتِكَ اللّٰهُ أَجْرَكَ مَرَّتَيْنِ، فَإِنْ تَوَلَّيْتَ فَإِنَّمَا عَلَيْكَ إِثْمُ الْقِبْطِ وَ يَا أَهْلَ الْكِتَابِ تَعَالَوْا إِلَى كَلِمَةٍ سَوَاءٍ بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ، أَلَّا نَعْبُدَ إِلَّا اللّٰهَ وَلَا نُشْرِكَ بِهِ شَيْئًا وَلَا يَتَّخِذَ بَعْضُنَا بَعْضًا أَرْبَابًا مِنْ دُونِ اللّٰهِ فَإِنْ تَوَلَّوْا فَقُولُوا اشْهَدُوا بِأَنَّا مُسْلِمُونَ[2]!"

(وقال صاحب صبح الأعشى[3]: إِنَّ كِتَابَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إلى المقوقس قَدْ كَانَ بِخَطِّ أَبِي بَكْرٍ الصِّدِّيقِ رضي الله عنه وَأَنَّ فِيهِ)

---

[1] الروض الأنف ۲/۳۵۲، الزرقانی ۳/۳۹۷، السیرۃ الحلبیۃ ۲/۳۴۷، المقریزی ۱/۲۹، حسن المحاضرۃ ۱/۴۲، صبح الاعشی ۶/۳۷۸، جمہرہ رسائل العرب ۱/۳۹

[2] آل عمران (۳/۶۴)  [3] صبح الاعشی ۶/۳۶۶



"مِنْ مُحَمَّدٍ رَسُولِ اللّٰهِ إِلَى صَاحِبِ مِصْرَ، أَمَّا بَعْدُ: فَإِنَّ اللّٰهَ أَرْسَلَنِي رَسُولًا وَأَنْزَلَ عَلَيَّ قُرْآنًا وَأَمَرَنِي بِالْإِعْذَارِ وَالْإِنْذَارِ وَمُقَاتَلَةِ الْكُفَّارِ حَتَّى يَدِينُوا بِدِينِي وَيَدْخُلَ النَّاسُ فِي مِلَّتِي، وَقَدْ دَعَوْتُكَ إِلَى الْإِقْرَارِ بِوَحْدَانِيَّتِهِ فَإِنْ فَعَلْتَ سَعِدْتَ وَإِنْ أَبَيْتَ شَقِيتَ، وَالسَّلَامُ!"

ترجمہ: **مقوقس عظیم قبط جریج بن مینا کے نام**

(نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت حاطب بن ابی بلتعہ کو مقوقس عظیم قبط کے پاس ۶ ہجری میں ایک خط دیکر بھیجا تھا جس میں اسے اسلام کی دعوت دی تھی)

"اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے، محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی طرف سے مقوقس عظیم قبط کے نام، اس پر سلام ہو جو راہ حق کی پیروی کرے[1]، اس کے بعد میں تجھے اسلام کی دعوت دیتا ہوں، اسلام قبول کرے سلامت رہے گا۔ اللہ تعالیٰ تجھے دوگنا اجر دے گا، اگر تو نے انکار کیا تو قبطیوں کا گناہ بھی تجھی پر ہوگا! اور اہل کتاب! آؤ ایک بات پر اکٹھے ہو جاتے ہیں جو ہم میں اور تم میں مشترک ہے کہ ہم اللہ کے سوا کسی کی عبادت نہ کریں۔ اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھیرائیں، اور ہم ایک دوسرے کو اللہ کے علاوہ اپنا معبود نہ بنالیں، سو اگر وہ پھر جائیں تو تم کہدو کہ گواہ رہنا ہم تو مسلمان و اطاعت گزار بن گئے ہیں!"

(صبح الاعشیٰ کے مصنف کا قول ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا مقوقس کے نام یہ خط حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے قلم سے لکھا گیا تھا اور اس میں آپ نے لکھا تھا کہ)

---

[1] ہو سکتا ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اس مکتوب گرامی میں سورہ طٰہٰ (۲۰/۴۷) کی اس آیت کی طرف تلمیح ہو جو زبان موسیٰ سے فرعون کے دربار میں ادا ہوئی تھی کہ "والسلام علی من اتبع الھدی"!

"محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی طرف سے صاحب مصر کے نام،

تمہیں معلوم ہو کہ اللہ نے مجھے رسول بنا کر بھیجا ہے اور مجھ پر قرآن مجید نازل کیا ہے، اس نے مجھے حکم دیا ہے کہ میں حجت پوری کر دوں اور لوگوں کو خبردار کر دوں، اور کافروں سے جہاد کرتا رہوں حتیٰ کہ وہ میرا دین قبول کر لیں اور لوگ میرے دین میں شامل ہو جائیں، میں نے تمہیں اللہ کی وحدانیت کے اقرار کی دعوت دی ہے، تو اگر تم نے یہ بات مان لی تو سعادتمند بن جاؤ گے، والسلام!"

کتب سیرت وتاریخ میں مذکور ہے کہ مقوقس نے حضرت حاطبؓ کا اکرام کیا، انعامات سے نوازا، سو دینار اور پانچ جوڑے کپڑے پیش کئے، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے دو لڑکیاں — ماریہ والدہ ابراہیم اور سیرین جو دونوں بہنیں تھیں — بیس جوڑے کپڑے، مصر کے شہر بنہا کا مشہور زمانہ شہد اور ایک طبیب بھی ارسال کیا تھا مگر وہ اسلام کی دولت سے محروم ہی رہا۔

(۲)

## إلى هِرَقْلَ مَلِكِ الرُّوْمِ

(وكان النبي صلى الله عليه وسلم قد بعث دِحْيَةَ بن خَلِيفَةَ الكلبي إلى هِرَقْلَ قيصرِ الروم سنةَ ستٍّ بكتابٍ يدعوه فيه إلى الإسلام وهذا نصُّ رسالتِه صلى الله عليه وسلم)

"بسم الله الرحمن الرحيم، من محمدٍ عبدِ الله ورسولِه إلى هِرَقْلَ عظيمِ الروم، سلامٌ على من اتَّبَعَ الهُدى۔ أما بعدُ، فإني أدعوك بدِعايةِ الإسلام، أسْلِمْ تَسْلَمْ، أسْلِمْ يُؤْتِكَ اللهُ أجرَك مرتين فإن تولَّيتَ فإنما عليك إثمُ الأَرِيسِيِّين، ويا أهلَ

[۱] البخاری ۱: ۵، مسلم ۵: ۱۶۵، السیرۃ الحلبیۃ ۲: ۳۶۶، الطبری ۳: ۸۷، ابن الاثیر ۲: ۸۱، الزرقانی ۳: ۳۸۴، الاغانی ۶: ۹۳، صبح الاعشیٰ ۶: ۳۷۶



الكتابِ تعالَوا إلى كلمةٍ سواءٍ بيننا وبينكم ألّا نعبدَ إلا اللهَ ولا نُشرِكَ به شيئاً ولا يتَّخِذَ بعضُنا بعضاً أرباباً من دونِ الله فإن تولَّوا فقولوا اشهدوا بأنّا مسلمون۔[۱]

وذكر أبو عبيد القاسم بن سلام الهروي أن كتابَ النبي صلى الله عليه وسلم إلى هِرَقْلَ قيصرِ الروم كان فيه ما نصُّه:[۲]

"من محمدٍ رسولِ الله إلى صاحبِ الروم، إني أدعوك إلى الإسلام، فإن أسلمتَ فلك ما للمسلمين وعليك ما عليهم، وإن لم تدخلْ في الإسلام فأعطِ الجزيةَ، فإن الله تعالى يقول:[۳] قاتِلوا الذين لا يؤمنون بالله ولا باليوم الآخر ولا يُحرِّمون ما حرَّم اللهُ ورسولُه ولا يَدِينون دينَ الحقِّ من الذين أُوتوا الكتابَ حتى يُعطوا الجزيةَ عن يدٍ وهم صاغرون" وإلا فلا تَحُلْ بين الفلّاحين وبين الإسلام أن يدخلوا فيه أو يُعطوا الجزيةَ"۔

ترجمہ: **ہرقل شاہ روم کے نام**

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت دحیہ بن خلیفہ کلبیؓ کو سنہ ۶ھ میں ہرقل شاہ روم کے پاس ایک خط دے کر بھیجا تھا جس میں آپ نے اسے اسلام قبول کرنے کی دعوت دی تھی۔ آپ کے خط کا متن یہ ہے:

اللہ کے نام سے جو رحمن ورحیم ہے، محمد اللہ کے بندے اور رسول کی طرف سے ہرقل عظیم روم کے نام، اس پر سلام جو راہ ہدایت کی پیروی کرے اما بعد میں تجھے اسلام کی دعوت دیتا ہوں، اسلام قبول کر لے سلامت رہے گا اسلام لے آ اللہ تعالیٰ تجھے دوگنا اجر دے گا، اگر تو نے منہ موڑا تو پھر تیری

[۱] آل عمران (۳: ۶۴) [۲] الاموال [۳] التوبۃ (۹: ۲۹)

رعایا کا گناہ بھی تجھ پر ہی ہوگا اور اے اہل کتاب! آؤ ایک بات پر جمع ہو جائیں
جو ہم میں تم میں مشترک ہے کہ اللہ کے سوا کسی کی عبادت نہ کریں، اس کے ساتھ
کسی کو شریک نہ ٹھہرائیں، ہم اللہ کے علاوہ ایک دوسرے کو معبود نہ بنائیں، تو
اگر یہ اہل کتاب برگشتہ ہو جائیں تو تم کہہ دو کہ گواہ رہنا، ہم تو مسلمان ہیں!"

(ابو عبید قاسم بن سلام ہروی نے ذکر کیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم
نے ہرقل قیصر روم کو جو خط لکھا تھا اس میں یہ لکھا تھا کہ)

"محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی جانب سے صاحب روم کے
نام، میں تجھے اسلام کی دعوت دیتا ہوں، سو اگر تو نے اسلام قبول کر لیا تو تیرے
حقوق و فرائض وہی ہوں گے جو اہل اسلام کے ہیں اور اگر تو حلقہ اسلام میں
داخل نہیں ہوتا تو جزیہ ادا کر کیونکہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: ان لوگوں سے
جہاد کرو جو اللہ اور روز آخرت پر ایمان نہیں رکھتے ان چیزوں کو حرام نہیں
جانتے جو اللہ اور اس کے رسول نے حرام کی ہیں، وہ دین حق کی اطاعت نہیں
کرتے اور ان لوگوں میں سے ہیں جنہیں کتاب دی گئی ہے، یہاں تک کہ وہ
پست ہو کر اپنے ہاتھ سے جزیہ ادا کریں بصورت دیگر کسانوں اور اسلام
کے درمیان رکاوٹ نہ بن کہ وہ مسلمان ہوں یا جزیہ دیں!"

(۳)

## إلى كسرى ملك الفرس

(وأما كتابه صلى الله عليه وسلم إلى كسرى برويز ملك الفرس فحمله إليه عبد الله بن حذافة السهمي سنة ست وهذا نصه)

(۱) اعجاز القرآن للباقلانی ص ۱۱۳، الزرقانی ۳: ۳۸۹، السیرۃ الحلبیۃ ۲: ۲۹۸، الطبری ۳: ۹۰، ابن الاثیر ۲: ۸۱، صبح الاعشی ۶: ۳۷۷، جمہرۃ رسائل العرب ۱: ۳۵۔



"بسم الله الرحمن الرحيم، من محمد رسول الله إلى كسرى عظيم فارس، سلام على من اتبع الهدى، وآمن بالله ورسوله وشهد أن لا إله إلا الله وحده لا شريك له، وأن محمدا عبده ورسوله، أدعوك بدعاية الله عز وجل، فإني أنا رسول الله إلى الناس كافة لأنذر من كان حيا ويحق القول على الكافرين، أسلم تسلم، فإن أبيت فعليك إثم المجوس"

ويصرح الرواة والمؤرخون بأن كسرى لما قرأ الكتاب غضب ومزقه قائلا: أيكتب إلي هذا وهو عبدي!! فقال الرسول صلى الله عليه وسلم حين بلغه ذلك: "مزق ملكه" وقد فعل!!۔

### ترجمہ: کسریٰ شاہ فارس کے نام

(جو خط آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کسریٰ پرویز شاہ فارس کے نام
بھیجا تھا وہ سنہ ۶ ہجری میں حضرت عبداللہ بن حذافہ سہمیؓ لے کر گئے تھے جس کا
متن یوں ہے:)

"اللہ رحمن و رحیم کے نام سے، محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی جانب
سے کسریٰ عظیم فارس کے نام، سلام ہو اس پر جو راہ ہدایت کی پیروی کرے
اور اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لائے اور گواہی دے کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی
معبود نہیں ہے، وہ وحدہٗ لاشریک ہے، محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اس کے
بندے اور رسول ہیں، میں تجھے اللہ عزوجل کی طرف بلاتا ہوں، کیونکہ میں
اللہ کا رسول ہوں، جو تمام انسانوں کی طرف مبعوث ہوا ہے، تاکہ میں ان
لوگوں کو ڈراؤں جن میں جان ہے، اور کافروں پر حجت پوری ہو جائے۔
اسلام قبول کر لے، سلامت رہے گا، اور اگر تو نے روگردانی کی تو پھر سارے

(۱) یٰس (۳۶: ۷۰)

مجوسیوں کا گناہ بھی تجھ پر ہوگا"!

تاریخ میں اس بات کی صراحت موجود ہے کہ کسریٰ نے جب آپ کا خط پڑھا تو غصے میں یہ کہتے ہوئے اسے پھاڑ ڈالا کہ "میرا غلام ہو کر مجھے یہ لکھتا ہے!؟"
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو جب اس کا علم ہوا تو آپ نے فرمایا: اس نے اپنی سلطنت کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیے اور ایسا ہی کیا!!

(۴)

## إِلَى النَّجَاشِيِّ مَلِكِ الْحَبَشَةِ

وَبَعَثَ الرَّسُولُ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَمْرَو بْنَ أُمَيَّةَ الضَّمْرِيَّ إِلَى النَّجَاشِيِّ مَلِكِ الْحَبَشَةِ سَنَةَ سِتٍّ وَبَعَثَ مَعَهُ كِتَابًا قَالَ فِيهِ:[1]

"بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ، مِنْ مُحَمَّدٍ رَسُولِ اللهِ إِلَى النَّجَاشِيِّ الْأَصْحَمِ مَلِكِ الْحَبَشَةِ، سَلْمٌ أَنْتَ، فَإِنِّي أَحْمَدُ إِلَيْكَ اللهَ الَّذِي لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الْمَلِكُ الْقُدُّوسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ، وَأَشْهَدُ أَنَّ عِيسَى بْنَ مَرْيَمَ رُوحُ اللهِ وَكَلِمَتُهُ أَلْقَاهَا إِلَى مَرْيَمَ الْبَتُولِ الطَّيِّبَةِ الْحَصِينَةِ، فَحَمَلَتْ بِعِيسَى، حَمَلَتْهُ مِنْ رُوحِهِ وَنَفْخِهِ، كَمَا خَلَقَ آدَمَ بِيَدِهِ وَنَفْخِهِ، وَإِنِّي أَدْعُوكَ إِلَى اللهِ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ وَالْمُوَالَاةِ عَلَى طَاعَتِهِ وَأَنْ تَتَّبِعَنِي وَتُؤْمِنَ بِالَّذِي جَاءَنِي فَإِنِّي رَسُولُ اللهِ، وَقَدْ بَعَثْتُ إِلَيْكَ ابْنَ عَمِّي جَعْفَرًا وَنَفَرًا مَعَهُ مِنَ الْمُسْلِمِينَ، فَإِذَا جَاءَكَ فَأَقْرِهِمْ وَدَعِ التَّجَبُّرَ وَإِنِّي أَدْعُوكَ وَجُنُودَكَ إِلَى اللهِ عَزَّ وَجَلَّ، وَقَدْ بَلَّغْتُ وَنَصَحْتُ فَاقْبَلُوا نُصْحِي، وَالسَّلَامُ عَلَى مَنِ اتَّبَعَ الْهُدَى"

[1] اعجاز القرآن ص ۱۱۳، أسد الغابة ۱: ۶۲، الزرقانی ۳: ۲۹۳، الطبری ۳: ۸۹، السیرة الحلبیة ۲: ۳۶۹، صبح الأعشی ۶: ۳۷۹، جمهرة رسائل العرب ۱: ۳۶۔



## ترجمہ: نجاشی شاہ حبشہ کے نام

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ۶ سنہ ہجری میں حضرت عمرو بن امیہ ضمری کو ایک خط دے کر نجاشی شاہ حبشہ کے پاس بھیجا جس میں آپ نے فرمایا:-

"اللہ رحمٰن و رحیم کے نام سے، محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی جانب سے نجاشی اصحم شاہ حبشہ کے نام، تو تو امن و سلامتی والا ہے اس لئے میں تیرے پاس اللہ کی حمد و ثنا بیان کرتا ہوں جس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، وہی صاحب اقتدار، پاک ذات، سرچشمۂ سلامتی، امان دینے والا، پناہ میں لینے والا ہے؛ اور میں گواہی دیتا ہوں کہ عیسیٰ بن مریم علیہ السلام اللہ کی روح اور اس کا کلمہ ہیں جو اس نے مریم بتول کو عطا کیا تھا، وہ مریم جو پاکیزہ و پاک دامن تھیں چنانچہ وہ عیسیٰؑ کو پیٹ میں لئے پھریں، یہ حمل انہیں اللہ کی روح اور نفخ سے ہوا جس طرح کہ آدم علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے اپنے ہاتھ سے تخلیق فرمایا تھا اور ان کے جسد میں نفخ روح فرمایا تھا۔ میں تجھے اللہ وحدہٗ لاشریک کی طرف بلاتا ہوں اور اس کی اطاعت پر دوستی و مودت کی دعوت دیتا ہوں، تاکہ تو میری پیروی کرے اور جو کچھ مجھ پر نازل ہوا ہے اس پر ایمان لے آ، کیونکہ میں اللہ کا رسول ہوں، میں اپنے چچا زاد بھائی جعفر کو مسلمانوں کی ایک جماعت کے ہمراہ بھیج رہا ہوں، جب وہ تیرے پاس آئیں ان کی مہمان نوازی کرنا، تکبر نہ کرنا، میں تجھے اور تیرے لاؤ لشکر کو اللہ کی طرف بلاتا ہوں، میں نے اللہ کا پیغام پہنچا دیا ہے اور خیر خواہی کا کام کر دیا ہے اس لئے میری نصیحت قبول کر لو، اور سلام ہو اس پر جو راہ ہدایت کی پیروی کرے!

نجاشی نے دعوت اسلام قبول کرتے ہوئے اپنے بیٹے کے ہمراہ ایک وفد دربار نبوت میں روانہ کیا اور مؤدبانہ انداز میں خط کا جواب دیتے ہوئے اپنے ایمان و اسلام کا بھی اعلان کیا، جب وہ فوت ہوئے تو آپ نے ان کی غائبانہ

نمازِ جنازہ پڑھائی تھی۔

(۵)

## إلى الحارث بن أبي شمر الغساني صاحب دمشق

وكان النبيّ صلى الله عليه وسلم قد بعث شجاع بن وهب الأسدي إلى الحارث بن أبي شمر الغساني صاحب دمشق من قبل قيصر الروم، وذلك سنة ستٍ من هجرته وبعث معه كتابا قال فيه:[1]

"بسم الله الرحمن الرحيم، من محمد رسول الله إلى الحارث بن أبي شمر، سلام على من اتبع الهدى، وآمن بالله وصدق، وإني أدعوك أن تؤمن بالله وحده لا شريك له، يبقى لك ملكك."

ويروى أن الحارث لما قرأ الكتاب رمى به وقال: "من ينزع مني ملكي؟! أنا سائر إليه" فقال النبي صلى الله عليه وسلم لما بلغه قوله: "باد ملكه!" ومنعه قيصر عن عزمه.

**ترجمہ: حارث بن ابی شمر غسانی صاحب دمشق کے نام**

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت شجاع بن وہب اسدی کو ۶ھ ہجری میں ایک خط دیکر حارث بن ابی شمر غسانی دمشق کے رومی حکمران کے پاس بھیجا جس میں آپ نے فرمایا۔

"اللہ کے نام سے جو مہربان بے حد رحمت والا ہے، محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی طرف سے حارث بن ابی شمر کے نام: اس پر سلام ہو جو راہِ ہدایت کا اتباع کرے۔ اللہ پر ایمان لائے اور تصدیق کرے میں تجھے دعوت دیتا ہوں کہ تو اللہ وحدہٗ لاشریک پر ایمان لا تیری حکمرانی باقی رہے گی!

مروی ہے کہ حارث نے جب خط پڑھا تو اسے پھینک دیا اور بولا!

[1] السیرۃ الحلبیۃ ۲: ۳۷۶، شرح الزرقانی ۳: ۴۰۸، الطبری ۳: ۸۸



کون ہے جو مجھ سے حکمرانی چھینے!؟" میں ان (محمد صلی اللہ علیہ وسلم) کے پاس جا رہا ہوں!" جب آپ کو اس کی اطلاع ملی تو آپ نے فرمایا تھا: "اس کی حکمرانی نابود ہو گئی!" قیصر روم نے اسے اس ارادے سے باز رکھا۔)

(۶)

## إلى المنذر بن ساوى ملك البحرين

وبعث الرسول صلى الله عليه وسلم العلاء بن الحضرمي إلى المنذر بن ساوى العبدي صاحب البحرين من قبل الفرس سنة ست من الهجرة وبعث معه كتابا قال فيه:[1]

"بسم الله الرحمن الرحيم، من محمد رسول الله إلى المنذر بن ساوى العبدي صاحب البحرين، سلم أنت، فإني أحمد إليك الله الذي لا إله إلا هو، أما بعد: فإن من صلى صلاتنا واستقبل قبلتنا وأكل ذبيحتنا، فذلك المسلم، له ذمة الله وذمة رسوله فمن أحب ذلك من المجوس فإنه آمن ومن أبى فعليه الجزية."

فأسلم المنذر وكتب إلى النبي صلى الله عليه وسلم يقول:

"أما بعد يا رسول الله، فإني قرأت كتابك على أهل البحرين فمنهم من أحب الإسلام وأعجبه ودخل فيه، ومنهم من كرهه، وبأرضي مجوس ويهود فأحدث لي في ذلك أمرك."

فكتب إليه الرسول صلى الله عليه وسلم:

"بسم الله الرحمن الرحيم" من محمد رسول الله إلى المنذر بن ساوى، سلام عليك فإني أحمد إليك الله الذي

[1] شرح الزرقانی ۳: ۳۰۲، الاصابۃ ۶: ۱۵۹، اسد الغابۃ ۴: ۴۱۷۔
فتوح البلدان ص ۸۸، کتاب الخراج لأبی یوسف ص ۱۵۶، جمھرۃ رسائل العرب ۱: ۴۱، صبح الاعشی ۶: ۳۷۶، السیرۃ الحلبیۃ ۲: ۲۷۴

لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ، وَأَشْهَدُ أَنْ لَّا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَأَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُوْلُهُ، أَمَّا بَعْدُ، فَإِنِّيْ أُذَكِّرُكَ اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ، فَإِنَّهُ مَنْ يَّنْصَحْ فَإِنَّمَا يَنْصَحُ لِنَفْسِهٖ، وَإِنَّهُ مَنْ يُّطِعْ رُسُلِيْ وَيَتَّبِعْ أَمْرَهُمْ فَقَدْ أَطَاعَنِيْ، وَمَنْ نَّصَحَ لَهُمْ فَقَدْ نَصَحَ لِيْ، وَإِنَّ رُسُلِيْ قَدْ أَثْنَوْا عَلَيْكَ خَيْرًا، وَإِنِّيْ قَدْ شَفَّعْتُكَ فِيْ قَوْمِكَ فَاتْرُكْ لِلْمُسْلِمِيْنَ مَا أَسْلَمُوْا عَلَيْهِ وَعَفَوْتُ عَنْ أَهْلِ الذُّنُوْبِ فَاقْبَلْ مِنْهُمْ، وَإِنَّكَ مَهْمَا تُصْلِحْ فَلَنْ نَّعْزِلَكَ عَنْ عَمَلِكَ وَمَنْ أَقَامَ عَلٰى يَهُوْدِيَّتِهٖ أَوْ مَجُوْسِيَّتِهٖ فَعَلَيْهِ الْجِزْيَةُ"

<u>ترجمہ: منذر بن ساوی کے نام</u>

(رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت العلاء بن الحضرمیؓ کو ۸ھ ہجری میں ایک خط دیکر منذر بن ساوی کے پاس بھیجا جو اہلِ فارس کی طرف سے بحرین کا والی مقرر تھا، اس خط میں آپ نے فرمایا تھا:)

"اللہ رحمٰن ورحیم کے نام سے، محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی طرف سے منذر بن ساوی کے نام، تو اسلام قبول کر، میں تیرے سامنے اللہ کی حمد بیان کرتا ہوں جس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں اس کے بعد بات یہ ہے کہ جس نے ہماری طرح نماز ادا کی، ہمارے قبلے کی طرف منہ کیا اور ہمارا ذبیحہ کھایا تو وہ مسلمان ہے، اسے اللہ اور اس کے رسول کا تحفظ حاصل ہوگیا، سو مجوسیوں میں سے جو اس بات کو پسند کرے تو اسے امان حاصل ہے اور جو اسے ناپسند کرے تو اسے جزیہ دینا ہوگا۔

چنانچہ منذر نے اسلام قبول کر لیا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو جواب میں لکھا:

"اس کے بعد اے اللہ کے رسولؐ! میں نے آپ کا خط بحرین کے لوگوں کو پڑھ کر سنا دیا ہے چنانچہ بعض نے تو اسلام کو پسند کیا اور اس کے



حلقہ بگوش ہو گئے ہیں، بعض نے اسے پسند نہیں کیا۔ میرے علاقے میں مجوسی اور یہودی ہیں اس لئے آپ اپنا نیا حکم جاری فرمادیجئے۔

اس کے جواب میں آپؐ نے تحریر فرمایا:

"اللہ رحمان ورحیم کے نام سے، محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی طرف سے منذر بن ساوی کے نام، تجھ پر سلام ہو، سو میں تیرے سامنے اللہ کی حمد وثنا بیان کرتا ہوں جس کے سوا کوئی معبود نہیں۔ اور میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں۔ اور یہ کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اس کے بندے اور رسول ہیں۔ اس کے بعد میں تجھے اللہ عزوجل کی یاد دلاتا ہوں، سو جو خیر خواہی کرے گا تو اپنے لئے خیر خواہی کرے گا، جس نے میرے قاصدوں کی اطاعت کی، اور ان کے حکم کی پیروی کی تو اس نے گویا میری اطاعت کی۔ جس نے ان کی خیر خواہی کی تو اس نے میری بھلائی چاہی، میرے قاصدوں نے تیرا اچھے الفاظ میں ذکر کیا ہے۔ میں نے تجھے اپنی قوم کا شفیع بنا دیا ہے، جو لوگ مسلمان ہو گئے ہیں ان کی املاک ان کے پاس رہنے دے، میں نے خطا کاروں کو بخش دیا ہے اس لئے ان کی معذرت قبول کر لے۔ جب تک تو اصلاح پر عمل پیرا ہے گا ہم تجھے معزول نہیں کریں گے، جو یہودیت اور مجوسیت پر قائم رہنا چاہے تو اس پر جزیہ ہے!"

(۷)

## إِلٰى هَوْذَةَ بْنِ عَلِيٍّ صَاحِبِ الْيَمَامَةِ

(وَكَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدْ بَعَثَ سَلِيْطَ بْنَ عَمْرٍو الْعَامِرِيَّ إِلٰى هَوْذَةَ بْنِ عَلِيٍّ صَاحِبِ الْيَمَامَةِ سَنَةَ سِتٍّ وَبَعَثَ مَعَهُ كِتَابًا قَالَ فِيْهِ[1])

"بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ، مِنْ مُحَمَّدٍ رَسُوْلِ اللّٰهِ إِلٰى هَوْذَةَ بْنِ

---

[1] الزرقانی ۳ : ۴۰۷، السیرۃ الحلبیۃ ۲ : ۳۲۷، صبح الأعشی ۶ : ۳۷۹

عَلَيَّ۔ سَلَامٌ عَلَى مَنِ اتَّبَعَ الْهُدَى. وَاعْلَمْ أَنَّ دِينِي سَيَظْهَرُ إِلَى مُنْتَهَى الْخُفِّ وَالْحَافِرِ، فَأَسْلِمْ تَسْلَمْ، وَأَجْعَلْ لَكَ مَا تَحْتَ يَدَيْكَ"

فَرَدَّ هَوْذَةُ عَلَى النَّبِيِّ صلى الله عليه وسلم يَقُولُ:

"مَا أَحْسَنَ مَا تَدْعُو إِلَيْهِ وَأَجْمَلَهُ! وَأَنَا شَاعِرُ قَوْمِي وَخَطِيبُهُمْ، وَالْعَرَبُ تَهَابُ مَكَانِي، فَاجْعَلْ إِلَيَّ بَعْضَ الْأَمْرِ أَتَّبِعْكَ۔"

فَلَمَّا قَرَأَ رَسُولُ اللهِ صلى الله عليه وسلم كِتَابَهُ قَالَ: لَوْ سَأَلَنِي سَيَابَةً مَا فَعَلْتُ، بَادَ وَبَادَ مَا فِي يَدَيْهِ!

## ترجمہ: ہَوذہ بن علی کے نام

(آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت سلیط بن عمرو العامری کو ؁۶ھ میں ایک خط دیکر ہوذہ بن علی صاحب یمامہ کے پاس بھیجا جس میں آپ نے فرمایا تھا۔)

"اللہ رحمان ورحیم کے نام سے، محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی جانب سے ہوذہ بن علی کے نام، سلام ہو اس پر جو راہ ہدایت کا اتباع کرے، جان لے کہ میرا دین دنیا کے کونے کونے (جہاں تک گھوڑوں اور اونٹوں کے قدم پڑیں گے) میں غالب آئے گا اس لئے اسلام قبول کرلے سلامت رہے گا، جو کچھ تیرے قبضے میں ہے وہ میں تیرے پاس ہی رہنے دوں گا!"

چنانچہ ہوذہ بن علی نے آپ کے جواب میں لکھا۔

"آپ کتنے اچھے دین کی دعوت دیتے ہیں! میں اپنی قوم کا شاعر وخطیب ہوں اور عرب میرے مرتبے سے مرعوب بھی ہیں، آپ مجھے اپنا شریک حکومت بنا لیجئے میں آپ کا پیروکار بن جاؤں گا!"

مگر جب اس کی اطلاع آپ کو ملی تو اس کا خط سنکر فرمایا: اگر وہ مجھ سے ایک کچی کھجور بھی مانگتا تو نہ دیتا، برباد ہوا اور اس کا اقتدار بھی نابود ہوا!



## إِلَى جَيْفَرٍ وَعَبْدٍ ابْنَيِ الْجُلُنْدِيِّ مَلِكَيْ عُمَانَ

وَبَعَثَ النَّبِيُّ صلى الله عليه وسلم عَمْرَو بْنَ الْعَاصِ إِلَى جَيْفَرٍ وَعَبْدٍ ابْنَيِ الْجُلُنْدِيِّ الْأَزْدِيَّيْنِ مَلِكَيْ عُمَانَ سَنَةَ ثَمَانٍ وَبَعَثَ مَعَهُ كِتَابًا قَالَ فِيهِ[1]:

"بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ، مِنْ مُحَمَّدٍ عَبْدِ اللهِ وَرَسُولِهِ إِلَى جَيْفَرٍ وَعَبْدٍ ابْنَيِ الْجُلُنْدِيِّ، سَلَامٌ عَلَى مَنِ اتَّبَعَ الْهُدَى، أَمَّا بَعْدُ: فَإِنِّي أَدْعُوكُمَا بِدِعَايَةِ الْإِسْلَامِ، أَسْلِمَا تَسْلَمَا، فَإِنِّي رَسُولُ اللهِ إِلَى النَّاسِ كَافَّةً لِأُنْذِرَ مَنْ كَانَ حَيًّا، وَيَحِقَّ الْقَوْلُ عَلَى الْكَافِرِينَ، وَإِنَّكُمَا إِنْ أَقْرَرْتُمَا بِالْإِسْلَامِ وَلَّيْتُكُمَا، وَإِنْ أَبَيْتُمَا أَنْ تُقِرَّا بِالْإِسْلَامِ فَإِنَّ مُلْكَكُمَا زَائِلٌ عَنْكُمَا، وَخَيْلِي تَحُلُّ بِسَاحَتِكُمَا، وَتَظْهَرُ نُبُوَّتِي عَلَى مُلْكِكُمَا!"

وَكَتَبَ أُبَيُّ بْنُ كَعْبٍ رضي الله عنه، وَقَدْ أَقَرَّا بِالْإِسْلَامِ۔

## ترجمہ: جیفر اور عبد کے نام جو جُلُندی کے بیٹے اور عمان کے بادشاہ تھے۔

(نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمرو بن العاص کو جیفر بن جلندی ازدی اور عبد بن جلندی ازدی کے پاس ؁۸ ہجری میں ایک خط دیکر بھیجا جس میں تحریر تھا)

اللہ رحمان ورحیم کے نام سے۔ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی طرف سے جو اللہ کے بندے اور رسول ہیں، جیفر بن جلندی اور عبد بن جلندی کے نام، سلام ہو اس پر جو راہ ہدایت پہ چلے، اب میں تم دونوں کو اسلام کی دعوت دیتا ہوں کہ اسلام قبول کرلو، سلامت رہو گے، کیونکہ میں تمام انسانیت کے لئے رسول مبعوث ہوا ہوں، تاکہ سب زندوں کو خبردار کردوں، اور منکرین پر حجت

[1] شرح الزرقانی ۳: ۴۰۷، السیرۃ الحلبیۃ ۲: ۳۷۴، صبح الاعشیٰ ۶: ۳۸۰، جمہرۃ رسائل العرب ۱: ۴۶

پوری ہو جائے، اگر تم اسلام کا اقرار کر لو تو میں تمہیں والی مقرر کرتا ہوں، اور اگر تم نے اسلام سے انکار کیا تو پھر تمہارا اقتدار زائل ہونے والا ہے۔ میرے گھوڑے تمہارے صحن میں اُتریں گے، اور میری نبوت تمہارے اقتدار پہ غالب آئے گی!"

اس خط کے تحریر کنندہ حضرت اُبی بن کعب رضی اللہ عنہ تھے، ان دونوں بھائیوں نے اسلام قبول کر لیا تھا۔

(۹)

## إلى أُكَيدِر دُومَة

وَكَتَبَ الرَّسُولُ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم لِأُكَيدِرِ بنِ عبد الملك الكندي - وَكَانَ مَلِكاً على دُومَةِ الجَنْدَلِ وَكَانَ نَصْرَانِياً - خَرَجَ إِلَيْهِ خالدُ بن الوليدِ فِي سَرِيَّةٍ فِي رَجَبٍ سنةَ تِسْعٍ فَأَخَذَهُ فِي لقاهٖ خالدٌ فَقَدِمَ بِهِ عَلَى النَّبِيِّ صلى الله عليه وسلم فَأَسْلَمَ ثُمَّ ارْتَدَّ بَعْدَ وَفَاةِ الرَّسُولِ صلى الله عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَتَلَهُ خَالِدٌ لِنَقْضِهِ العَهْدَ[1]

"بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ، هٰذَا الكِتَابُ مِنْ مُحَمَّدٍ رَسُولِ اللهِ لِأُكَيدِرِ دُومَةَ حِينَ أَجَابَ إِلَى الإِسْلَامِ وَخَلَعَ الأَنْدَادَ وَالأَصْنَامَ مَعَ خَالِدِ بْنِ الوَلِيدِ سَيْفِ اللهِ فِي دُومَةِ الجَنْدَلِ وَأَكْنَافِهَا، إِنَّ لَنَا الضَّاحِيَةَ مِنَ الضَّحْلِ وَالبُورَ وَالمَعَامِيَ وَأَغْفَالَ الأَرْضِ وَالحَلْقَةَ وَالسِّلَاحَ وَالحَافِرَ وَالحِصْنَ، وَلَكُمُ الضَّامِنَةُ مِنَ النَّخْلِ وَالمَعِينُ مِنَ المَعْمُورِ، لَا تُعْدَلُ سَارِحَتُكُمْ وَلَا تُعَدُّ

[1] شرح الزرقانی ۳: ۳۴۱، الروض الانف ۲: ۳۱۹، العقد الفرید ۱: ۱۱۲، السیرۃ الحلبیۃ ۲: ۲۲۹، معجم البلدان ۴: ۱۰۸، فتوح البلدان ص ۶۸، صبح الأعشیٰ ۶: ۳۷۰، جمہرۃ رسائل العرب ۱: ۵۰،



فَارِدَتُكُمْ وَلَا يُحْظَرُ عَلَيْكُمُ النَّبَاتُ، تُقِيمُونَ الصَّلٰوةَ لِوَقْتِهَا وَتُؤْتُونَ الزَّكٰوةَ بِحَقِّهَا، عَلَيْكُمْ بِذٰلِكَ عَهْدُ اللهِ وَالمِيثَاقُ، وَلَكُمْ بِذٰلِكَ الصِّدْقُ وَالوَفَاءُ، شَهِدَ اللهُ وَمَنْ حَضَرَ مِنَ المُسْلِمِينَ"

### ترجمہ: اُکیدر دُومہ کے نام

رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اُکیدر بن عبدالملک کندی کے لئے ایک خط لکھا تھا جو دومۃ الجندل (شام و مدینہ کے درمیان ہے) کا بادشاہ تھا اور نصرانی مذہب رکھتا تھا، حضرت خالد بن ولید سیف اللہؓ رجب سنہ ۹ ہجری میں ایک سریہ لیکر اس کے مقابلے کیلئے گئے تھے اور اسے پکڑ کر آنحضرت صلی اللہ کے پاس لے آئے تھے وہ مسلمان ہو گیا تھا مگر وفات نبوی کے بعد مرتد ہو گیا چنانچہ بد عہدی پہ خالد بن ولیدؓ نے اسے قتل کر دیا تھا۔

"اللہ رحمٰن و رحیم کے نام سے، یہ خط محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی طرف سے اکیدر دومہ کے لئے لکھا گیا ہے، جبکہ وہ دعوت اسلام کو لبیک کہہ چکا ہے اور خالد بن ولید سیف اللہؓ کے ساتھ دومۃ الجندل اور اس کے اطراف میں شرک اور اصنام کو خیرباد کہہ چکا ہے۔ چشمے کا نواحی علاقہ، غیر مزروعہ زمین، غیر مملوکہ زمین، غیر آباد اراضی، جنگ میں کام آنے والا ساز و سامان گھوڑے مویشی اور قلعہ ہمارے لئے مختص ہو گا۔ جبکہ شہری علاقے والی کھجوریں، آباد زمین والا چشمہ تمہارے لئے مخصوص ہو گا؛ تمہارے مال مویشی کو چرنے سے نہیں روکا جائے گا، جو جانور فالتو ہو گا اس کا حساب نہیں لیا جائے گا، چراگاہوں سے تمہیں نہیں روکا جائے گا۔ تم اوقاتِ مقررہ میں نماز پڑھو گے اور فرض شدہ زکوٰۃ ادا کرتے رہو گے، اس سلسلے میں تمہارے لئے اللہ کا عہد و میثاق ہے اور اس پہ تمہیں صدق و وفا کے ساتھ قائم رہنا ہے۔ اس پہ اللہ اور حاضر مسلمان گواہ ہیں!"

## إلى وائل بن حجر الحضرمي وقومه

وكتب الرسول صلى الله عليه وسلم إلى وائل بن حجر الحضرمي وقومه من أهل حضرموت فقال:[1]

"من محمد رسول الله إلى الأقيال العباهلة من أهل حضرموت بإقامة الصلاة وإيتاء الزكاة، على التيعة شاة والتيمة لصاحبها وفي السيوب الخمس، لا خلاط ولا وراط ولا شناق ولا شغار ومن أجبى فقد أربى، وكل مسكر حرام"

ترجمہ: وائل بن حجر حضرمی اور اُن کی قوم کے نام

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے وائل بن حجر حضرمی اور ان کی قوم اہلِ حضرموت کی طرف تحریر فرمایا تھا۔

"محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب سے اہلِ حضرموت کے بجال رہنے والے شہزادوں کے نام، نماز قائم کرنے اور زکوٰۃ ادا کرنے کے ساتھ ساتھ جانوروں کے ابتدائی نصاب (جس پر زکوٰۃ واجب ہوتی ہے) میں ایک بکری دینا واجب ہوگا، چالیس بکریوں سے اگر ایک زائد ہو تو وہ مالک کا حق ہے اس پر زکوٰۃ نہیں ہوگی۔ تلواروں پر خمس ہوگا۔ خلط ملط کرنا یا جانوروں کو نشیبی جگہ ٹھہرا کر کے زکوٰۃ وصول کرنے والوں کو کم کر کے دکھانا ممنوع ہے، نہ تو دو قسم کے آدھے آدھے نصاب زکوٰۃ کو ملا کر ایک نصاب بنایا جائے گا اور نہ نکاح شغار (بلا مہر وٹے سٹے کی شادی) کی اجازت ہے!"

وقد روى القاضي عياض في الشفا (ص ٤٩) أن كتابه لهم قد كان بهذا النص:

"إلى الأقيال العباهلة والأرواع المشابيب، في التيعة شاة

[1] البیان والتبیین ۲: ۲۷، العقد الفرید ۱: ۱۱۲، صبح الاعشیٰ ۶: ۳۷۱، جمہرۃ رسائل العرب ۱: ۵۸، الشفا ص ۴۹۔



ومقورة الألياط ولا ضناك، وأنطوا الثبجة وفي السيوب الخمس، ومن زنى مم بكر فاصقعوه مائة واستوفضوه عاما، ومن زنى مم ثيب فضرجوه بالأضاميم، ولا توصيم في الدين ولا غمة في فرائض الله تعالى وكل مسكر حرام ووائل بن حجر يترفل على الأقيال."

قاضی عیاض نے کتاب الشفا بتعریف حقوق المصطفیٰ میں بیان کیا ہے کہ اہلِ حضرموت کے نام آپ کے خط کا متن یوں تھا۔

"بجال رہنے والے شہزادوں اور رعب دار سرداروں کے نام، ابتدائی نصاب پورا ہونے پر ایک بکری ہے، نصاب سے فالتو بکری مالک کا حق ہے یہ بکری نہ تو دبلی ہو نہ موٹی تازی، درمیانہ قسم کی ادا کیا کرو، اور تلواروں میں خمس واجب ہے، غیر شادی شدہ زانی کی سزا یہ ہے کہ اسے سو کوڑے لگاؤ اور ایک سال کے لئے جلاوطن کر دو شادی شدہ اگر زنا کرے تو اسے لہولہان کر دو، حدود دینی میں سستی نہیں ہوگی، نہ اللہ کے فرائض میں پردہ پوشی ہوگی، ہر نشہ دینے والی چیز حرام ہے اور وائل بن حجر شہزادوں کے سربراہ ہوں گے"

(۱۱)

## إلى ملوك حمير

وقدم على رسول الله صلى الله عليه وسلم كتاب من ملوك حمير حين عودته من تبوك، جاء به رسولهم إليه يعلنون إسلامهم وهم: الحارث بن عبد كلال ونعيم بن عبد كلال والنعمان قيل ذي رعين وهمدان ومعافر، كما بعث إليه زرعة ذو يزن مالك بن مرة الرهاوي يعلن إسلامه وقومه ومفارقتهم الشرك والمشركين. فكتب إليهم رسول الله صلى الله عليه وسلم.[1]

[1] سیرۃ ابن ہشام ۲: ۳۸، السیرۃ الحلبیۃ ۳: ۲۵۱، الطبری ۳: ۱۰۳، فتوح البلدان ص ۷۷، جمہرۃ رسائل العرب ۱: ۵۳۔

بسم الله الرحمن الرحيم، من محمد النبي رسول الله إلى الحارث ابن عبد كلال ونعيم بن عبد كلال والنعمان قيل ذي رعين وهمدان ومعافر. أما بعد ذلكم، فإني أحمد إليكم الله الذي لا إله إلا هو، أما بعد فإنه قد وقع بنا رسولكم مقفلنا من أرض الروم فلقينا بالمدينة فبلغ ما أرسلتم به وخبر ما قبلكم وأنبأنا بإسلامكم وقتلكم المشركين وأن الله قد هداكم بهداه، إن أصلحتم وأطعتم الله ورسوله وأقمتم الصلاة وآتيتم الزكاة وأعطيتم من المغانم خمس الله وسهم نبيه وصفيه وما كتب على المؤمنين من الصدقة، من العقار عشر ما سقت العين وما سقت السماء، وكل ما سقي بالغرب نصف العشر، وفي الإبل في الأربعين ابنة لبون، وفي ثلاثين من الإبل ابن لبون ذكر، وفي كل خمس من الإبل شاة وفي كل عشر من الإبل شاتان۔

وفي كل أربعين من البقر بقرة وفي كل ثلاثين من البقر تبيع: جذع أو جذعة، وفي كل أربعين من الغنم سائمة وحدها شاة، وإنها فريضة الله التي فرض على المؤمنين في الصدقة، فمن زاد خيرا فهو خير له، ومن أدى ذلك وأشهد على إسلامه وظاهر المؤمنين على المشركين فإنه من المؤمنين، له ما لهم وعليه ما عليهم، وله ذمة الله وذمة رسوله۔

وإنه من أسلم من يهودي أو نصراني فإن له مثل ما لهم وعليه مثل ما عليهم۔ ومن كان على يهوديته أو نصرانيته فإنه لا يفتن عنها وعليه الجزية، على كل حالم ذكرا أو أنثى حرا أو عبد، دينار واف أو قيمته من المعافر أو عوضه ثيابا، فمن أدى



ذلك إلى رسول الله فإن له ذمة الله وذمة رسوله ومن منعه فإنه عدو لله ولرسوله۔

أما بعد، فإن رسول الله محمدا النبي أرسل إلى زرعة ذي يزن، أن إذا أتاكم رسلي فأوصيكم بهم خيرا، معاذ بن جبل وعبد الله بن زيد ومالك بن عبادة وعقبة بن نمر ومالك بن مرة وأصحابهم وأن اجمعوا ما عندكم من الصدقة والجزية من مخاليفكم وأبلغوها رسلي، وإن أميرهم معاذ بن جبل فلا ينقلبن إلا راضيا۔

أما بعد، فإن محمدا يشهد أن لا إله إلا الله وأنه عبده ورسوله، ثم إن مالك بن مرة الرهاوي قد حدثني أنك قد أسلمت من أول حمير وقتلت المشركين، فأبشر بخير، وآمرك بحمير خيرا، ولا تخونوا ولا تخاذلوا۔ فإن رسول الله مولى غنيكم وفقيركم۔

وإن الصدقة لا تحل لمحمد ولا لأهله، إنما هي زكاة يزكى بها على فقراء المؤمنين وابن السبيل، وإن مالكا قد بلغ الخبر وحفظ الغيب، وآمركم به خيرا۔ وإني قد بعثت إليكم من صالحي أهلي وأولي دينهم وأولي علمهم، فآمركم بهم خيرا فإنهم منظور إليهم، والسلام عليكم ورحمة الله وبركاته!

## ترجمہ: شاہانِ حمیرہ کے نام

تبوک سے واپسی پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو شاہانِ حمیر کا خط ملا جس میں اُنھوں نے اپنے اسلام کا اعلان کیا تھا اور وہ تھے حارث بن عبد کلال، نُعیم بن عبد کلال اور نعمان والی ذی رعین، ہمدان اور معافر، اسی طرح زرعہ

ذو یزن نے مالک بن مرہ رہاوی کو بھیج کر اپنے اسلام کا اعلان کیا تھا، ان سب
نے شرک اور مشرکین سے علیحدگی کا بھی اعلان کیا تھا۔ چنانچہ آپؐ نے انہیں لکھا:
"اللہ رحمٰن ورحیم کے نام سے۔ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی جانب سے جو اللہ
کے نبی و رسول ہیں، حارث بن عبد کلال، نعیم بن عبد کلال اور والی ذی رعین
نعمان کے نام۔ اس کے بعد اب میں تمہارے سامنے اللہ تعالیٰ کی حمد وثنا بیان
کرتا ہوں جس کے سوا کوئی معبود نہیں، ہاں تو تمہارا قاصد ہمارے پاس پہنچا جبکہ
ہم سرزمین روم سے واپس آئے تھے۔ وہ ہم سے مدینہ میں ملا۔ اس نے تمہارا
پیغام اور حالات ہمیں پہنچا دیے ہیں، اس نے ہمیں بتایا ہے کہ آپ مسلمان
ہو گئے ہیں اور مشرکین کو قتل کیا ہے۔ اللہ نے آپ کو اپنی ہدایت سے راہ
راست پر ڈالا ہے۔ اگر آپ اصلاحی روش پر چلے۔ اللہ اور اس کے رسول کی
اطاعت کی، نماز قائم کی، زکوٰۃ ادا کرتے رہے۔ مالِ غنیمت میں سے اللہ اور
اس کے برگزیدہ نبی کا پانچواں حصہ ادا کیا، اور جو صدقات مسلمانوں پر فرض ہیں
ادا کئے، جو زمین چشموں سے سیراب ہو یا آسمانی بارش سے سیراب ہو اس
کی پیداوار پر عشر ہے۔ جو زمین کنوئیں سے پانی نکال کر سیراب ہو اس کی پیداوار
پر نصف عشر یعنی بیسواں حصہ ہے۔ اونٹوں کی زکوٰۃ یہ ہے کہ چالیس اونٹوں پہ
دو سالہ اونٹنی ہوگی تیس اونٹ ہوں تو دو سالہ اونٹ دینا ہوگا۔ پانچ اونٹ
ہوں تو ان پر ایک بکری ہوگی۔ ہر دس اونٹ پہ دو بکریاں ہوں گی؛ اگر
چالیس گائیں ہوں تو ان کی زکوٰۃ ایک گائے ہے۔ تیس گائیں ہوں تو ایک
سال کا بچھڑا (نر) یا مونث، چراگاہ میں چرنے والی اگر چالیس بھیڑ بکریاں
ہوں تو ایک بکری واجب ہوگی۔ اور یہ ہے اللہ کا فریضہ جو اس نے صدقات
کے سلسلے میں مومنوں پہ عائد کیا ہے۔ اگر کوئی زیادہ بھلائی کرے تو یہ اس
کے لئے بہتر ہے؛ جس نے یہ فریضہ ادا کیا، اپنے اسلام پہ شہادت قائم کی
اور مشرکین کے خلاف مومنین کی مدد کی تو وہ اہل ایمان میں شامل ہوگیا، اس کے



حقوق وفرائض وہی ہوں گے جو مومنین کے ہیں۔ اس کو اللہ اور اس کے رسول کا ذمہ
وتحفظ حاصل ہوگا، اگر کوئی یہودی یا نصرانی مسلمان ہو جائے تو اس کے حقوق وفرائض
بھی وہی ہوں گے جو مومنین کے ہیں جو شخص یہودیت یا نصرانیت پہ قائم رہنا چاہے
تو اسے فریفتہ کر کے اپنے مذہب سے ہٹایا نہیں جائے گا۔ اسے جزیہ ادا کرنا
ہوگا۔ ہر بالغ مرد، عورت، آزاد اور غلام پہ ایک پورا دینار یا اس کی قیمت کے
برابر معافر کے بنے ہوئے کپڑے یا اس کے علاوہ کپڑے جو معاوضہ بن سکتے ہوں،
تو جس نے یہ چیزیں اللہ اور اس کے رسول کو ادا کر دیں اسے اللہ اور اس کے رسول کا
ذمہ اور تحفظ حاصل ہوگیا اور جس نے اس سے انکار کیا تو وہ اللہ اور اس کے رسول کا دشمن ہے۔

اس کے بعد اللہ کے رسول و نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے زرعہ ذی یزن
کے نام پیغام بھیجا ہے کہ اگر تمہارے پاس میرے قاصد آئیں تو ان کے بارے میں
میں تمہیں بھلائی کی وصیت کرتا ہوں اور وہ ہیں معاذ بن جبل، عبداللہ بن زید،
مالک بن عبادہ، عقبہ بن نمر، مالک بن مرہ اور ان کے ساتھی؛ تمہارے پاس جو
مال زکوٰۃ ہے وہ جمع کر لو اور اپنے علاقوں سے جزیہ وصول کر کے میرے قاصدوں
کے پاس پہنچا دو، ان کے امیر معاذ بن جبل ہیں، انہیں تمہارے ہاں سے مطمئن
ہو کر لوٹنا چاہیے۔

اس کے بعد محمد صلی اللہ علیہ وسلم گواہی دیتے ہیں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود
نہیں اور یہ کہ وہ اس کے بندے اور رسول ہیں پھر یہ کہ مالک بن مرہ رہاوی نے
مجھے بتایا ہے کہ تو حمیر میں سے سب سے پہلے مسلمان ہوا ہے اور مشرکین کو
قتل کیا ہے۔ تجھے بھلائی کی بشارت ہو، میں تجھے قوم حمیر کی بھلائی کا حکم دیتا ہوں
خیانت نہ کرنا۔ ساتھ نہ چھوڑنا کیونکہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم تم میں سے
ہر امیر وغریب کے والی ہیں۔

محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کے اہل بیت کے لئے صدقات حلال نہیں
یہ تو زکوٰۃ ہے جو غریب مسلمانوں اور بے وطن لوگوں کے لئے ادا کی جاتی ہے۔ مالک

نے بات پہنچا دی ہے، امانت سے کام لیا ہے میں تمہیں اس کے ساتھ حسن سلوک کا حکم دیتا ہوں۔

میں نے تمہارے پاس اپنے صالح ساتھیوں کو بھیجا ہے، جو دیندار بھی ہیں اور صاحب علم بھی ہیں تمہیں ان کے ساتھ حسن سلوک کا حکم دیتا ہوں کیونکہ یہ قابل لحاظ و احترام ہیں، تم پر سلام ہو اللہ کی رحمتیں اور برکتیں ہوں!"

(۱۲)

## إلى خالد بن الوليد

وَكَانَ خَالِدُ بنُ الوَلِيدِ رضي الله عنه قَدْ كَتَبَ إِلَى رَسُولِ اللهِ صلى الله عليه وسلم يُخْبِرُهُ بِإِسْلَامِ بَنِي الحَارِثِ بْنِ كَعْبٍ سنة عشر يَقُولُ:

"بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ، لِمُحَمَّدٍ النَّبِيِّ رَسُولِ اللهِ صلى الله عليه وسلم مِنْ خَالِدِ بْنِ الوَلِيدِ السَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُولَ اللهِ وَرَحْمَةُ اللهِ وَبَرَكَاتُهُ، فَإِنِّي أَحْمَدُ إِلَيْكَ اللهَ الَّذِي لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ، أَمَّا بَعْدُ يَا رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْكَ، فَإِنَّكَ بَعَثْتَنِي إِلَى بَنِي الحَارِثِ بْنِ كَعْبٍ وَأَمَرْتَنِي إِذَا أَتَيْتُهُمْ أَنْ لَا أُقَاتِلَهُمْ ثَلَاثَةَ أَيَّامٍ وَأَنْ أَدْعُوَهُمْ إِلَى الإِسْلَامِ فَإِنْ أَسْلَمُوا أَقَمْتُ فِيهِمْ وَقَبِلْتُ مِنْهُمْ وَعَلَّمْتُهُمْ مَعَالِمَ الإِسْلَامِ وَكِتَابَ اللهِ وَسُنَّةَ نَبِيِّهِ، وَإِنْ لَمْ يُسْلِمُوا قَاتَلْتُهُمْ، وَإِنِّي قَدِمْتُ عَلَيْهِمْ فَدَعَوْتُهُمْ إِلَى الإِسْلَامِ ثَلَاثَةَ أَيَّامٍ كَمَا أَمَرَنِي رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَبَعَثْتُ فِيهِمْ رُكْبَانًا قَالُوا يَا بَنِي الحَارِثِ! أَسْلِمُوا تَسْلَمُوا، فَأَسْلَمُوا وَلَمْ يُقَاتِلُوا، وَأَنَا مُقِيمٌ بَيْنَ أَظْهُرِهِمْ، آمُرُهُمْ بِمَا أَمَرَهُمُ اللهُ بِهِ وَأَنْهَاهُمْ عَمَّا نَهَاهُمُ اللهُ عَنْهُ، وَأُعَلِّمُهُمْ مَعَالِمَ الإِسْلَامِ وَسُنَّةَ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتَّى يَكْتُبَ إِلَيَّ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُولَ اللهِ وَرَحْمَةُ اللهِ وَبَرَكَاتُهُ."



فَرَدَّ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى خَالِدٍ رضي الله عنه يَقُولُ لَهُ:[1]

"بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ، مِنْ مُحَمَّدٍ النَّبِيِّ رَسُولِ اللهِ إِلَى خَالِدِ بْنِ الوَلِيدِ، سَلَامٌ عَلَيْكَ، فَإِنِّي أَحْمَدُ إِلَيْكَ اللهَ الَّذِي لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ، أَمَّا بَعْدُ، فَإِنَّ كِتَابَكَ جَاءَ لِي مَعَ رَسُولِكَ يُخْبِرُنِي أَنَّ بَنِي الحَارِثِ بْنِ كَعْبٍ قَدْ أَسْلَمُوا قَبْلَ أَنْ تُقَاتِلَهُمْ وَأَجَابُوا إِلَى مَا دَعَوْتَهُمْ إِلَيْهِ مِنَ الإِسْلَامِ، وَشَهِدُوا أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ وَأَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُولُهُ، وَأَنْ قَدْ هَدَاهُمُ اللهُ بِهُدَاهُ، فَبَشِّرْهُمْ وَأَنْذِرْهُمْ وَأَقْبِلْ وَلْيُقْبِلْ مَعَكَ وَفْدُهُمْ، وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ وَرَحْمَةُ اللهِ وَبَرَكَاتُهُ."

### ترجمہ: حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کے نام

حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں سنہ ۱۰ ہجری میں ایک خط لکھ کر آپ کو بنو حارث بن کعب کے قبول اسلام کے متعلق اطلاع دی تھی اور کہا تھا کہ:

"اللہ رحمان و رحیم کے نام سے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور، جو اللہ کے نبی و رسول ہیں، خالد بن ولید کی جانب سے، السلام علیک یا رسول اللہ ورحمۃ اللہ وبرکاتہ، میں آپ کے حضور میں اللہ کی حمد و ثنا بیان کرتا ہوں جس کے سوا کوئی معبود نہیں، اب اس کے بعد یا رسول اللہ! آپ پر اللہ کا درود و سلام ہو، آپ نے جو مجھے بنو حارث بن کعب کی طرف بھیجا تھا اور مجھے حکم فرمایا تھا کہ وہاں پہنچ کر تین دن تک ان سے لڑائی نہ کرنا، اور انہیں اسلام کی دعوت دینا، اگر تو وہ مسلمان ہو گئے تو ان میں رک جانا۔ ان کے اسلام لانے کو تسلیم

[1] سیرۃ ابن ہشام ۲/ ۳۸۳، الطبری ۳/ ۱۵۶، صبح الأعشی ۶: ۳۶۷، ۳۶۵، جمہرۃ رسائل العرب ۱/ ۹۲۔

کرلینا انہیں ارکانِ اسلام کی تعلیم دینا اور کتاب اللہ اور اللہ کے رسول کی سنت سکھانا ۔ اور اگر وہ اسلام قبول نہ کریں تو ان سے جنگ کرنا ۔

میں ان کے پاس آیا تو انہیں میں نے تین دن تک اسلام کی دعوت دی جیسا کہ مجھے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا تھا ، میں نے ان کے پاس سوار بھیجے تھے جنہوں نے ان سے کہا تھا ، اے بنی حارث ! اسلام قبول کرلو سلامت رہو گے ، چنانچہ اُنہوں نے اسلام قبول کرلیا ، اور جنگ نہ کی ۔ میں اب ان کے ہاں ٹھہرا ہوا ہوں ، انہیں اِن باتوں کا حکم دے رہا ہوں جن کا اللہ نے حکم دیا ہے ، اور ان باتوں سے منع کر رہا ہوں جن سے اللہ تعالیٰ نے منع کیا ہے ، میں انہیں ارکانِ اسلام اور سنتِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیم دے رہا ہوں ، یہاں تک کہ مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا خط مل جائے ۔ والسلام علیک یا رسول اللہ ورحمۃ اللہ وبرکاتہ ! “

چنانچہ حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کے جواب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تحریر فرمایا :

” اللہ رحمان ورحیم کے نام سے ، محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب سے جو اللہ کے نبی و رسول ہیں ۔ خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کے نام ، سلام علیک “ میں تیرے سامنے اللہ کی حمد و ثنا بیان کرتا ہوں جس کے سوا کوئی معبود نہیں ، اما بعد ، تیرا قاصد تیرا خط لیکر میرے پاس پہنچ گیا ہے اس نے مجھے بتایا ہے کہ بنو حارث بن کعب نے جنگ کے بغیر ہی اسلام قبول کر لیا ہے اور انہوں نے تیری دعوتِ اسلام پر لبیک کہا ہے ۔ اُنہوں نے اس بات کی گواہی دے دی ہے کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ۔ وہ وحدہ لاشریک ہے ۔ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے بندے اور رسول ہیں اور یہ کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں اپنی راہِ ہدایت دکھا دی ہے ۔ تو اب انہیں بشارت کے ساتھ تنبیہ بھی کر دو اور واپس لوٹ آؤ ، تمہارے ساتھ ان کا وفد بھی آنا چاہیے ، والسلام علیک ورحمۃ اللہ وبرکاتہ ! “



(۱۳)

## إلى معاذ بن جبل رضي الله عنه

وكتب رسول الله صلى الله عليه وسلم إلى معاذ بن جبل ، رضي الله عنه يعزيه بابن له كان قد مات فقال[1]

” بسم الله الرحمن الرحيم ۔ من محمد رسول الله إلى معاذ بن جبل ، سلام عليك ، فإني أحمد إليك الله الذي لا إله إلا هو ، أما بعد : فعظم الله لك الأجر وألهمك الصبر ، ورزقنا وإياك الشكر ، ثم إن أنفسنا وأهلينا وموالينا من مواهب الله السنية وعواريه المستودعة نمتع بها إلى أجل معدود ، وتقبض لوقت معلوم ، ثم افترض علينا الشكر إذا أعطى والصبر إذا ابتلى ، وكان ابنك من مواهب الله الهنيئة وعواريه المستودعة متعك به في غبطة وسرور ، وقبضه منك بأجر كثير ، الصلاة والرحمة والهدى ، إن صبرت واحتسبت فلا يجمعن عليك يا معاذ خصلتين ، أن يحبط جزعك صبرك فتندم على ما فاتك فلو قدمت على ثواب مصيبتك ، قد أطعت ربك وتنجزت موعوده ، عرفت أن المصيبة قد قصرت عنه ، واعلم أن الجزع لا يرد ميتا ولا يدفع حزنا فأحسن الجزاء وتنجز الموعود وليذهب أسفك ما هو نازل بك فكان قد ! “

### حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ کے نام

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کے نام ایک خط ارسال فرمایا تھا جس میں انہیں ان کے ایک بیٹے کی وفات پر تعزیت

---

[1] صبح الأعشى ۹ : ۸۰ ، جمهرة رسائل العرب ۱ : ۶۵

[2] اصل میں نہیں ہے !

اور تسلی فرمائی تھی۔

اللہ رحمان ورحیم کے نام سے، محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب سے معاذ بن جبلؓ کے نام، سلام علیک، میں اللہ کی حمد وثنا بیان کرتا ہوں جس کے سوا کوئی معبود نہیں، اما بعد، اللہ تعالیٰ تمہارے اجر کو بڑا کرے۔ تمہیں صبر کی تلقین فرمائے، اور ہمیں اور تمہیں شکر کی توفیق بخشے،

ہماری جانیں، اہل وعیال اور دوست اللہ کی اعلیٰ بخششیں ہیں اور اس کے احسانات ہیں جو اس نے بطور امانت دے رکھے ہیں۔ ایک محدود مدت تک ہم ان سے لطف اندوز ہوتے ہیں اور مقررہ وقت پر یہ لے لی جاتی ہیں، پھر اس نے ہم پر فرض کیا ہے کہ اس کی بخشش کا شکریہ ادا کریں اور آزمائش میں پڑیں تو صبر کریں۔

تمہارا بیٹا بھی اللہ کی خوشگوار بخششوں میں سے ہی تھا اور اس کی بطور امانت دی ہوئی بھلائیوں میں سے تھا، اللہ نے تمہیں اپنے اس بیٹے کے سبب خوشی ومسرت سے لطف اندوز کیا، اور ایک بہت بڑے اجر کے بدلے تم سے لیا ہے، یعنی درود ورحمت اور ہدایت کا اجر! اگر تو صبر سے اسے باعثِ اجر تصور کرے، تو اے معاذ! پھر تم میں دو باتیں جمع نہ ہونے پائیں گی۔ (رنج سے اور ساتھ ہی ثواب سے محرومی)؛ کہیں ایسا نہ ہو کہ تمہاری گھبراہٹ صبر کو ضائع کر دے اور تم اس محرومی پر نادم ہو۔ اس لئے اگر تم مصیبت پر ثواب پانے کی ہمت کرو تو اپنے رب کے فرمانبردار قرار پاؤ گے اور اس کا وعدہ پورا کر دکھاؤ گے اور تمہیں معلوم ہو جائے گا کہ اس اجر سے مصیبت کہیں کم تھی۔

اور یہ جان لو کہ جزع وفزع سے کوئی مرنے والا واپس نہیں آجاتا اور نہ اس سے غم کی مصیبت ٹل سکتی ہے۔ اس لئے حسنِ جزاء حاصل کرو اور وعدہ پورا کر دکھاؤ، تمہاری مصیبت کا غم اس تصور سے زائل ہو جانا چاہیئے کہ یہی



موت تم پر بھی نازل ہونے والی ہے بلکہ یوں سمجھو کہ جیسے تم بھی اللہ کو پیارے ہو چکے ہو۔"

(۴۴)

## إلى مُسَيْلَمَةِ الكَذَّابِ الحَنَفِي

وَفِي نِهَايَةِ سَنَةِ عَشْرٍ مِنَ الهِجْرَةِ عِنْدَ مَا عَادَ وَفْدُ بَنِي حَنِيْفَةَ مِنَ المَدِيْنَةِ إِلَى اليَمَامَةِ ادَّعَى مُسَيْلَمَةُ النُّبُوَّةَ وَكَتَبَ إِلَى رَسُولِ اللهِ صلى الله عليه وسلم يَقُولُ:

«مِنْ مُسَيْلَمَةَ رَسُولِ اللهِ إِلَى مُحَمَّدٍ رَسُولِ اللهِ، سَلَامٌ عَلَيْكَ أَمَّا بَعْدُ فَإِنِّي قَدْ أُشْرِكْتُ فِي الأَمْرِ مَعَكَ، وَإِنَّ لَنَا نِصْفَ الأَرْضِ وَلٰكِنَّ قُرَيْشًا قَوْمٌ يَعْتَدُوْنَ!» وَكَانَتِ الرِّسَالَةُ قَدْ كُتِبَتْ بِخَطِّ عَمْرِو بْنِ الجَارُودِ الحَنَفِي۔

فَكَتَبَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلَى مُسَيْلَمَةَ:[1]

«بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ، مِنْ مُحَمَّدٍ رَسُولِ اللهِ إِلَى مُسَيْلَمَةَ الكَذَّابِ، سَلَامٌ عَلَى مَنِ اتَّبَعَ الهُدٰى، أَمَّا بَعْدُ،[2] فَإِنَّ الأَرْضَ لِلّٰهِ يُوْرِثُهَا مَنْ يَشَاءُ مِنْ عِبَادِهِ، وَالعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِيْنَ!»

### بنو حنیفہ کے مسیلمہ کذاب کے نام

دسویں ہجری کے آخر میں بنو حنیفہ کا وفد جب مدینہ منورہ سے یمامہ واپس آیا تو مسیلمہ نے نبوت کا دعویٰ کیا اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو خط لکھا جس میں وہ کہتا ہے۔

---

[1] سیرۃ ابن ہشام ۲: ۲۸۸، السیرۃ الحلبیۃ ۲: ۳۴۷، الزرقانی ۳: ۲۵، الطبری ۳: ۱۶۷، ابن الاثیر ۲: ۱۱۵، فتوح البلدان ص ۹۵، صبح الاعشیٰ ۶: ۳۸۱، جمہرۃ رسائل العرب ۱: ۶۷۔

[2] الاعراف (۷/ ۱۲۸)

"مسیلمہ رسول اللہ (لعنۃ اللہ علی الکاذبین) کی جانب سے محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نام، سلام علیک، اما بعد! میں بھی آپ کا شریک حکمرانی بنایا گیا ہوں، اس لئے آدھی زمین ہماری اور آدھی زمین قریش کی، مگر قریش ایک ایسی قوم ہیں جو حد سے تجاوز کرنے والے ہیں!"

چنانچہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مسیلمہ کو لکھا:۔

"اللہ رحمٰن ورحیم کے نام سے، محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب سے مسیلمہ کذاب کے نام، سلام اس پر جو ہدایت کی راہ پر چلا، اما بعد! جان لے کہ زمین تو اللہ ہی کی ہے، وہ اپنے بندوں میں سے جسے چاہے اس کا وارث بناتا رہتا ہے، اور نیک انجام تو صرف اہل تقویٰ کا مقدر ہے!"

(۱۵)

## إلى نصارى نجران

وَكَتَبَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلَى نَصَارَى نَجْرَانَ مِنْ شِمَالِي الْيَمَنِ مَا نَصُّهُ[1]

"بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ، إِلٰهِ إِبْرَاهِيمَ وَإِسْحَاقَ وَيَعْقُوبَ، أَمَّا بَعْدُ، فَإِنِّي أَدْعُوكُمْ إِلَى عِبَادَةِ اللهِ مِنْ عِبَادَةِ الْعِبَادِ وَأَدْعُوكُمْ إِلَى وِلَايَةِ اللهِ مِنْ وِلَايَةِ الْعِبَادِ، فَإِنْ أَبَيْتُمْ فَالْجِزْيَةُ، فَإِنْ أَبَيْتُمْ فَقَدْ آذَنْتُكُمْ بِحَرْبِ الْإِسْلَامِ"

### نجران کے نصاریٰ کے نام

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے شمالی یمن میں نجران کے عیسائیوں کی طرف مندرجہ ذیل تحریر ارسال فرمائی تھی:

"اللہ رحمٰن ورحیم کے نام سے جو ابراہیم، اسحاق اور یعقوب علیہم السلام کا معبود ہے، اما بعد! میں تمہیں بندوں کی بندگی کے بجائے اللہ کی عبادت

[1] صبح الاعشیٰ ۶/۳۸۰ إلى ۳۸۱، جمہرۃ رسائل العرب ۱/۷۶



کی دعوت دیتا ہوں اور بندوں کی ولایت اور سرپرستی کی بجائے اللہ کی ولایت وسرپرستی کی دعوت دیتا ہوں، اگر تم انکار کرو گے تو پھر جزیہ اور اگر اس سے بھی انکار کرو گے تو پھر میں تمہیں اسلام سے جنگ کا الٹی میٹم دیتا ہوں!"

(۱۶)

## إلى بني ثقيف

وَكَانَ قَدْ وَفَدَ عَلَى رَسُولِ اللهِ صلى الله عليه وسلم وَفْدٌ مِنْ أَشْرَافِ ثَقِيفٍ وَذٰلِكَ فِي رَمَضَانَ سَنَةَ تِسْعٍ عِنْدَ عَوْدَتِهِ مِنْ تَبُوكَ إِلَى الْمَدِينَةِ فَأَسْلَمُوا وَبَايَعُوهُ فَكَتَبَ لَهُمْ كِتَابًا قَالَ فِيهِ[1]

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ، مِنْ مُحَمَّدٍ النَّبِيِّ رَسُولِ اللهِ إِلَى الْمُؤْمِنِينَ: إِنَّ عِضَاهَ وَجٍّ وَصَيْدَهُ حَرَامٌ لَا يُعْضَدُ شَجَرُهُ، وَمَنْ وُجِدَ يَفْعَلُ شَيْئًا مِنْ ذٰلِكَ فَإِنَّهُ يُجْلَدُ وَتُنْزَعُ ثِيَابُهُ، فَإِنْ تَعَدَّى ذٰلِكَ فَإِنَّهُ يُؤْخَذُ فَيُبْلَغُ بِهِ النَّبِيَّ مُحَمَّدًا، وَإِنَّ هٰذَا أَمْرُ النَّبِيِّ مُحَمَّدٍ رَسُولِ اللهِ، وَكَتَبَ خَالِدُ بْنُ سَعِيدِ بْنِ الْعَاصِ بِأَمْرِ الرَّسُولِ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ اللهِ فَلَا يَتَعَدَّاهُ أَحَدٌ فَيَظْلِمُ نَفْسَهُ فِيمَا أَمَرَهُ بِهِ مُحَمَّدٌ رَسُولُ اللهِ صلى الله عليه وسلم.

### بنو ثقیف کے نام

۹ سنہ ہجری میں تبوک سے مدینہ پہنچنے پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ثقیف کے اشراف کا ایک وفد آیا اور مسلمان ہو کر بیعت کی، آپ نے انہیں لکھا۔

"اللہ رحمٰن ورحیم کے نام سے، محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب سے جو اللہ کے نبی ورسول ہیں مومنین کے نام، وادیٔ وج کے درخت اور شکار حرام ہیں

[1] سیرۃ ابن ہشام ۲/۳۵۱، السیرۃ الحلبیۃ ۲/۲۴۹، الزرقانی ۴/۱۰، جمہرۃ رسائل العرب ۱/۷۲۔

یہاں کے درخت نہ کاٹے جائیں گے۔ اگر کسی نے اس کی خلاف ورزی کی تو اسے پکڑ کر نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس پہنچا دیا جائے گا یہ نبی محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا حکم ہے !" یہ خط خالد بن سعید نے محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے لکھا۔ جو اس کی خلاف ورزی کرے گا وہ خود پر ظلم کرے گا۔ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہی حکم ہے۔

---

# عہود و مواثیق نبوی

# عہود و مواثیق نبوی

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے عہد ہمایونی میں جو معاہدے، احکام اور دستاویزات تحریر کرنے کا حکم دیا اور وہ آپؐ کے الفاظ میں ضبطِ تحریر میں لائی گئیں، ان کا مطالعہ بھی بے حد اہم اور دلچسپ ہے۔ فصاحت و بلاغت نبوی کا ایک منفرد نمونہ ہونے کے علاوہ ان سے سیرت نبوی کے بعض پہلوؤں پر روشنی بھی پڑتی ہے اور بہت مفید اور قیمتی حقائق سامنے آتے ہیں۔ ان دستاویزات میں سے تین خصوصیت کے ساتھ مفصل مطالعہ کا تقاضہ کرتی ہیں۔ میثاق مدینہ، معاہدہ حدیبیہ اور وثیقہ عمرو بن حزم انصاری رضی اللہ عنہ۔ ان معاہدوں کے سلسلے میں دو باتیں خصوصیت کے ساتھ قابل ذکر ہیں، ایک یہ کہ ان معاہدوں کی تحریر و تکمیل کے وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کمزور پوزیشن میں کبھی نہیں تھے بلکہ آپؐ اس وقت ہمیشہ غالب اور برتر حیثیت میں تھے لیکن اس کے باوجود آپؐ نے اپنے کمزور، زیردست اور حالات سے مجبور معارضین و مخالفین سے نہ تو من مانی شرائط منوانے کی کوشش کی اور نہ ان پر دھونس جمانے کا اظہار فرمایا بلکہ اس کے برعکس آپؐ نے اپنے مقابل لوگوں کے مفادات کا خیال رکھتے ہوئے ایسی شرائط بھی قبول کرلیں اور ایسی سہولیات دینے پر بھی تیار ہوگئے جو عام حالات میں کمزور یا مجبور فریق ہی تسلیم کرسکتا ہے؛ اور دوسری خاص بات یہ ہے کہ آپؐ نے کبھی کسی معاہدے کی کسی شق یا شرط کی خلاف ورزی نہیں کی، صدق و امانت اور اخلاص و وفاء کے ساتھ تمام معاہدوں پر ثابت قدم رہے!



میثاق مدینہ کے بارے میں ڈاکٹر حمید اللہ صاحب نے بجا ارشاد فرمایا ہے کہ یہ تاریخ انسانی کا سب سے پہلا تحریر شدہ دستور ہے، اسلامی تاریخ کی اس شاندار اور قابلِ فخر دستاویز میں تشکیل ریاست کی متعدد قابلِ تقلید مثالیں موجود ہیں، جہاں عرب کا ایک گلہ بان نبی امیؐ دنیا کو اصول جہانبانی کی اعلیٰ تعلیمات اور بلند تر روایات کا عظیم ورثہ عطا فرماتا ہے، مگر اس معاہدے میں نبوت محمدی کی صداقت و حقانیت کے متعلق جو نکتہ موجود ہے اس کی طرف توجہ مبذول کرنا زیادہ ضروری ہے۔

صلح حدیبیہ کے موقع پر کفار مکہ نے آپؐ کو اللہ کا رسولؐ ماننے سے صاف انکار کردیا تھا اور معاہدے میں "محمد رسول اللہ" کے الفاظ برداشت کرنے کے لئے تیار نہیں ہوتے تھے لیکن اس کے برعکس مدینہ کی ریاست کا وہ آئین جو تمام گروہوں کی آزادانہ شرکت اور رضا و رغبت سے مرتب ہوا تھا اس میں ایک فریق یہودی بھی تھے جن کے پاس یثرب کی اقتصادی طاقت کے علاوہ مضبوط قلعوں کی شکل میں فوجی قوت بھی موجود تھی۔ مگر ان سب نے اس آئین میں آپؐ کو "رسول اللہ" تسلیم کیا، یہودیوں نے اس لفظ پر اعتراض نہ کیا حالانکہ وہ کفار مکہ کی نسبت بہتر پوزیشن میں تھے، میثاق مدینہ میں اس لفظ کی شمولیت پر اعتراض کرسکتے تھے مگر انہوں نے اس کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی کیونکہ وہ اچھی طرح جانتے تھے کہ آپؐ بلا شبہ اللہ کے رسول ہیں مگر بعد میں ان کے بغض و عناد نے انہیں راہ حق پر آنے سے روکا، اس لئے اللہ تعالیٰ کا یہ ارشاد برحق اپنی جگہ اس حقیقت کا ترجمان ہے کہ وہ آپؐ کو نبی برحق ہونے کی حیثیت سے پہچانتے تھے بلکہ قرآن مجید کے الفاظ میں بالکل اسی طرح پہچانتے تھے جس طرح وہ اپنے بچوں کو بخوبی پہچانتے تھے، ارشاد ربانی ہے۔

"اَلَّذِیْنَ اٰتَیْنٰهُمُ الْكِتٰبَ یَعْرِفُوْنَهٗ كَمَا یَعْرِفُوْنَ اَبْنَآءَهُمْ ؕ
وَ اِنَّ فَرِیْقًا مِّنْهُمْ لَیَكْتُمُوْنَ الْحَقَّ وَ هُمْ یَعْلَمُوْنَ،

ترجمہ: جن لوگوں کو ہم نے کتاب دی ہے وہ آپ کو اس طرح پہچانتے ہیں جس طرح وہ اپنے بیٹوں کو پہچانتے ہیں، اور ان میں سے ایک گروہ بلاشبہ جانتے ہوئے حق کو چھپاتا ہے۔ (البقرہ آیت ۱۴۶)

میثاق مدینہ کے یہ الفاظ کہ "وَإِنَّ اللّٰهَ مَعَ أَتْقَى مَا فِي هٰذِهِ الصَّحِيفَةِ وَأَبَرِّهِ" آج بھی اس بات کی تصدیق کر رہے ہیں کہ اس آئین پر اتفاق کرنے والوں میں "اتقی و ابر" محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہی تھے کیونکہ اللہ کی معیت و نصرت آپ ہی کے حصے میں آئی اس آئین پر صدق و امانت کے ساتھ آپ ہی قائم رہے۔ اس کی خلاف ورزی اور غداری کا ارتکاب کرنے والے یہودی تھے جو نیست و نابود ہو گئے۔

جَاءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ إِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوقًا!

اسلام جس انسانی آزادی خصوصاً مذہب اور عقیدے کی آزادی کا علمبردار ہے، غلاموں، زیردستوں اور قیدیوں کے ساتھ جس حسنِ سلوک کی تعلیم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دی اس کے اعلیٰ نمونے بھی ان عہود و مواثیق میں موجود ہیں، ان تاریک زمانوں میں غلاموں اور زیردستوں کے حقوق کی بات صرف رحمۃ للعالمین افصح العرب صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان معجز بیان سے ہی ادا ہو سکتی تھی! اس طرح معاشرتی زندگی کے آداب اور شعائرِ دین کی تعلیم کا آپ کو جو احساس و اہتمام تھا اس کی جھلکیاں بھی ان دستاویزات کی زینت ہیں!

## نمونہ عہود و مواثیق

(۱)

كِتَابُ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، بَيْنَ الْمُهَاجِرِينَ وَالْأَنْصَارِ وَالْيَهُودِ بِالْمَدِينَةِ وَهُوَ مَا يُسَمَّى الْآنَ بِمِيثَاقِ الْمَدِينَةِ الْمُنَوَّرَةِ۔



قَالَ ابْنُ إِسْحَاقَ: وَكَتَبَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كِتَابًا بَيْنَ الْمُهَاجِرِينَ وَالْأَنْصَارِ، وَادَعَ فِيهِ الْيَهُودَ وَعَاهَدَهُمْ وَأَقَرَّهُمْ عَلَى دِينِهِمْ وَأَمْوَالِهِمْ عَلَيْهِمْ وَشَرَطَ عَلَيْهِمْ وَاشْتَرَطَ لَهُمْ[1]:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ، هٰذَا كِتَابٌ مِنْ مُحَمَّدٍ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَيْنَ الْمُؤْمِنِينَ وَالْمُسْلِمِينَ مِنْ قُرَيْشٍ وَيَثْرِبَ وَمَنْ تَبِعَهُمْ فَلَحِقَ بِهِمْ وَجَاهَدَ مَعَهُمْ، إِنَّهُمْ أُمَّةٌ وَاحِدَةٌ مِنْ دُونِ النَّاسِ، الْمُهَاجِرُونَ مِنْ قُرَيْشٍ عَلَى رِبْعَتِهِمْ[2] يَتَعَاقَلُونَ بَيْنَهُمْ وَهُمْ يَفْدُونَ عَانِيَهُمْ بِالْمَعْرُوفِ وَالْقِسْطِ بَيْنَ الْمُؤْمِنِينَ؛ وَبَنُو عَوْفٍ عَلَى رِبْعَتِهِمْ يَتَعَاقَلُونَ مَعَاقِلَهُمُ الْأُولَى وَكُلُّ طَائِفَةٍ تَفْدِي عَانِيَهَا بِالْمَعْرُوفِ وَالْقِسْطِ بَيْنَ الْمُؤْمِنِينَ۔ وَبَنُو سَاعِدَةَ عَلَى رِبْعَتِهِمْ يَتَعَاقَلُونَ مَعَاقِلَهُمُ الْأُولَى وَكُلُّ طَائِفَةٍ مِنْهُمْ تَفْدِي عَانِيَهَا بِالْمَعْرُوفِ وَالْقِسْطِ بَيْنَ الْمُؤْمِنِينَ۔ وَبَنُو الْحَارِثِ عَلَى رِبْعَتِهِمْ يَتَعَاقَلُونَ مَعَاقِلَهُمُ الْأُولَى وَكُلُّ طَائِفَةٍ تَفْدِي عَانِيَهَا بِالْمَعْرُوفِ وَالْقِسْطِ بَيْنَ الْمُؤْمِنِينَ وَبَنُو جُشَمٍ عَلَى رِبْعَتِهِمْ يَتَعَاقَلُونَ مَعَاقِلَهُمُ الْأُولَى وَكُلُّ طَائِفَةٍ مِنْهُمْ تَفْدِي عَانِيَهَا بِالْمَعْرُوفِ وَالْقِسْطِ بَيْنَ الْمُؤْمِنِينَ وَبَنُو النَّجَّارِ عَلَى رِبْعَتِهِمْ يَتَعَاقَلُونَ مَعَاقِلَهُمُ الْأُولَى وَكُلُّ طَائِفَةٍ مِنْهُمْ تَفْدِي عَانِيَهَا بِالْمَعْرُوفِ وَالْقِسْطِ بَيْنَ الْمُؤْمِنِينَ؛ وَبَنُو عَمْرِو بْنِ عَوْفٍ

---

[1] سیرۃ ابن ہشام ۱۶/۲، الروض الانف ۱۶/۲، جمہرۃ رسائل العرب ۲۵/۱

[2] ویروی: الرباعة وهو الأجود، والربعة بكسر الراء وفتحها والرباعة بكسر الراء وفتحها: الشأن والحال الحسنة، يقال: رباعة الرجل: شأنه وحاله التي هو رابع أي مقيم عليها ويعني هنا: إنهم على حالهم التي كانوا عليه۔

[3] التعاقل: تعاطى الدية من قولهم: عقل القتيل عقلا: أي أعطى ديته، والمعاقل جمع معقلة وهي الدية والمعنى: يكونون على ما كانوا عليه من الأمر في الجاهلية من أخذ الديات أو إعطائها على مراتب آبائهم وأجدادهم۔

على ربعتهم يتعاقلون معاقلهم الأولى، وكل طائفة تفدي عانيها بالمعروف والقسط بين المؤمنين، وبنو النبيت على ربعتهم يتعاقلون معاقلهم الأولى وكل طائفة تفدي عانيها بالمعروف والقسط بين المومنين، وبنو الأوس على ربعتهم يتعاقلون معاقلهم الأولى وكل طائفة تفدي عانيها بالمعروف والقسط بين المؤمنين۔

وأن المؤمنين لا يتركون مفرحا بينهم أن يعطوه بالمعروف في فداء أو عقل، ولا يحالف مؤمن مولى مؤمن دونه، وأن المؤمنين المتقين على من بغى منهم أو ابتغى دسيعة ظلم أو إثم أو عدوان أو فساد بين المؤمنين وأن أيديهم عليه جميعا ولو كان ولد أحدهم، ولا يقتل مؤمن مؤمنا في كافر، ولا ينصر كافرا على مؤمن، وأن ذمة الله واحدة يجير عليهم أدناهم وأن المؤمنين بعضهم موالي بعض دون الناس۔

وأنه من تبعنا من يهود فإن له النصر والأسوة غير مظلومين ولا متناصرين عليهم، وأن سلم المؤمنين واحدة لا يسالم مؤمن دون مؤمن في قتال في سبيل الله إلا على سواء وعدل بينهم وأن كل غازية غزت معنا يعقب بعضها بعضا وأن المؤمنين يبئ بعضهم على بعض بما نال دماءهم في سبيل الله، وأن المؤمنين المتقين على أحسن هدي وأقومه، وأنه لا يجير مشرك مالا لقريش، ولا نفسا، ولا يحول دونه على مؤمن، وأنه من اعتبط مؤمنا قتلا عن بينة فإنه قود به إلى أن يرضى ولي المقتول، وأن المؤمنين عليه كافة ولا يحل لهم إلا قيام عليه وأنه لا يحل لمؤمن أقر بما في هذه الصحيفة، وآمن بالله واليوم الآخر أن ينصر محدثا ولا يؤويه. وأنه من نصره أو آواه، فإن عليه لعنة الله وغضبه يوم القيامة ولا يؤخذ منه صرف ولا عدل وأنكم مهما اختلفتم فيه من شيء فإن مرده إلى الله



عز وجل وإلى محمد صلى الله عليه وسلم۔

وأن اليهود ينفقون مع المؤمنين ما داموا محاربين، وأن يهود بني عوف أمة مع المؤمنين، لليهود دينهم، وللمسلمين دينهم، مواليهم وأنفسهم إلا من ظلم وأثم فإنه لا يوتغ إلا نفسه وأهل بيته، وأن ليهود بني النجار مثل ما ليهود بني عوف، وأن ليهود بني الحارث مثل ما ليهود بني عوف، وأن ليهود بني ساعدة مثل ما ليهود بني عوف، وأن ليهود بني جشم مثل ما ليهود بني عوف. وأن ليهود بني الأوس مثل ما ليهود بني عوف وأن ليهود بني ثعلبة مثل ما ليهود بني عوف، إلا من ظلم وأثم فإنه لا يوتغ إلا نفسه وأهل بيته وأن جفنة بطن من ثعلبة كأنفسهم، وأن لبني الشطيبة مثل ما ليهود بني عوف، وأن البر دون الإثم، وأن موالي ثعلبة كأنفسهم، وأن بطانة يهود كأنفسهم وأنه لا يخرج منهم أحد إلا بإذن محمد، وأنه لا ينحجز على ثأر جرح. وأنه من فتك فبنفسه فتك وأهل بيته إلا من ظلم، وأن الله على أبر هذا، وأن على اليهود نفقتهم وعلى المسلمين نفقتهم، وأن بينهم النصر على من حارب أهل هذه الصحيفة، وأن بينهم النصح والنصيحة، والبر دون الإثم، وأنه لم يأثم امرؤ بحليفه وأن النصر للمظلوم، وأن اليهود ينفقون مع المؤمنين ما داموا محاربين، وأن يثرب حرام جوفها لأهل هذه الصحيفة، وأن الجار كالنفس غير مضار ولا آثم وأنه لا تجار حرمة إلا بإذن أهلها۔

وأنه ما كان بين أهل هذه الصحيفة من حدث أو اشتجار يخاف فساده فإن مرده إلى الله عز وجل وإلى محمد رسول الله، وأن الله على أتقى ما في هذه الصحيفة وأبره، وأنه لا تجار قريش ولا من نصرها وأن بينهم النصر على من دهم يثرب، وإذا دعوا إلى صلح يصالحونه

وَيَلْبَسُونَهُ فَإِنَّهُمْ يُصَالِحُونَهُ وَيَلْبَسُونَهُ، وَأَنَّهُمْ إِذَا دُعُوا إِلَى مِثْلِ ذٰلِكَ فَإِنَّهُ لَهُمْ عَلَى الْمُؤْمِنِينَ إِلَّا مَنْ حَارَبَ فِي الدِّينِ، عَلَى كُلِّ أُنَاسٍ حِصَّتُهُمْ مِنْ جَانِبِهِمُ الَّذِي قِبَلَهُمْ، وَأَنَّ يَهُودَ الْأَوْسِ مَوَالِيَهُمْ وَأَنْفُسَهُمْ عَلَى مِثْلِ مَا لِأَهْلِ هٰذِهِ الصَّحِيفَةِ مَعَ الْبِرِّ الْحَسَنِ مِنْ أَهْلِ هٰذِهِ الصَّحِيفَةِ وَأَنَّ الْبِرَّ دُونَ الْإِثْمِ، لَا يَكْسِبُ كَاسِبٌ إِلَّا عَلَى نَفْسِهِ وَأَنَّ اللّٰهَ عَلَى أَصْدَقِ مَا فِي هٰذِهِ الصَّحِيفَةِ وَأَبَرِّهِ، وَأَنَّهُ لَا يَحُولُ هٰذَا الْكِتَابُ دُونَ ظَالِمٍ وَآثِمٍ، وَأَنَّهُ مَنْ خَرَجَ آمِنٌ وَمَنْ قَعَدَ آمِنٌ بِالْمَدِينَةِ إِلَّا مَنْ ظَلَمَ أَوْ أَثِمَ، وَأَنَّ اللّٰهَ جَارٌ لِمَنْ بَرَّ وَاتَّقَى. وَمُحَمَّدٌ رَسُولُ اللّٰهِ؛"

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا وہ عہد نامہ جو آپؐ نے مہاجرین
وانصار اور یہود کے درمیان مدینہ میں تحریر کروایا تھا؛ اسے
ہی اب میثاق مدینہ منورہ کہتے ہیں۔

ابن اسحاقؒ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مہاجرین و انصار کے مابین تحریر کروایا تھا، اس میں آپؐ نے یہود سے پر سکون رہنے کا معاہدہ کیا، انہیں ان کے دین پہ برقرار رکھا، ان پر شروط عائد کیں اور ان کے لئے شرائط اپنے ذمہ لیں۔

"اللہ رحمٰن و رحیم کے نام سے یہ تحریر محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے قریش و یثرب کے مومنین و مسلمین اور ان کی پیروی میں ان سے آملنے اور ان کے ساتھ جہاد کرنے والوں کے درمیان لکھی گئی ہے، وہ سب لوگوں سے الگ ایک امت ہیں؛ قریش سے ہجرت کر کے آنے والے اپنے پہلے طریقے پر رہیں گے، آپس میں دیت یا خون بہا ادا کرتے رہیں گے، وہ اپنے اسیر کا فدیہ متعارف و منصفانہ طریقے سے اسلامی معاشرے میں ادا کرتے رہیں گے۔ بنو عوف بھی اپنے طریقہ پر رہیں گے، اور پہلے طریقے کے مطابق اپنی اپنی دیت ادا کرتے رہیں گے اور ہر گروہ اسلامی



معاشرے میں اپنے اسیر کا فدیہ متعارف و منصفانہ طریقے سے ادا کرتا رہے گا۔ بنو ساعدہ بھی اپنے پہلے طریقے پر رہیں گے اور اپنے رواج کے مطابق اپنا اپنا خون بہا ادا کرتے رہیں گے۔

ہر گروہ کو اسلامی معاشرے میں اپنے مجرم کا فدیہ متعارف و منصفانہ طریقے سے ادا کرنا ہوگا؛ بنو حارث اپنے پرانے طریقے پر رہیں گے، اپنے پرانے طریقے پر خون بہا ادا کرتے رہیں گے، ہر گروہ کو اسلامی معاشرے میں متعارف و منصفانہ طریقے سے اپنے اپنے قیدی کا فدیہ ادا کرنا ہوگا۔ بنو جشم اپنے پرانے طریقے پر ہوں گے اور پہلے طریقے کے مطابق خون بہا ادا کرتے رہیں گے، ان میں سے ہر گروہ کو متعارف اور منصفانہ طریقے سے اپنے قیدی کا فدیہ ادا کرنا ہوگا۔ بنو نجار اپنے پرانے طریقے پر ہوں گے اور پہلے کی طرح اپنا اپنا خون بہا ادا کرتے رہیں گے؛ ان میں سے ہر گروہ کو اسلامی معاشرے میں متعارف و منصفانہ طریقے سے اپنے قیدی کا فدیہ ادا کرنا ہوگا؛ بنو عمرو بن عوف اپنے طریقے پر رہیں گے اور پہلے کی طرح اپنا اپنا خون بہا ادا کرتے رہیں گے۔ ان میں سے ہر گروہ کو اسلامی معاشرے میں اپنے قیدی کا متعارف و منصفانہ طریقے سے فدیہ ادا کرنا ہوگا؛ بنو نبیت اپنے پرانے طریقے پر رہیں گے اور پہلے کی طرح باہم دیت ادا کرتے رہیں گے، ہر گروہ کو اسلامی معاشرے میں متعارف اور منصفانہ طریقے کے مطابق اپنے قیدی کا فدیہ ادا کرنا ہوگا؛ بنو اوس بھی اپنے پرانے طریقے پر رہیں گے اور پہلے کی طرح باہم دیت ادا کرتے رہیں گے۔ ہر گروہ کو اسلامی معاشرے میں متعارف و منصفانہ طریقے سے اپنے قیدی کا فدیہ ادا کرنا ہوگا؛

اسلامی معاشرے میں قرضے میں دبے ہوئے کسی انسان کو یونہی نہیں چھوڑ دیا جائے گا بلکہ بیت المال سے معروف طریقے کے مطابق اس کا فدیہ یا خون بہا ادا کیا جائے گا؛ کوئی مومن اسلامی معاشرے میں کسی مومن کے آزاد کردہ غلام یا دوست سے اس کی اجازت کے بغیر معاہدہ نہیں کر سکے گا؛ اسلامی معاشرے میں اگر کسی نے بغاوت و سرکشی دکھائی، یا ظلم اور گناہ کے درپے ہوا، یا

دست درازی کی یا اسلامی معاشرے میں فساد پھیلایا تو سب مومنین متقین اس کے خلاف فردِ واحد کی طرح متحد ہو کر اسے مغلوب کریں گے۔ کوئی مومن کسی مومن کو کافر کے بدلے میں قتل نہیں کرے گا؛ کسی مومن کے خلاف کافر کی مدد نہیں کیجائے گی؛ اللہ کا ذمہ (تحفظ) ایک سا ہے۔ ایک ادنیٰ مسلمان باقی مسلمانوں کی بغیر کسی کو پناہ دے سکتا ہے اور مومنین دوسروں کے مقابلے میں باہم ایک دوسرے کے دوست و مددگار ہیں۔

یہود میں سے جو ہمارے اسلامی معاشرے کے حقوق شہریت حاصل کریگا تو اس کی مدد کیجائے گی اور وہ برابر کے شہری ہوں گے، ان پر ظلم نہ ہوگا اور وہ ایک دوسرے کے خلاف کسی کی مدد نہیں کریں گے، مومنین کی صلح متفقہ طور پر طے ہوگی، کوئی مومن دوسروں کے بغیر جہاد فی سبیل اللہ کے موقع پر کسی کے ساتھ پرامن رہنے کی بات نہیں کریگا۔ معاہدہ امن سب کی طرف سے عدل و مساوات کی بنیاد پر ہی طے ہوگا؛ ہمارے ساتھ شریک جہاد ہونے والا گروہ باری باری لڑے گا؛ اللہ کی راہ میں جانیں قربان کرنے والے اور خون بہانے والے سب مومن برابر ہیں؛ متقی اہل ایمان ہی بہترین اور مناسب ترین راہ ہدایت پر ہیں؛ کوئی مشرک قریش کے مال یا کسی فرد کو پناہ نہیں دے سکے گا؛ اگر کسی نے قتل کر کے مومن کی جان لے لی اور اس پر گواہ بھی موجود ہوئے تو اسے قصاص دینا ہوگا حتیٰ کہ مقتول کا وارث صلح پر راضی ہو جائے، سب مومن اس پر کاربند رہیں گے بلکہ ان کے لئے تو اس پر قائم رہنے کے علاوہ کوئی بات جائز ہی نہ ہوگی؛ جس مومن نے اس نوشت کے مندرجات کا اقرار کر لیا تو اس کے لئے جائز نہ ہوگا اگر وہ اللہ اور یوم آخرت پر ایمان رکھتا ہے کہ وہ کسی خلاف ورزی کرنے والے کی مدد کرے یا اسے پناہ دے؛ اگر کسی نے مدد کی یا پناہ دی تو اس پر اللہ کی لعنت ہے اور قیامت کے دن اس پر اللہ کا غضب ہوگا؛ اس سے کوئی توبہ یا فدیہ نہیں قبول کیا جائے گا، اس سلسلے میں جب کبھی بھی کوئی اختلاف ہوا تو



اسے اللہ عزوجل اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف لوٹانا ہوگا۔

جنگ کے دوران مومنین کی طرح یہود بھی اخراجات جنگ برداشت کریں گے

بنو عوف کے یہودی مسلمانوں کی طرح ایک امت ہیں، یہودیوں کا اپنا دین اور مسلمانوں کا اپنا دین، خواہ ان کے آزاد کردہ غلام یا دوست ہوں یا وہ خود ہوں، ہاں مگر جس نے ظلم و گناہ کا ارتکاب کیا تو وہ خود کو اور اپنے اہل خانہ کو ہی تباہ کرے گا، بنو نجار کے یہودیوں کے لئے بھی وہی کچھ ہے جو بنو عوف کے یہودیوں کے لئے ہے، بنو ساعدہ کے یہودیوں کے لئے بھی وہی کچھ ہے جو بنو عوف کے یہودیوں کے لئے ہے۔ بنو جشم کے یہودیوں کے لئے بھی وہی کچھ ہے جو یہود بنو عوف کے لئے ہے، بنو اوس کے یہودیوں کے لئے بھی وہی کچھ ہے جو یہود بنو عوف کے لئے ہے، ہاں مگر جو ظلم و گناہ کا ارتکاب کرے تو وہ خود کو اور اپنے اہل خانہ کو تباہ کرے گا، بنو جفنہ بھی بنو ثعلبہ کی طرح ایک خانوادہ ہیں، بنو شطنہ یہود بنو عوف کی طرح قبائلی حقوق رکھتے ہیں، نیکی گناہ سے روکتی ہے، بنو ثعلبہ کے موالی بھی انہی کی طرح ہیں، یہود کے گھریلو آدمی بھی ان کی طرح ہوں گے، ان میں سے کوئی بھی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اجازت کے بغیر نہیں نکل سکے گا۔ زخم کا بدلہ لینے میں کوئی رکاوٹ نہیں ہوگی، اگر کسی نے کسی کو دھوکے سے قتل کیا تو اس نے خود کو اور اپنے اہل خانہ کو دھوکے سے قتل کیا۔ ہاں اگر کسی پر ظلم کیا جائے تو الگ بات ہے، اللہ تو نیک تر سے راضی ہے، یہودی اپنے اخراجات خود اٹھائیں گے، مسلمان بھی اپنے اخراجات خود اٹھائیں گے، اس معاہدہ پر متفق ہونے والوں سے جو بھی لڑے گا تو وہ سب آپس میں ایک دوسرے کی مدد کریں گے۔ ان میں خیر خواہی اور بھلائی قائم رہے گی، نیکی برائی سے روکتی ہے، اور کبھی کسی شخص نے اپنے حلیف کے ساتھ برا نہیں کیا اور مدد تو مظلوم کے لئے ہوتی ہے۔ یہود مومنین کی طرح خرچ کرتے رہیں گے جب تک وہ لڑتے رہیں گے۔ اس معاہدے پر متفق ہونے والوں کے لئے یثرب کا داخلی علاقہ حرم اور محفوظ جگہ کی حیثیت رکھتا ہے، پڑوسی بھی

دوسرے پڑوسی کی طرح ہے نہ نقصان دے گا نہ برائی کرے گا اور مالکوں کی
اجازت کے بغیر کسی محفوظ جگہ کے پاس رہنے کی ممانعت ہوگی۔

اس دستاویز والوں کے درمیان اگر کوئی واقعہ پیش آئے یا جھگڑا پیدا ہو
جس سے فساد کا ڈر ہو تو اسے اللہ عزوجل اور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی
طرف لوٹانا ہوگا۔ اور بلاشبہ اللہ تعالیٰ اس کا محافظ ہوگا جو اس دستاویز
میں موجود شرائط کی پابندی کے سلسلے میں سب سے زیادہ متقی اور نیک ہوگا۔
قریش اور ان کے مددگاروں کی پناہ نہیں حاصل کی جائے گی۔ یثرب پر حملہ آور
کے خلاف سب ایک دوسرے کی مدد کریں گے، جب انہیں صلح کی دعوت دی
جائے گی تو وہ مصالحت کریں گے اور اسے عملی جامہ پہنائیں گے ایسی صورت میں انہیں
(یہود کو) بھی مصالحت کرنا اور اسے عملی جامہ پہنانا ہوگا، اور اگر انہیں (یہود
کو) ایسی ہی بات کی دعوت دی گئی تو مومنین پر بھی ان کی خاطر یہی کچھ لازم ہوگا۔
ہاں اگر کوئی دین کے معاملے میں لڑے تو الگ بات ہے سب لوگوں پر ان کا
حصہ واجب ہے جو ان کی جانب ہے، بنو اوس کے یہود۔ ان کے موالی اور
خود ان پر بھی وہی کچھ ہے جو اس دستاویز والوں پر ہے، ساتھ ہی اس
دستاویز والوں کی طرف سے حسن سلوک بھی۔ اور یہ کہ نیکی برائی کے لئے رکاوٹ
ہے، کام کرنے والا جو کچھ کرتا ہے اس کی ذمہ داری اسی پر ہوتی ہے۔ اللہ تعالیٰ
اس کا حامی ہوگا جو اس دستاویز کی شرائط کے سلسلے میں سب سے زیادہ
سچا اور نیک ہوگا۔ یہ نوشتہ کسی ظالم یا مجرم کے لئے رکاوٹ کا کام نہیں
دے گا۔ شہر سے جو باہر جائے وہ بھی محفوظ ہے اور جو مقیم رہے گا وہ بھی محفوظ
ہوگا سوائے ظلم اور جرم کرنے والے کے اور اللہ تعالیٰ کی معیت اسی کا حق
ہے جو سب سے زیادہ نیک اور متقی ہوگا اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ
کے رسول ہیں!



## كتاب الصلح الذي تم عام الحديبية

وقال ابن هشام وغيره من المؤرخين: إن قريشا صدت رسول الله
صلى الله عليه وسلم وأصحابه عن زيارة بيت الله الحرام عام الحديبية
في السنة السادسة من الهجرة وجرت المفاوضات بينه وبين قريش
ثم بعثوا سهيل بن عمرو أخا بني عامر بن لؤي يطلبون الصلح فوافق
صلى الله عليه وسلم بذلك ودعا علي بن أبي طالب رضي الله عنه
فقال له: اكتب: "بسم الله الرحمن الرحيم" فقال سهيل: لا نعرف
هذا ولكن اكتب: باسمك اللهم. فقال المسلمون: والله لا نكتب
إلا بسم الله الرحمن الرحيم! فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم:
اكتب باسمك اللهم! فكتبها علي كرم الله وجهه ثم قال له
رسول الله صلى الله عليه وسلم: اكتب: هذا ما صالح عليه
محمد رسول الله سهيل بن عمرو. فقال سهيل: والله لو كنا
نعلم أنك رسول الله ما صددناك عن البيت ولا قاتلناك ولكن
اكتب: محمد بن عبد الله! فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم:
والله إني رسول الله وإن كذبتموني! ثم قال لعلي رضي الله عنه
امح رسول الله! فقال: والله لا أمحوك أبدا! فقال: أرنيه فأراه
إياه فمحاه بيده الشريفة ثم قال: اكتب:

"هذا ما صالح عليه محمد بن عبد الله سهيل بن عمرو:
اصطلحا على وضع الحرب عن الناس عشر سنين، يأمن فيه
الناس، ويكف بعضهم عن بعض على أنه من أتى محمدا من قريش
بغير إذن وليه رده عليهم ومن جاء قريشا ممن مع محمد لم
يردوه عليه، وأن بيننا عيبة مكفوفة وأنه لا إسلال ولا
إغلال، وأنه من أحب أن يدخل في عقد محمد وعهده دخل

فِيْهِ وَمَنْ أَحَبَّ أَنْ يَدْخُلَ فِي عَقْدِ قُرَيْشٍ وَعَهْدِهِمْ دَخَلَ فِيْهِ ؟"

وَأَضَافَ سُهَيْلٌ قَائِلًا : "وَأَنَّكَ تَرْجِعُ عَنَّا عَامَكَ هٰذَا فَلَا تَدْخُلُ عَلَيْنَا مَكَّةَ، وَأَنَّهُ إِذَا كَانَ عَامُ قَابِلٍ خَرَجْنَا عَنْكَ فَدَخَلْتَهَا بِأَصْحَابِكَ فَأَقَمْتَ بِهَا ثَلَاثًا مَعَكَ سِلَاحُ الرَّاكِبِ، السُّيُوْفُ فِي الْقُرُبِ لَا تَدْخُلُهَا بِغَيْرِ هٰذَا !"

فَلَمَّا فَرَغَ مِنَ الْكِتَابِ، أَشْهَدَ عَلَى الصُّلْحِ رِجَالًا مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ وَرِجَالًا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ فَمِنَ الْمُسْلِمِيْنَ أَبُوْبَكْرٍ وَعُمَرُ وَعَلِيٌّ وَسَعْدٌ وَ عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہم

## صلح نامہ جو حدیبیہ والے سال انجام پایا

ابن ہشام اور دیگر مؤرخین کا قول ہے کہ حدیبیہ والے سال یعنی سنہ ۶ ہجری میں قریش نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے صحابہ کرام کو بیت اللہ کی زیارت سے روک دیا تھا، آپؐ کے ساتھ قریش کے مذاکرات ہوئے پھر انہوں نے سہیل بن عمرو کو، جو بنو عامر بن لؤی سے تھا، صلح کے لئے بھیجا تو آپؐ بھی اس پر متفق ہو گئے اور حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کو بلایا اور ان سے کہا: "لکھو اللہ رحمٰن و رحیم کے نام سے،" تو سہیل نے کہا: "ہم تو اسے نہیں جانتے، بلکہ تم لکھو اللّٰھم تیرے نام سے!" تب مسلمانوں نے کہا: اللہ کی قسم! ہم تو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ہی لکھیں گے!" مگر رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: لکھو: باسمك اللّٰھم، چنانچہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے یہی لکھ دیا، پھر ان سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "لکھو: یہ ہے جس پر محمد رسول اللہ نے سہیل بن عمرو سے صلح کی!" سہیل نے کہا: "بخدا اگر ہم جانتے کہ آپ اللہ کے رسول ہیں تو نہ تو آپ کو بیت اللہ سے روکتے اور نہ آپ سے جنگ کرتے، بلکہ آپ لکھئے، محمد بن عبداللہ!" اس پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "اللہ کی قسم! میں تو یقیناً اللہ کا رسول ہوں، اگرچہ تم لوگوں نے جھٹلایا ہے!" پھر آپ نے حضرت



علیؓ سے کہا: "رسول اللہ" کا لفظ مٹا دو، مگر انھوں نے کہا: "واللہ! میں تو یہ کبھی نہیں مٹاؤں گا!" آپ نے ان سے کہا: "تو مجھے دکھاؤ یہ لفظ کہاں ہے،" حضرت علیؓ نے وہ لفظ آپ کو دکھایا جسے آپؐ نے اپنے دست مبارک سے محو کر دیا، پھر کہا: لکھو:

"یہ ہے جس پر محمد بن عبداللہ نے سہیل بن عمرو سے صلح کی، ان دونوں نے طے کیا کہ دس سال تک لوگوں کے لئے جنگ موقوف کر دی جائے۔ اس دوران میں لوگ آرام سے رہیں، ایک دوسرے سے تعرض نہ کریں، اس کے علاوہ قریش کا کوئی آدمی اگر اپنے سرپرست کی اجازت کے بغیر محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے پاس آجائے تو وہ اسے واپس کر دیں گے، اگر محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کا کوئی ساتھی قریش کے پاس آیا تو وہ اسے واپس نہیں کریں گے، ہمارے درمیان زنبیل بند رہے گی (دشمنی کی باتیں بند رہیں گی) چوری یا غداری نہ ہوگی، جو محمدؐ کے ساتھ معاہدہ میں شامل ہونا پسند کریں گے ہو سکیں گے اور جو قریش کے ساتھ معاہدہ میں شامل ہونا پسند کریں گے ہو سکیں گے۔"

سہیل نے اضافہ کیا کہ آپ اس سال مکہ میں داخل ہوئے بغیر لوٹ جائیں گے آئندہ سال ہم مکہ خالی کر کے چلے جائیں گے، آپ اپنے ساتھیوں کے ہمراہ داخل ہوں گے، تین دن ٹھہریں گے، آپ کے پاس سوار کا اسلحہ ہو سکتا ہے۔ تلواریں میانوں میں رہیں گی۔ اس کے علاوہ اسلحہ لیکر آپ مکہ میں داخل نہیں ہوں گے!"

جب یہ صلح نامہ تحریر ہو گیا تو اس پر کچھ مسلمانوں اور بعض مشرکین نے بطور گواہ دستخط کئے[1] مسلمانوں کی طرف سے حضرت ابو بکرؓ، حضرت عمرؓ، حضرت علیؓ، حضرت سعد اور حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہم نے بطور گواہ دستخط کئے۔

---

[1] سیرۃ ابن ہشام ۲/۲۳۰، الروض الانف ۲/۲۲۹، اعجاز القرآن للباقلانی ص ۱۱۴، الطبری ۳/۷۹، الکامل لابن الاثیر ۲/۷۷، السیرۃ الحلبیۃ ۲/۲۴۴۔ جمہرۃ رسائل العرب ۱/۳۰، صبح الاعشیٰ ۴/۱۴،

(۳)

## عَهْدُ رَسُوْلِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِأَهْلِ أَيْلَةَ وَغَيْرِهِمْ بِالْأَمَانِ۔

وَلَمَّا كَانَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِتَبُوْكَ فِي السَّنَةِ التَّاسِعَةِ مِنَ الْهِجْرَةِ، جَاءَهُ يُحَنَّةُ بْنُ رُؤْبَةَ صَاحِبُ أَيْلَةَ وَصَحِبَتْهُ أَهْلُ جَرْبَاءَ وَأَهْلُ أَذْرُحَ وَأَهْلُ مِيْنَاءَ فَصَالَحَ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى إِعْطَاءِ الْجِزْيَةِ وَكَتَبَ لَهُ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كِتَابَ الْأَمَانِ[1] وَهٰذَا نَصُّهُ:

"بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. هٰذَا أَمَنَةٌ مِنَ اللهِ وَمُحَمَّدٍ النَّبِيِّ رَسُوْلِ اللهِ لِيُحَنَّةَ بْنِ رُؤْبَةَ وَأَهْلِ أَيْلَةَ سُفُنُهُمْ وَسَيَّارَتُهُمْ فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ، لَهُمْ ذِمَّةُ مُحَمَّدٍ النَّبِيِّ وَمَنْ كَانَ مَعَهُمْ مِنْ أَهْلِ الشَّامِ وَأَهْلِ الْيَمَنِ وَأَهْلِ الْبَحْرِ، فَمَنْ أَحْدَثَ مِنْهُمْ حَدَثًا فَإِنَّهُ لَا يَحُوْلُ مَالُهُ دُوْنَ نَفْسِهِ وَإِنَّهُ طَيِّبٌ لِمَنْ أَخَذَهُ مِنَ النَّاسِ وَإِنَّهُ لَا يَحِلُّ أَنْ يُمْنَعُوْا مَاءً يَرِدُوْنَهُ وَلَا طَرِيْقًا يُرِيْدُوْنَهُ مِنْ بَرٍّ أَوْ بَحْرٍ"

### اہل ایلہ وغیرہ کے لئے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا عہد نامہ

سنہ ۹ ہجری میں جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تبوک میں تھے تو آپ کے پاس یحنہ بن روبہ صاحب ایلہ حاضر ہوا۔ اس کے ہمراہ جرباء، اذرح اور میناء کے لوگ بھی تھے، اس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے جزیہ دینے پر صلح کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے جو دستاویز امان لکھ کر دی اس کا متن یہ تھا۔

"اللہ رحمٰن ورحیم کے نام سے یہ امان ہے اللہ اور نبی محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے یحنہ بن روبہ اور اہل ایلہ کے لئے، ان کے سمندری

[1] سیرۃ ابن ہشام ۲۲۳/۲، الروض انف ۳۱۹/۲، جمہرۃ رسائل العرب ۴۸/۱ الزرقانی ۱۲/۳، السیرۃ الحلبیۃ ۲۶۴/۲۔



اور بری قافلوں کے لئے، انہیں اللہ اور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ذمہ وتحفظ حاصل ہے اس امان میں وہ لوگ بھی شامل ہیں جو شام، یمن اور سمندری علاقے سے ان کے ساتھ ہیں۔ اب اگر ان میں سے کوئی عہد توڑے گا تو اس کا مال اس کی جان کو بچا نہیں سکے گا، اس کا مال جو بھی بطور غنیمت لے لے گا اس کے لئے حلال ہوگا، یہ جائز نہ ہوگا کہ انہیں کسی پانی پر وارد ہونے سے روکا جائے یا بری وسمندری راستے پر سفر سے منع کیا جائے۔"

(۴)

## كِتَابُ رَسُوْلِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِأَهْلِ أَذْرُحَ وَجَرْبَاءَ بِالْأَمَانِ۔

وَكَتَبَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَمَانًا لِأَهْلِ أَذْرُحَ وَجَرْبَاءَ وَهٰذَا نَصُّهُ[1]:

"بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ، هٰذَا كِتَابٌ مِنْ مُحَمَّدٍ النَّبِيِّ رَسُوْلِ اللهِ لِأَهْلِ أَذْرُحَ وَجَرْبَاءَ، إِنَّهُمْ آمِنُوْنَ بِأَمَانِ اللهِ وَأَمَانِ مُحَمَّدٍ، وَإِنَّ عَلَيْهِمْ مِائَةَ دِيْنَارٍ فِي كُلِّ رَجَبٍ وَافِيَةً طَيِّبَةً، وَاللهُ كَفِيْلٌ عَلَيْهِمْ بِالنُّصْحِ وَالْإِحْسَانِ إِلَى الْمُسْلِمِيْنَ، وَمَنْ لَجَأَ إِلَيْهِمْ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ فِي الْمَخَافَةِ وَالتَّعْزِيْرِ"

### اہل اذرح وجرباء کے لئے امان نبوی

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اہل اذرح وجرباء کے لئے جو امان نامہ تحریر کروایا تھا اس کا متن یہ ہے۔

"اللہ رحمٰن ورحیم کے نام سے، یہ ہے امان نامہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب سے اہل اذرح وجرباء کے لئے، انہیں اللہ اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی امان کے ذریعے حفاظت حاصل ہے۔ ان پر ایک سو دینار جزیہ ہوگا جو ہر ماہ

[1] سیرۃ الحلبیۃ ۲۶۴/۲، الزرقانی ۴۱۳/۳، جمہرۃ رسائل العرب ۴۹/۱

رجب میں پورا پورا ادا کیا جائے گا، مسلمانوں کی خیرخواہی اور بھلائی کے لیے ان کا اللہ ضامن ہے، خوف اور امداد کے لئے ان کے پاس جو مسلمان پناہ لے گا اس پر بھی اللہ ضامن ہے!"

(۵)

عهده صلی اللہ علیہ وسلم لبني كلب

وكان قطن بن حارثة العليمي قد قدم على النبي صلى الله عليه وسلم في وفد بني كلب فكتب له رسول الله صلى الله عليه وسلم كتابا وهذا نصه[1]؛

"هذا كتاب من محمد رسول الله لعمائر كلب وأحلافها ومن ظاره الإسلام من غيرها مع قطن بن حارثة العليمي بإقامة الصلوة لوقتها وإيتاء الزكوة بحقها في شدة عقدها ووفاء عهدها بمحضر شهود من المسلمين: سعد بن عبادة وعبد الله بن أنيس ودحية بن خليفة الكلبي؛

عليهم في الهمولة الراعية البساط الظؤار، في كل خمسين ناقة غير ذات عوار. والحمولة المائرة لهم لاغية، وفي الشوي الوري مسنة حامل أو حائل، وفيما سقى الجدول من العين المعين العشر من ثمرها ومما أخرجت أرضها، وفي العذي شطره بقيمة الأمين، لا تزاد عليهم وظيفة، ولا تفرق، يشهد الله تعالى على ذلك ورسوله!"

**بنی کلب کے لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا عہد نامہ**

بنو کلب کا قطن بن حارثہ العلیمی بنو کلب کے وفد کے ہمراہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور آپ نے اسے ایک دستاویز لکھ کر دی تھی جس کا متن یہ ہے۔

[1] العقد الفرید ۱۹/۱، جمہرۃ رسائل العرب ۵۲/۱ - ۵۱



"بنو کلب کے قبائل، ان کے حلیفوں اور ان کے علاوہ اسلام سے ہمدردی رکھنے والوں میں سے جو قطن بن حارثہ العلیمی کے ہمراہ تھے، کے لئے محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب سے یہ دستاویز ہے کہ وہ وقت پر نماز ادا کرتے رہیں گے، پابندی کے ساتھ کما حقہٗ زکوٰۃ ادا کرتے رہیں گے اور اپنے عہد کی پابندی کریں گے۔ یہ دستاویز حسب ذیل مسلمان گواہوں کی موجودگی میں تحریر ہوئی۔

سعدؓ بن عبادۃ، عبد اللہؓ بن انیس اور دحیہؓ بن خلیفہ الکلبی!۔

ان پر واجب ہوگا کہ کھلی اور آزاد چرنے والی اور اپنے بچوں پر شفقت کرنے والی پچاس اونٹنیوں میں سے ایک بے عیب اونٹنی ادا کرتے رہیں، جبکہ بوجھ اٹھانے والی کسب معاش میں کام آنے والی اونٹنیوں پر زکوٰۃ نہیں ہے اور موٹی تازی دودھ دینے والی بکریوں میں سے ایک حاملہ یا دودھ دینے والی بکری زکوٰۃ کے طور پر ادا کرتے رہیں، ایسی زمین جسے چشمے کی نہر سے سیراب کیا جائے اس کی پیداوار اور پھلوں پر عشر ہے، کھجور یا بارش کے پانی سے سیراب ہونے والے پودوں کی پیداوار میں کسی امانتدار کی طرف سے طے کردہ قیمت کے مطابق نصف حصہ؛ ان پر اس سے زیادہ زکوٰۃ عائد نہیں ہوگی اور اس میں فرق بھی نہیں لایا جائے گا؛ اس پر اللہ اور اس کا رسول گواہ ہے اور یہ دستاویز ثابت بن قیس بن شماس رضی اللہ عنہ نے تحریر کی تھی!"

(۶)

كتاب رسول الله صلى الله عليه وسلم إلى بني نهد

وكان رسول الله صلى الله عليه وسلم قد كتب كتابا مع طهفة بن أبي زهير النهدي حين وفد عليه في وفد

[1] العقد الفرید ۱۱۴/۱، الزرقانی ۱۹۲/۴، المثل السائر ص ۹۳، الشفا ۱۴۰/۱، صبح الاعشی ۲۲۴/۲، جمہرۃ رسائل العرب ۵۷/۱۔

بَنِي نَهْدٍ، وَهٰذَا النَّصُّ[1]:-

"بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ مِنْ مُحَمَّدٍ رَسُوْلِ اللّٰهِ إِلٰى بَنِي نَهْدِ بْنِ زَيْدٍ، اَلسَّلَامُ عَلٰى مَنْ آمَنَ بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهِ، لَكُمْ يَا بَنِي نَهْدٍ فِي الْوَظِيْفَةِ الْفَرِيْضَةُ، وَلَكُمُ الْعَارِضُ وَالْفَرِيْشُ وَذُو الْعِنَانِ الرَّكُوْبُ وَالْفَلُوُّ الضَّبِيْسُ، لَا يُمْنَعُ سَرْحُكُمْ وَلَا يُعْضَدُ طَلْحُكُمْ وَلَا يُحْبَسُ دَرُّكُمْ وَلَا يُؤْكَلُ أُكُلُكُمْ مَا لَمْ تُضْمِرُوا الْإِمَاقَ وَتَأْكُلُوا الرِّبَاقَ مَنْ أَقَرَّ بِمَا فِي هٰذَا الْكِتَابِ فَلَهُ مِنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ الْوَفَاءُ بِالْعَهْدِ وَالذِّمَّةِ، وَمَنْ أَبٰى فَعَلَيْهِ الرَّبْوَةُ!"

## بنو نہد کے لئے دستاویز نبوی

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے طہفہ بن ابی زہیر نہدیؓ کے ہمراہ ایک مکتوب ارسال فرمایا تھا، جب وہ بنو نہد کے وفد کے ہمراہ دربارِ نبوت میں حاضر ہوئے تھے، جس کا متن یہ ہے۔

"اللہ رحمٰن ورحیم کے نام سے! جو اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لائے ان پر سلام! اے بنو نہد! تم پر نصاب زکوٰۃ میں سے ایک بڑی اونٹنی فرض ہوگی، بیمار، نئی نئی بچہ دینے والی، لگام والے گھوڑے اور سواری کے ناقابل گھوڑی کے بچے میں کوئی زکوٰۃ نہیں ہوگی، تمہارے چرنے والے مویشی کو نہیں روکا جائے گا، تمہارے کانٹے والے درخت نہیں کاٹے جائیں گے، تمہارے دودھ دینے والے مویشی کو نہیں روکا جائے گا، تمہاری پیداوار نہیں کھائی جائے گی بشرطیکہ تمہارے دلوں میں عہد شکنی نہ ہو اور وعدہ خلافی نہ کرو! جس نے اس مکتوب کے مندرجات کا اقرار کیا تو اس کے لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے ایفائے عہد اور ذمہ محفوظ ہے اور جو انکار کرے گا اس پر بطور سزا زیادہ عائد کیا جائے گا!



## كِتَابُهُ صلى الله عليه وسلم إِلٰى أَبِي ضُمَيْرَةَ وَأَهْلِ بَيْتِهِ

وَكَتَبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم كِتَابًا إِلٰى أَبِي ضُمَيْرَةَ وَأَهْلِ بَيْتِهِ وَهُمْ أَهْلُ بَيْتٍ مِنَ الْعَرَبِ كَانُوْا مِمَّا أَفَاءَ اللّٰهُ عَلٰى رَسُوْلِهِ، وَهٰذَا النَّصُّ[1]:-

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ هٰذَا كِتَابٌ مِنْ مُحَمَّدٍ رَسُوْلِ اللّٰهِ لِأَبِي ضُمَيْرَةَ وَأَهْلِ بَيْتِهِ، إِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ أَعْتَقَهُمْ، وَأَنَّهُمْ أَهْلُ بَيْتٍ مِنَ الْعَرَبِ، إِنْ أَحَبُّوْا أَقَامُوْا عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ، وَإِنْ أَحَبُّوْا رَجَعُوْا إِلٰى قَوْمِهِمْ فَلَا يُعْرَضُ لَهُمْ إِلَّا بِحَقٍّ، وَمَنْ لَقِيَهُمْ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ فَلْيَسْتَوْصِ بِهِمْ خَيْرًا،

وَكَتَبَ أُبَيُّ بْنُ كَعْبٍ رضي الله عنه

فَاخْتَارَ أَبُوْ ضُمَيْرَةَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهُ، وَدَخَلَ فِي الْإِسْلَامِ.

## ابو ضمیرہؓ اور ان کے خاندان کے لئے دستاویز نبوی

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابو ضمیرہؓ اور ان کے خاندان کے لئے ایک دستاویز تحریر فرمائی تھی، یہ لوگ اہل عرب میں سے تھے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جنگ کے دوران قیدی ہو کر بطور مال غنیمت لائے گئے تھے، دستاویز کا متن یہ ہے۔

"اللہ رحمان ورحیم کے نام سے، یہ دستاویز ہے جو محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے ابو ضمیرہؓ اور ان کے خاندان کے لئے تحریر ہوئی ہے کہ اللہ کے رسولؐ نے انہیں آزاد فرما دیا ہے، وہ بھی ایک عرب خاندان ہیں اگر وہ چاہیں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ٹھہر سکتے ہیں اور اگر چاہیں تو اپنے قبیلے کی طرف لوٹ سکتے ہیں، ان سے سوائے کسی حق بات کے تعرض نہیں

---

[1] الزرقانی ۳۲۳/۳، الاصابۃ ۲۷۵/۴، اسد الغابۃ ۴۷/۳
جمہرۃ رسائل العرب ۱/۷۰

کیا جائے گا، مسلمانوں میں سے جو بھی ان سے ملے اسے ان کے ساتھ بھلائی کی وصیت کرنا چاہیئے!"

یہ دستاویز حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ نے تحریر فرمائی تھی۔

ابوضمیرہؓ نے اللہ اور اس کے رسول کو پسند کر لیا اور حلقہ اسلام میں داخل ہو گئے۔

(۸)

## كِتَابُهُ صلى الله عليه وسلم لِبَنِي ضَمْرَةَ بِالْمُوَادَعَةِ وَالْأَمَانِ

وَكَتَبَ رَسُولُ اللَّهِ صلى الله عليه وسلم عَهْدًا لِبَنِي ضَمْرَةَ بِالْمُوَادَعَةِ وَنَصُّهُ كَمَا يَلِي:[1]

"بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ، هٰذَا كِتَابٌ مِنْ مُحَمَّدٍ رَسُولِ اللَّهِ لِبَنِي ضَمْرَةَ بِأَنَّهُمْ آمِنُونَ عَلَى أَمْوَالِهِمْ وَأَنْفُسِهِمْ، وَأَنَّ لَهُمُ النَّصْرَ عَلَى مَنْ نَاوَأَهُمْ، وَأَنْ لَا يُحَارِبُوا فِي دِينِ اللَّهِ مَا بَلَّ بَحْرٌ صُوفَةً، وَأَنَّ النَّبِيَّ إِذَا دَعَاهُمْ لِنَصْرِهِ أَجَابُوهُ، عَلَيْهِمْ بِذٰلِكَ ذِمَّةُ اللَّهِ وَذِمَّةُ رَسُولِهِ وَلَهُمُ النَّصْرُ عَلَى مَنْ بَرَّ مِنْهُمْ وَاتَّقَى!"

### ابوضمرہ کے لئے امان نامہ نبویؐ:

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بنو ضمرہ کے لئے جو صلح و امان کی دستاویز عطا فرمائی تھی اس کا متن حسب ذیل تھا۔

"اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے۔ یہ دستاویز ہے جو محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے بنو ضمرہ کے لئے تحریر ہوئی، ان کے جان و مال کے لئے امان ہے۔ ان سے جو دشمنی کرے گا اس کے خلاف ان کی مدد ہو گی۔ اللہ کے دین کے سلسلے میں ان سے کبھی بھی جنگ نہ کی جائے، اللہ کا نبی جب بھی انہیں اپنی مدد کے لئے بلائے گا تو وہ مدد کو آئیں گے۔ اس سلسلے میں انہیں اللہ اور اس کے رسولؐ کی طرف سے تحفظ و ذمہ داری حاصل ہے۔ ان میں سے جو نیک اور متقی ہو گا اسے مدد حاصل ہو گی!"

---

[1] جمہرۃ رسائل العرب ۱/۰، مفتاح الافکار ص ۴۹



(۹)

## كِتَابُهُ صلى الله عليه وسلم لِلدَّارِيِّينَ

وَلَمَّا هَاجَرَ رَسُولُ اللَّهِ صلى الله عليه وسلم إِلَى الْمَدِينَةِ قَدِمَ عَلَيْهِ الدَّارِيُّونَ فَسَأَلُوهُ أَنْ يُجَدِّدَ لَهُمُ الْكِتَابَ الَّذِي كَانَ فَكَتَبَ لَهُمْ وَهُوَ بِمَكَّةَ فَكَتَبَ لَهُمْ كِتَابًا وَهٰذَا نَصُّهُ:[1]

"بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ، هٰذَا مَا أَنْطَى مُحَمَّدٌ رَسُولُ اللَّهِ لِتَمِيمٍ الدَّارِيِّ وَأَصْحَابِهِ: إِنِّي أَنْطَيْتُكُمْ بَيْتَ عَيْنُونَ وَحَبْرُونَ وَالْمَرْطُومَ وَبَيْتَ إِبْرَاهِيمَ عَلَيْهِ الصَّلَاةُ وَالسَّلَامُ بِرُمَّتِهِمْ وَجَمِيعَ مَا فِيهِمْ نِطْيَةَ بَتٍّ، وَنَفَّذْتُ وَسَلَّمْتُ ذٰلِكَ لَهُمْ وَلِأَعْقَابِهِمْ مِنْ بَعْدِهِمْ أَبَدَ الْأَبَدِ، فَمَنْ آذَاهُمْ فِيهَا آذَاهُ اللَّهُ!"

شَهِدَ بِذٰلِكَ أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي قُحَافَةَ وَعُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ وَعُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ وَعَلِيُّ بْنُ أَبِي طَالِبٍ وَمُعَاوِيَةُ بْنُ أَبِي سُفْيَانَ، وَكَتَبَ:

### داریین کے لئے دستاویز نبویؐ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب مدینہ میں ہجرت کر کے تشریف لے گئے تو داری آپ کے پاس آئے اور درخواست کی کہ عطیہ کے بارے میں جو دستاویز ان کے لئے آپ نے مکہ میں تحریر کی تھی اس کی تجدید کر دیں چنانچہ آپ نے ان کے لئے جو دستاویز لکھائی اس کا متن یہ ہے۔

"اللہ رحمٰن و رحیم کے نام سے، یہ وہ ہے جو محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تمیم داریؓ اور ان کے ساتھیوں کے لئے عطا کیا ہے۔ میں نے تمہیں بیت عینون، جبرون، مرطوم اور بیت ابراہیمؑ مکمل طور پر عطا کئے ان میں جو کچھ بھی ہے وہ تمہارے لئے قطعی عطیہ ہے، میں نے اسے نافذ کیا اور یہ بستیاں ان کے سپرد کر دی ہیں جو ان کے لئے اور ان کے بعد ہمیشہ ہمیشہ کے لئے ان کی نسل کے پاس رہیں گی۔ تو اس سلسلے میں جو انہیں اذیت دے اللہ تعالیٰ اسے اذیت دے گا!"

اس پر گواہ ہوئے، ابوبکر بن ابی قحافہؓ، عمر بن الخطابؓ، عثمانؓ بن عفان، علی بن ابی طالبؓ اور معاویہؓ بن ابی سفیان، اور انہوں نے ہی لکھا بھی۔

---

[1] الزرقانی ۳/۴۱۱، تہذیب تاریخ ابن عساکر ۳/۳۵۲، معجم البلدان ۳/۲۰۸، صبح الاعشیٰ ۱۳/۱۲۰، السیرۃ الحلبیۃ ۲/۳۴۶، جمہرۃ رسائل العرب ۱/۴۳

## عهد رسول الله صلى الله عليه وسلم لأهل نجران (1)

وكانت نجران قد فتحت سنة عشر صلحا لقدوم على رسول الله صلى الله عليه وسلم وفد من نصارى نجران وفيهم السيد واسمه وهب والعاقب واسمه عبد المسيح والأسقف واسمه أبو حارثة، وأراد رسول الله صلى الله عليه وسلم مباهلتهم فامتنعوا وصالحوه، فكتب لهم كتاب الصلح ونصه كما يلي:

بسم الله الرحمن الرحيم: هذا ما كتب محمد النبي رسول الله لأهل نجران إذ كان له عليهم حكمه في كل ثمرة وفي كل صفراء وبيضاء وسوداء ورقيق، فأفضل ذلك عليهم، وترك ذلك كله لهم على ألفي حلة من حلل الأواقي، في كل رجب ألف حلة وفي كل صفر ألف حلة، كل حلة أوقية من الفضة، فما زادت على الخراج، أو نقصت عن الأواقي فبالحساب، وما قضوا من دروع أو خيل أو ركاب أو عروض أخذ منهم بالحساب،

وعلى نجران مثوى رسلي شهرا فدونه، ولا تحبس رسلي فوق شهر، وعليهم عارية ثلاثين درعا وثلاثين فرسا وثلاثين بعيرا إذا كان كيد باليمن ومعرة، وما هلك مما أعاروا رسلي من دروع أو خيل أو ركاب أو عروض، فهم ضمن حتى يردوه إليهم.

ولنجران وحاشيتها جوار الله وذمة محمد النبي رسول الله على أموالهم وأنفسهم وملتهم وغائبهم وشاهدهم وعشيرتهم وبيعهم وكل ما تحت أيديهم من قليل أو كثير، لا يغير أسقف من أسقفيته، ولا راهب عن رهبانيته، ولا كاهن عن كهانته وليس عليهم دية ولا دم جاهلية، ولا يحشرون ولا يعشرون، ولا يطأ أرضهم جيش ومن سأل منهم حقا فبينهم النصف غير ظالمين ولا مظلومين، ومن أكل منهم ربا من ذي قبل فذمتي منه بريئة، ولا يؤخذ رجل منهم بظلم آخر. ولهم على ما في هذا الكتاب جوار الله وذمة محمد النبي رسول الله أبدا حتى يأتي الله بأمره ما نصحوا أو أصلحوا فيما عليهم غير منقلبين بظلم!"

شهد أبو سفيان بن حرب وغيلان بن عمرو ومالك بن عوف من بني نصر والأقرع بن حابس الحنظلي والمغيرة بن شعبة، وكتب.

(1) جمهرة رسائل العرب ۱/۷۶، کتاب الخراج لأبي يوسف ص ۷۸، فتوح البلدان ص ۷۱



## اہل نجران کے لئے عہد نامہ نبوی

نجران دس ہجری میں صلح سے فتح ہوا۔ نجران کے نصاریٰ کا ایک وفد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا جس میں ان کا سردار وہب، نائب سردار عبدالمسیح اور پادری ابوحارثہ بھی تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان سے مباہلہ کرنا چاہتے تھے مگر وہ اس کیلئے تیار نہ ہوئے اور آپ سے صلح کر لی۔ آپ نے انہیں صلح نامہ تحریر کر دیا جس کا متن یہ تھا۔

"اللہ کے نام سے جو رحمن و رحیم ہے، یہ دستاویز ہے جو نبی محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اہل نجران کیلئے تحریر فرمائی جب تک آپ کی حکومت قائم رہے گی پھل، سونا، چاندی، لونڈی غلام کے بارے میں آپ کا حکم مانا جائیگا یہ سب چیزیں آپ نے اس شرط پر ان کے لئے باقی رہنے دیں کہ دو ہزار چادریں جو اوقیہ کی قیمت والی چادروں میں سے ہوں گی یہ لوگ ادا کرتے رہیں گے۔ ہر رجب میں ایک ہزار چادریں پھر ہر ماہ صفر میں ہزار چادریں دیں گے ہر چادر کی قیمت چاندی کا ایک اوقیہ ہوگی پھر خراج میں جو چیز زیادہ ہوگی یا اوقیہ کی قیمت کے لحاظ سے کم ہوگی تو اس کا الگ حساب لگا لیا جایا کریگا۔ اسی طرح وہ جو زرہیں تیار کریں یا ان کے پاس گھوڑے، اونٹ یا سامان ہوگا اس کا بھی حساب لگا کر خراج وصول کیا جایا کرے گا۔

یہ اہل نجران کے ذمہ ہوگا کہ وہ ایک ماہ یا اس سے کم عرصہ کے لئے میرے فرستادہ آدمیوں کی رہائش کا بھی بندوبست کریں۔ میرے فرستادہ لوگ ایک ماہ سے زیادہ وہاں نہیں رکیں گے، اگر یمن میں دھوکہ یا غداری ہو تو اس صورت میں اہل نجران تیس زرہیں، تیس گھوڑے اور تیس اونٹ عاریۃً مہیا کریں گے۔ یہ لوگ میرے آدمیوں کو جو کچھ بھی (زرہوں، گھوڑوں، اونٹوں یا سامان) میں سے ادھار دیں گے اس کے وہ (میرے آدمی) ضامن ہونگے حتی کہ وہ انہیں اسی طرح لوٹا دیں۔

نجران اور آس پاس کے علاقوں کیلئے اللہ کی ہمسائیگی اور نبی محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ضمانت اور ذمہ داری حاصل ہے۔ ان کے مال، جان، اراضی، ان کے ہم مذہب، غائب، حاضر، ان کے رشتہ دار، ان کی عبادت گاہیں، اور ہر وہ چیز جو تھوڑی بہت ان کے قبضے میں ہے سب کا تحفظ ہوگا۔ کسی پادری کو اس کے عہدے سے نہیں بدلا جائے گا، کوئی راہب اپنی رہبانیت یا کوئی کاہن اپنی کہانت سے نہیں روکا جائے گا۔ ان لوگوں سے کوئی بدسلوکی یا کمینہ پن کا برتاؤ نہ ہوگا اور نہ ان پر جاہلیت کا کوئی خون بہا عائد ہوگا، نہ تو انہیں جہاد میں شرکت کے لئے بلایا جائے گا اور نہ ان سے عشر وصول کیا جائے گا، نہ ان کی زمین پر کوئی لشکر کبھی قدم رکھے گا۔ جو بھی ان سے کسی حق کا مطالبہ کریگا، تو ان کے درمیان انصاف ہوگا۔ نہ کوئی کسی پر ظلم کرے گا نہ اس پر ظلم ہوگا

ان لوگوں میں سے آئندہ جس نے سود کھایا اس سے میرا وعدۂ تحفظ بری ہے ان میں سے کسی شخص کو کسی دوسرے کے ظلم کے بدلے میں نہیں پکڑا جائے گا، اس دستاویز میں جو کچھ ہے اس پر انہیں ہمیشہ کے لئے اللہ کی ہمسائگی اور نبی محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ذمہ و تحفظ حاصل رہے گا، یہاں تک کہ اللہ کا حکم آجائے۔ بشرطیکہ وہ مخلص اطاعت گزار اور اپنے واجبات کے سلسلے میں اصلاح کا راستہ اختیار کریں، کسی ظلم کی وجہ سے سرکشی یا فرار نہ اختیار کریں!"

اس دستاویز پر گواہ ابوسفیان بن حرب، غیلان بن عمرو، مالک بن عوف، بنی نصر سے، اقرع بن حابس اور مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہم تھے، اور یہ دستاویز مغیرہ بن شعبہؓ نے لکھی۔

(۱۱)

عهده صلى الله عليه وسلم لعمرو بن حزم الأنصاري حين ولاه اليمن،

وفد بنو الحارث بن كعب على رسول الله صلى الله عليه وسلم، فبعث إليهم، بعد أن ولى وفدهم، عمرو بن حزم الأنصاري ليفقههم في الدين ويعلمهم السنة ومعالم الإسلام ويأخذ منهم صدقاتهم، وكتب له كتابا بالعهد إليه وأمره فيه بأمره فقال:

"بسم الله الرحمن الرحيم، هذا بيان من الله ورسوله، يا أيها الذين آمنوا أوفوا بالعقود، عقد من محمد النبي رسول الله لعمرو بن حزم حين بعثه إلى اليمن، أمره بتقوى الله في أمره كله، فإن الله مع الذين اتقوا والذين هم محسنون، وأمره أن يأخذ بالحق كما أمره الله، وأن يبشر الناس بالخير ويأمرهم به، ويعلم الناس القرآن ويفقههم في الدين، وينهى الناس فلا يمس أحد القرآن إلا وهو طاهر، ويخبر الناس بالذي لهم والذي عليهم، ويلين للناس في الحق ويشتد عليهم في الظلم، فإن الله عز وجل كره الظلم ونهى الناس عنه وقال: ألا لعنة الله على الظالمين۔

ويبشر الناس بالجنة وبعملها، وينذر بالنار وبعملها، ويستألف الناس حتى يفقهوا في الدين، ويعلم الناس معالم الحج وسنته وفريضته، وما أمر الله به في الحج الأكبر، والحج الأصغر وهو العمرة، وينهى الناس أن يصلي أحد في ثوب واحد صغير إلا أن يكون ثوبا واحدا يثني طرفيه على عاتقيه، وينهى الناس أن يحتبي أحد في ثوب واحد

ۭ سیرۃ ابن ہشام ۲/۵۹۳، فتوح البلدان ص ۷۰، الطبری ۳/۱۵۷، جمہرۃ رسائل العرب ۱/۹۲



يفضي بفرجه إلى السماء، وينهى الناس أن لا يعقص أحد شعر رأسه إذا عفا في قفاه، وينهى إذا كان بين الناس هيج عن الدعاء إلى القبائل والعشائر، وليكن دعاؤهم إلى الله وحده لا شريك له، ويأمر الناس بإسباغ الوضوء، وجوههم وأيديهم إلى المرافق وأرجلهم إلى الكعبين، ويمسحون برؤوسهم كما أمرهم الله عز وجل، وأمره بالصلاة لوقتها وإتمام الركوع والخشوع، ويغلس بالفجر ويهجر بالهاجرة حين تميل الشمس، وصلاة العصر والشمس في الأرض مدبرة، والمغرب حين يقبل الليل لا تؤخر حتى تبدو النجوم في السماء، والعشاء أول الليل، ويأمر بالسعي إلى الجمعة إذا نودي لها، والغسل عند الرواح إليها۔

وأمره أن يأخذ من المغانم خمس الله وما كتب على المؤمنين في الصدقة من العقار عشر ما سقت العين وما سقت السماء، وعلى ما سقى الغرب نصف العشر، وفي كل عشر من الإبل شاتان، وفي كل عشرين من الإبل أربع شياه، وفي كل أربعين من البقر بقرة، وفي كل ثلاثين من البقر تبيع، جذع أو جذعة، وفي كل أربعين من الغنم سائمة وحدها شاة، فإنها فريضة الله التي افترض الله عز وجل على المؤمنين في الصدقة، فمن زاد خيرا فهو خير له۔

وإنه من أسلم من يهودي أو نصراني إسلاما خالصا من نفسه، ودان بدين الإسلام فإنه من المؤمنين، له مثل ما لهم وعليه مثل ما عليهم، ومن كان على نصرانيته أو يهوديته فإنه لا يفتن عنها، وعلى كل حالم ذكر أو أنثى حر أو عبد، دينار واف أو عوضه ثيابا، فمن أدى ذلك فإن له ذمة الله وذمة رسوله، ومن منع ذلك فإنه عدو لله ولرسوله وللمؤمنين جميعا، صلوات الله على محمد، والسلام عليه ورحمة الله وبركاته"

## عمرو بن حزم انصاریؓ کو یمن کا گورنر بناتے وقت ان کے نام عہد نامہ نبوی

بنو حارث بن کعب کا وفد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہونے کے بعد جب واپس ہوا تو آپ نے ان کے پاس عمرو بن حزم انصاری کو روانہ کیا تاکہ وہ انہیں دین کی تعلیم دیں، سنت نبوی اور اسلام کے شعائر سکھلائیں۔ ان سے زکوٰۃ وصول کریں، آپ نے ان

ایک دستاویز تحریر فرمائی جس میں انہیں احکام دئے اور ذمہ داری سونپی۔ آپؐ نے فرمایا۔

"اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے، یہ ہے اللہ اور اس کے رسول کی طرف سے اعلان: اے ایمان والو! اپنے عہد و پیمان پورے کرو، یہ عہد ہے نبی محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا جو عمرو بن حزم انصاریؓ کے لئے ہے جبکہ آپؐ نے انہیں یمن کا گورنر بنا کر بھیجا، آپؐ نے انہیں تمام معاملات میں تقویٰ اللہ کا حکم دیا، کیونکہ: "اللہ تعالیٰ ان لوگوں کے ساتھ ہے جو تقویٰ اختیار کرتے ہیں اور وہ لوگ کہ جو بھلائی کرنے والے ہیں۔" آپؐ نے انہیں حکم دیا کہ حق کو اسی طرح وصول کریں جس طرح کہ اللہ نے اس کا حکم دیا ہے۔ لوگوں کو بھلائی کی خوشخبری سنائیں اور انہیں بھلائی کا حکم بھی دیں۔ لوگوں کو قرآن کی تعلیم دیں۔ دین فہمی کی تربیت دیں اور لوگوں کو برائی سے روکیں۔ کوئی شخص قرآن کریم کو اس وقت تک ہاتھ نہ لگائے جب تک وہ پاک صاف نہ ہو، وہ لوگوں کو وہ باتیں بتائیں جو ان کے لئے ہیں اور وہ بھی جو ان پر واجب ہیں۔ وصولی حق کے سلسلے میں لوگوں سے نرمی برتیں، ظلم کے معاملے میں ان کے ساتھ سخت سلوک کریں، کیونکہ اللہ تعالیٰ نے ظلم کو ناپسند کرتے ہوئے اس سے منع فرمایا ہے۔ فرمایا؛ "آگاہ رہو کہ ظالموں پر اللہ کی لعنت ہے!" لوگوں کو جنت اور اس کے لئے کام کرنے کی بشارت دیں، دوزخ اور اس کا سبب بننے والے کاموں سے ڈرائیں، لوگوں کے دلوں کو جیتنے کی کوشش کریں تاکہ وہ دین کو سمجھ لیں لوگوں کو حج کے شعائر، سنن اور فرائض سکھائیں اور انہیں حج اکبر اور حج اصغر جو عمرہ ہے کے مسائل کے بارے میں اللہ کے احکام بتائیں۔

لوگوں کو اس بات سے منع کریں کہ وہ ایک چھوٹے سے کپڑے میں نماز پڑھیں اگر یہ ایک کپڑا اتنا بڑا ہو کہ اس کے دونوں کنارے کندھوں پر دوہرے ہو جائیں تو کوئی حرج نہیں! لوگوں کو اس بات سے بھی منع کریں کہ وہ ایک ہی کپڑے میں کمر اور پنڈلیوں کو لپیٹ کر اس طرح ڈھکیں کہ شرمگاہ آسمان کی طرف ہو جائے، اسی طرح گردن کے پچھلے حصے یعنی خطی پر سر کے بالوں کی مینڈھیاں نہ بنایا کریں جب وہ لمبے ہو جاتے ہیں۔ اگر لوگوں میں جوش پیدا ہو تو ایسے موقع پر اپنے قبائل اور خاندانوں کی طرف نہ بلایا کریں بلکہ صرف اللہ وحدہٗ لاشریک کو ہی پکارا کریں۔ تو جس نے اللہ کی جانب نہ بلایا اور قبائل و خاندانوں کو پکارا، تلواروں سے ان کے ٹکڑے کر دئے جائیں یہاں تک کہ وہ صرف اللہ وحدہٗ لاشریک کو پکارنے لگیں۔ لوگوں کو اچھی طرح وضو کرنے کا حکم دیں، کہ لوگ اپنے چہرے اور ہاتھ کہنیوں تک دھویا کریں، پاؤں ٹخنوں تک دھویا کریں، اللہ عزوجل کے حکم کے مطابق اپنے سروں کا مسح کیا کریں! آپؐ نے انہیں وقت پر نماز پڑھنے کا بھی حکم دیا، پورا رکوع اور خشوع ہو، صبح کی نماز اندھیرے میں پڑھا کریں، جب سورج ڈھل جائے تو ظہر کی نماز میں بھی جلدی کریں، عصر کی نماز اس وقت پڑھیں جب سورج زمین میں ڈوبتا نظر آئے رات آنے پر مغرب کی نماز پڑھیں اور اس میں اتنی تاخیر نہ کریں کہ آسمان پر ستارے نظر آنے لگیں، اول شب میں عشاء کی نماز پڑھیں، جمعہ کی اذان ہو تو اس کے لئے سعی کرنے کا حکم دیں اور جب نماز جمعہ کے لئے جائیں تو غسل کر کے جایا کریں۔

آپ نے انہیں حکم دیا کہ مال غنیمت میں سے اللہ کا پانچواں حصہ وصول کیا کریں۔ زکوٰۃ کے سلسلے میں مومنین پر جو فرض ہے وہ بھی وصول کیا کریں، زمین میں سے جو چشمے یا بارش سے سیراب ہو اس میں دسواں حصہ ہے۔ ڈول یا کنوئیں سے جو سیراب ہو اس میں بیسواں حصہ زکوٰۃ ہے، ہر دس اونٹوں پر دو بکریاں ہیں اور ہر بیس اونٹوں کی زکوٰۃ چار بکریاں ہیں۔ ہر چالیس گایوں پر ایک گائے ہے، اگر تیس گائیں ہوں تو ان کی زکوٰۃ ایک بچھڑا یا ایک بچھڑی ہے جو دوسرے سال میں داخل ہو چکی ہو جنگل میں چرنے والی چالیس بکریاں ہوں تو ان کی زکوٰۃ ایک بکری ہے۔ یہ ہے اللہ کا وہ فریضہ جو اس نے زکوٰۃ کے سلسلے میں مومنوں پر فرض کیا ہے، اگر کوئی زیادہ بھلائی کرے تو یہ اس کے لئے بہتر ہے اگر کوئی یہودی یا عیسائی اخلاص دل سے اسلام قبول کرلے اور دین اسلام کا مطیع ہو جائے تو وہ بھی اہل ایمان میں شامل ہے۔ اس کے حقوق بھی وہی ہیں جو ان کے ہیں اور اس کے فرائض بھی وہی ہیں جو ان کے ہیں۔ جو اپنے یہودی یا نصرانی مذہب پر قائم رہے تو اسے اپنے عقیدے سے بہلایا پھسلایا نہیں جائے گا، ہر بالغ مرد و عورت، آزاد یا غلام پر ایک پورا دینار بطور جزیہ واجب ہوگا، یا اس کے بدلے کپڑا، تو اگر کسی نے یہ ادا کر دیا تو اس کے لئے اللہ اور اس کے رسول کا ذمہ و تحفظ حاصل ہوگا اور جس نے ایسا کرنے سے انکار کیا تو وہ اللہ، اس کے رسول اور تمام اہل ایمان کا دشمن ہے، محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اللہ کی طرف سے درود اور سلامتی ہو اور ان پر اللہ کی طرف سے رحمت اور برکتیں ہوں!"

(۱۴)

## كِتَابُهُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيهِ وَسَلَّم لِمُجَّاعَةَ بْنِ مُرَارَةَ

وَقَدِمَ عَلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيهِ وَسَلَّمَ وَفْدُ بَنِي حَنِيْفَةَ وَفِيهِمْ مُسَيْلِمَةُ بْنُ حَبِيبٍ الكَذَّابُ وَمُجَّاعَةُ بْنُ مُرَارَةَ فَسَأَلَ مُجَّاعَةُ رَسُولَ اللّٰهِ أَنْ يُقْطِعَهُ أَرْضًا فَأَقْطَعَهُ إِيَّاهَا وَكَتَبَ لَهُ كِتَابًا وَهٰذَا نَصُّهُ[1]:

«بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ، هٰذَا الكِتَابُ كَتَبَهُ مُحَمَّدٌ رَسُولُ اللّٰهِ لِمُجَّاعَةَ ابْنِ مُرَارَةَ بْنِ سُلْمَىٰ، إِنِّي أَقْطَعْتُكَ الغُورَةَ وَغُرَابَةَ وَالحُبَلَ فَمَنْ حَاجَّكَ فَإِلَيَّ»

## مجّاعہ بن مرارہ حنفی کے لئے دستاویز نبوی ؐ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بنو حنیفہ کا وفد آیا جس میں مسیلمہ کذاب اور مجاعہ بن مرارہ بھی تھا مجاعہ نے درخواست کی کہ آپ میرے لئے کچھ جاگیر لکھدیں چنانچہ آپ نے اس کے لئے جاگیر لکھدی، آپ نے اس سلسلے میں جو دستاویز لکھی اس کا متن یہ تھا۔

اللہ کے نام سے جو رحمٰن رحیم ہے۔ یہ ہے دستاویز جو محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجاعہ بن مرارہ بن سلمی کے لئے لکھی، میں نے تجھے عوزہ، غرابہ اور حبل جاگیر میں لکھدیے، اگر تجھ سے کوئی جھگڑے تو مجھ سے رجوع کر لینا۔



---

[1] فتوح البلدان ص ۱۰۰، جمہرۃ رسائل العرب ۶۷/۱